# عظیم نورانی نقش




سیّد علی اس عظیم نورانی نقش کو حضرت امام رضا علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ شکل عین ہر روز دیکھیں یعنی اس کی زیارت کریں اور بوقت زیارت آیت الکرسی کی تلاوت کریں۔ آپ دنیا میں کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ لوگوں میں عزت کا مقام حاصل ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



اللہ جل جلالہٗ

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حضرت امام علی علیہ السلام | حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا | حضرت امام حسن علیہ السلام | حضرت امام حسین علیہ السلام | حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام | حضرت امام محمد باقر علیہ السلام |
| حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام | حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام | حضرت امام علی رضا علیہ السلام | حضرت امام محمد تقی علیہ السلام | حضرت امام علی نقی علیہ السلام | حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام |

2022 عیسوی

حضرت امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام

۱۴۴۳-۱۴۴۴ ہجری



# امامیہ جنتری



آغا نثار احمد مرحوم بانی امامیہ جنتری و ادارہ



آغا افتخار حسین (مرحوم) بانی امامیہ جنتری و ادارہ

TM Reg # Print 553920

TM Reg # Digital 553921



**زیر نگرانی** الحاج مولانا فیاض حسین جعفری، مولانا حسن ظفر نقوی — **مدیران** علی فرزاد، آمنہ علی — **قانونی مشیر** اکبر لاء ایسوسی ایٹس

**معاونین خصوصی** راشد آفاض، سلمان نعیم — **تقویم** سید عباس سلطان — **زائچہ، کوائف سیارگان** غلام رضا عسکری

**مجلس مشاورت** کیپٹن مظہر حسن زیدی، پروفیسر اقبال احمد، بابر حسین رضوی، رضا احسن مرزا، علی سلطان رومی، اطہر خان — **کمپوزنگ** علی عمران کاظمی

**پیسٹنگ** مستنصر حسین — **مطبع** عامر یونس پرنٹر، فارما پیکیجز — **بائنڈنگ** ملک بک بائنڈنگ — **ڈیجیٹل پارٹنر** سہگل میڈیا کینیڈا

**پرنٹ میڈیا**

صابر عباس، محمد عباس، مونس رضا، محمد علی، محمد اشرف،
محمد اکرم، محمد جاوید، صادق علی، علی تراب

**ڈیجیٹل میڈیا**

سید حسام زیدی، سید رضی الحسن کرمانی،
ایمن فاطمہ، سیدہ مادحہ بتول، کنزہ وسیم، مریم علی



علاوہ ڈاک خرچ

Iftikhar ESTB 1950

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) 43 مین بازار اسلام پورہ لاہور 54000 فون: 37223686 42 92+

اصلی امامیہ جنتری خریدنے کے لیے سرورق (ٹائٹل) پر چمکنے والی (Original) کی سٹیمپ اور معیار ضرور چیک کریں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین



قارئین امامیہ [illegible]

# ایڈیٹر کے قلم سے



السلام وعلیکم قارئین اکرام! الحمدللہ دنیا میں شاید ہی کسی جریدے کو اس قدر پزیرائی اور محبت ملی ہو جس قدر امامیہ جنتری کو اس کے قارئین نے بخشی۔ ہمارے گھروں میں خوشی ہو یا غم امامیہ جنتری ہمیشہ ہمارے ساتھ رہتی ہے۔ ہم یہ بات فخر سے کہہ سکتے ہیں کہ امامیہ جنتری صرف ایک جنتری نہیں بلکہ ایک وراثت ہے اور بہت سے لوگوں کی روحانی وابستگی امامیہ جنتری سے منسلک ہے۔ پچھلے پچاس سالوں سے اس محبت، اپنائیت، اور اعتماد کا شکریہ!

امامیہ جنتری کو شہرہ آفاق بلندیوں تک پہنچانے میں امامیہ جنتری کے بانی آغا افتخار حسین کی انتھک کاوشوں کو فراموش نہیں کیا جاسکتا۔ مگر افسوس! آغا افتخار حسین 19 فروری 2021 (5 رجب) کو اس جہان فانی سے کوچ کر گئے۔ ادارے نے آغا افتخار حسین کی زندگی میں ہی ان کی زیر نگرانی دور جدید کے تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے امامیہ جنتری کو ڈیجیٹائز کرنے کا عمل شروع کردیا تھا اور اب اس کا باقاعدہ افتتاح انشاء اللہ امامیہ جنتری 2022 کے ایڈیشن سے کیا جارہا ہے۔ حسبِ وعدہ اس سال بھی امامیہ جنتری دین و دنیا کی تمام دعائیں، پورے سال کے لئے ستاروں کا حال، یومیہ و ماہانہ تقویم، کیفیتِ ایام، اسلامی تقریبات کی معلومات، اعمال، اسلامی معلومات نگینے اور قیمتی پتھروں کی معلومات لے کر آپکی خدمت میں حاضر ہے۔

ہمیں کچھ شکایات موصول ہوئیں جن کی تحقیق سے یہ بات ثابت ہوئی کہ امامیہ جنتری کے نام سے کچھ لوگ جعلی جنتریاں چھاپ رہے ہیں۔ جنتری کی ایک اشاعت میں پوری ٹیم کی ایک سال کی محنت شامل ہوتی ہے۔ جعلی جنتری کی اشاعت کو روکنے کیلئے قانونی چارہ جوئی بھی کی جارہی ہے تاکہ قارئین تک اصلی اور معیاری جنتری کی رسائی کو یقینی بنایا جاسکے۔

دور حاضر کے ڈیجیٹل تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے امامیہ جنتری آفیشل ایپ بھی متعارف کرواچکا ہے جس کو پلے سٹور اور ایپ سٹور سے با آسانی ڈاؤن لوڈ کیا جاسکتا ہے۔ اس ایپ میں قرآن پاک، دعائیں، اعمال، اسلامی کیلنڈر، اسلامی خبریں اور بے شمار علمی معلومات مستند حوالہ جات کے ساتھ موجود ہیں۔ مگر افسوس کے ساتھ بہت ساری جعلی ایپس بھی ہمارے قارئین کو گمراہ کرنے کیلئے پلے سٹور پر دستیاب ہیں، اس لئے قارئین سے گزارش کی جاتی ہے کہ وہ صرف افتخار بک ڈپو کی جانب سے پیش کی گئی امامیہ جنتری آفیشل ایپ ہی ڈاؤن لوڈ کریں اور جعلی ایپس سے نہ صرف ہوشیار رہیں بلکہ ان کو رپورٹ بھی کریں تاکہ جعلی مافیا کی حوصلہ شکنی کی جاسکے

رواں برس قارئین امامیہ جنتری کو درپیش مسائل کے حل کو بہتر بنانے کیلئے روحانی پلیٹ فارم بھی متعارف کروارہا ہے جس میں مختلف شعبوں کے ماہرین اپنی خدمات فراہم کریں گے اب آپ امامیہ جنتری کے آفیشل نمبر 03111888668 پر بلا جھجک کال کر کے اپنے مسائل کا بروقت حل حاصل کرنے کیلئے متعلقہ روحانی مشیر سے رابطہ بھی کرسکتے ہیں۔



ہم رواں برس جس پہلو کو لازم وملزوم گردان رہے ہیں وہ یہ ہے کہ امامیہ جنتری کے قارئین کے لئے اس بات کو یقینی بنائیں کہ امامیہ جنتری میں شائع ہونے والے مضامین کے مولفین اپنے تمام قارئین کے ساتھ مخلصانہ رویہ اپنائیں اور اپنی خدمات کی انجام دہی میں کوئی غفلت نہ برتیں۔

امامیہ جنتری کی انتظامیہ اپنے قارئین سے التماس کرتی ہے کہ ہماری جنتری سے منسلک کسی بھی روحانی مشیر کے متعلق رائے، تجویز یا شکایت کی صورت میں بلا جھجک ہم سے رابطہ کریں۔ اور ساتھ ہی ساتھ اس بات کا بھی خاص خیال رکھیں کہ 03111888668 کے علاوہ آنے والے کسی بھی نمبر سے کال امامیہ جنتری کی جانب سے نہیں ہے۔ ایسے کسی دھوکے کی صورت میں ادارہ ذمہ دار نہ ہوگا۔ آپکی شکایات پر بروقت کارروائی کر کے ہم اپنا سسٹم شفاف بنانے کے لئے ہر وقت کوشاں ہیں۔

ہم امامیہ جنتری پر آپ کے بھروسے اور آپکے پیار کے بے حد مشکور ہیں۔ اور امید کرتے ہیں کہ ہماری طرف سے کی جانے والی تمام کاوشیں آپ کے لئے تسلی بخش ہونگی۔ اپنی قیمتی رائے سے ہمیں آگاہ کریں اور اسی طرح امامیہ جنتری کا ساتھ دیتے رہیں۔

علی فرزاد



امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا لباس بہنو اور خوبصورتی اپناؤ کیونکہ اللہ بھی حسینوں کو دوست رکھتا ہے۔ لیکن یہ سب حلال ذریعہ سے ہونا چاہیئے۔

رواں سال قارئین کی راہنمائی اور سہولت کو بہتر بنانے کے پیشِ نظر امامیہ جنتری ایک ڈیجیٹل پلیٹ فارم کی صورت میں میدانِ عمل میں آ رہی ہے۔ اور اسی ضمن میں ہم اپنی آفیشل ٹیلیفون ایکسچینج بھی متعارف کروا رہے ہیں جس کے ذریعے آپ امامیہ جنتری میں شائع ہونے والے تمام مضامین کے مؤلفین اور روحانی نمائندگان سے براہِ راست رابطہ قائم کر سکتے ہیں۔ درج ذیل خاکہ آپ لوگوں کی راہنمائی کے لئے تشکیل دیا گیا ہے کہ آپ کس طرح اپنے متعلقہ فرد سے رابطہ قائم کر سکتے ہیں۔ سب سے پہلے دیا گیا نمبر ڈائل کریں۔

# امامیہ جنتری ٹیلیفون ایکسچینج

**03 111888668**

1 اردو — 2 English

| مین مینو | ذیلی مینو | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 دعا قرآنی | 1 دعا قرآنی-1 | روشنی | جہانِ حیرت | راہ خدا | میری دُعا قبول ہو | آمین زندگی | |
| | 2 دعا قرآنی-2 | بابِ رحمت | فریادِ عبد | دستک | دارالاستخارہ | خود آگاہی | |
| 2 فلکیات | 1 فلکیات-1 | ستارے آپ کے | زیبِ حیات | گلستانِ اسم | دریچہ علم | دستور العمل | |
| | 2 فلکیات-2 | جوہری بتائے گا | گردشِ کونین | ستارے آپ کے | کاشف الکرب | پہلی پرواز | |
| 3 صحت | 1 صحت-1 | حکیم بتائے گا | زندگی خوبصورت ہے | جدید حکمت | | | |
| | 2 صحت-2 | روشنی کا راستہ | جان ہے تو جہان ہے | | | | |
| 4 عملیات | 1 عملیات-1 | جہانِ حیرت | اوراق و وظائف | ہدیہ اعمال | نعمتِ حیات | ادرکنی | |
| | 2 عملیات-2 | لوحِ قلم | تاثیرِ قرآن | درگاہ | کشکولِ عمل | انکشاف | |
| | 3 عملیات-3 | الف ابجد | امید رونق افروز | خزینہ علم | بندگی | التجا | یقین کی دولت |
| | 4 عملیات-4 | رمل کی دنیا | مسئلہ کیا ہے؟ | سفینہ نجات | گلدستہ اعمال | وجدان | زیرِ فلک |
| 5 پتھر اور نگینے | | | | | | | |
| 9 شکایات | | | | | | | |
| 0 مینجر | | | | | | | |

SCAN ME

نوٹ: اگر آپ کو کال کے دوران کسی بھی قسم کی مشکل درپیش ہو تو کسی بھی وقت آپ 0 کا بٹن دبا کر سسٹم مینجر سے بات کر سکتے ہیں۔



رسول خدا ﷺ نے فرمایا، عقل سے بڑھ کر کوئی خوبصورتی نہیں۔ حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا، ملک کی آفت اس کی حفاظت میں کمزوری ہے۔



# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ

## جدول بقاعدہ جفر معہ حروف باطن

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | اَللہُ — خدا کا نام — ا.ی.ص — ۶۶ | اَلرَّحمٰنُ — جمالی — ر.ص.و — ۲۹۸ | اَلرَّحِیمُ — جمالی — ر.و.ت — ۲۵۸ | | |
| اَلمَلِکُ — مشترک — م.و.ت — ۹۰ | اَلقُدُّوسُ — جمالی — ق.ب.ض — ۱۷۰ | اَلسَّلَامُ — جمالی — س.ق.ع — ۱۳۱ | اَلمُؤمِنُ — جمالی — م.خ.ل — ۱۳۶ | | |
| اَلمُهَیمِنُ — جمالی — م.ہ.ث — ۱۴۵ | اَلعَزِیزُ — جمالی — ع.ی.ص — ۹۴ | اَلجَبَّارُ — جلالی — ج.ی.ص — ۲۰۶ | اَلمُتَکَبِّرُ — جلالی — م.ص.و — ۶۶۲ | اَلخَالِقُ — جمالی — خ.ج.ذ — ۷۳۱ | اَلبَارِیُ — مشترک — ب.ف.خ — ۲۱۳ |
| اَلمُصَوِّرُ — جمالی — م.غ.ر — ۳۳۶ | اَلغَفَّارُ — جمالی — غ.ش.ر — ۱۲۸۱ | اَلقَهَّارُ — جلالی — ق.ض.ذ — ۳۰۶ | اَلوَهَّابُ — جمالی — و.ن.ت — ۱۴ | اَلرَّزَّاقُ — جمالی — ر.غ.ر — ۳۰۸ | اَلفَتَّاحُ — جمالی — ف.م.ل — ۴۸۹ |
| اَلعَلِیمُ — جمالی — ع.ی.ص — ۱۵۰ | اَلقَابِضُ — جمالی — ق.ز.ش — ۹۰۳ | اَلبَاسِطُ — جمالی — ب.ع.ن — ۷۲ | اَلخَافِضُ — جمالی — خ.ذ.غ — ۱۴۸۱ | اَلرَّافِعُ — جمالی — ا.س.د — ۳۵۱ | اَلمُعِزُّ — جمالی — م.ہ.ث — ۱۱۷ |
| اَلمُذِلُّ — جلالی — م.ع.ن — ۷۷ | اَلسَّمِیعُ — جلالی — س.ل.ب — ۱۸۰ | اَلبَصِیرُ — جمالی — ب.ت.ح — ۳۰۲ | اَلحَکَمُ — جمالی — ح.ل.ب — ۶۸ | اَلعَدلُ — مشترک — ع.ن.د — ۱۰۴ | اَللَّطِیفُ — جمالی — ل.ف.ح — ۱۲۹ |
| اَلخَبِیرُ — جمالی — خ.غ.ر — ۸۱۲ | اَلحَلِیمُ — جمالی — ح.د.خ — ۸۸ | اَلعَظِیمُ — جمالی — غ.ل.ب — ۱۰۲۰ | اَلغَفُورُ — جمالی — غ.ض.ع — ۱۲۸۶ | اَلشَّکُورُ — جمالی — ش.ت.ح — ۵۲۶ | اَلعَلِیُّ — جلالی — ع.ض.ع — ۱۱۰ |
| اَلکَبِیرُ — جمالی — ک.ج.ر — ۲۳۲ | اَلحَفِیظُ — جمالی — ح.ص.د — ۹۹۸ | اَلمُقِیتُ — جلالی — م.ص.و — ۵۵۰ | اَلحَسِیبُ — مشترک — ح.خ.ل — ۸۰ | اَلجَلِیلُ — جلالی — ج.ف.خ — ۷۳ | اَلکَرِیمُ — جمالی — ک.ص.د — ۲۷۰ |
| اَلرَّقِیبُ — جمالی — ر.د.خ — ۳۱۲ | اَلمُجِیبُ — جلالی — م.ظ.د — ۵۵ | اَلوَاسِعُ — جمالی — و.د.ع — ۱۳۷ | اَلحَکِیمُ — جمالی — ح.ت.ح — ۷۸ | اَلوَدُودُ — جمالی — و.ر.د — ۲۰ | اَلمَجِیدُ — جمالی — م.ا.ظ — ۵۷ |
| اَلبَاعِثُ — مشترک — ب.م.ل — ۵۷۳ | اَلشَّهِیدُ — جمالی — ش.گ.ح — ۳۱۹ | اَلحَقُّ — مشترک — ح.غ.ل — ۱۰۸ | اَلوَکِیلُ — جمالی — و.ی.ص — ۶۶ | اَلقَوِیُّ — جلالی — ق.د.خ — ۱۱۶ | اَلمَتِینُ — جمالی — م.خ.ل — ۵۰۰ |
| اَلوَلِیُّ — مشترک — و.ص.و — ۴۶ | اَلحَمِیدُ — جمالی — ح.و.ت — ۶۲ | اَلمُحصِی — جلالی — م.ح.ر — ۱۴۸ | اَلمُبدِیُٔ — جلالی — م.غ.ر — ۵۶ | اَلمُعِیدُ — جلالی — م.ل.ب — ۱۲۴ | اَلمُحیِی — جمالی — م.ب.ص — ۶۸ |
| اَلمُمِیتُ — جلالی — م.ن.ت — ۴۹۰ | اَلحَیُّ — جلالی — ح.ص.و — ۱۸ | اَلقَیُّومُ — جلالی — ق.ض.ع — ۱۵۶ | اَلوَاجِدُ — جلالی — و.ن.ت — ۱۴ | اَلمَاجِدُ — جلالی — م.ر.د — ۴۸ | اَلوَاحِدُ — مشترک — و.ق.ع — ۱۹ |
| اَلاَحَدُ — جلالی — ا.م.ل — ۱۳ | اَلصَّمَدُ — جلالی — ص.ت.ح — ۱۳۴ | اَلقَادِرُ — جلالی — ق.ف.غ — ۳۰۵ | اَلمُقتَدِرُ — جلالی — م.ع.ن — ۷۴۴ | اَلمُقَدِّمُ — مشترک — م.ع.ل — ۱۸۴ | اَلمُؤَخِّرُ — مشترک — م.و.ت — ۸۴۶ |
| اَلاَوَّلُ — مشترک — ا.ط.ق — ۳۷ | اَلآخِرُ — مشترک — ا.ف.خ — ۸۰۱ | اَلظَّاهِرُ — مشترک — ظ.ن.ت — ۱۱۰۶ | اَلبَاطِنُ — مشترک — ب.و.ت — ۶۲ | اَلوَالِی — جمالی — و.ق.ع — ۴۷ | اَلمُتَعَالِی — مشترک — م.ق.ع — ۵۵۱ |
| اَلبَرُّ — جمالی — ب.و.ت — ۲۰۲ | اَلتَّوَّابُ — جمالی — ت.ف.خ — ۴۰۹ | اَلمُنتَقِمُ — جلالی — م.د.ج — ۶۳۰ | اَلعَفُوُّ — جمالی — ع.ع.ن — ۱۵۶ | اَلرَّؤُفُ — جمالی — ر.و.ت — ۲۸۶ | مَالِکُ المُلکِ — جلالی — م.ع.ن — ۲۱۲ |
| ذُوالجَلَالِ وَالاِکرَامِ — جلالی — ک.ج.ر — ۱۱۰۰ | | اَلمُقسِطُ — جلالی — م.م.ل — ۲۰۹ | اَلجَامِعُ — مشترک — ج.ب.ض — ۱۱۴ | اَلغَنِیُّ — مشترک — ع.خ.ل — ۱۰۶۰ | اَلمُغنِی — جمالی — م.ج.ر — ۱۱۰۰ |
| اَلمَانِعُ — جلالی — ۱۶۱ | اَلضَّارُّ — جلالی — ۱۰۰۱ | اَلنَّافِعُ — جمالی — ن.ہ.ث — ۲۰۱ | اَلنُّورُ — مشترک — ن.د.خ — ۲۵۶ | اَلهَادِی — جمالی — ہ.ر.ح — ۲۰ | اَلبَاقِی — جلالی — ب.ا.ظ — ۱۱۳ |
| اَلوَارِثُ — جلالی — و.ز.ش — ۷۰۷ | اَلرَّشِیدُ — مشترک — ر.ی.ص — ۵۱۴ | اَلصَّبُورُ — جلالی — ص.ص.و — ۲۹۸ | اَلبَدِیعُ — جلالی — ب.ب.ض — ۸۶ | اَلسَّتَّارُ — جمالی — ۶۶۱ | اَلمُنعِمُ — جمالی — ۲۰۰ |

اپنے نام کے اعداد کے مطابق اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا ... عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ ... شریف پڑھ کر دعا مانگیں

# اسمائے مبارکہ و القابات

# حضور پرنور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## مع حروف باطن و اعداد

مرتبہ: (کراچی)
راجہ افتخار حسین جفار
03 111 888 668

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدؐ (م،ح،ر) ۹۲ | اَحْمَدؐ (ا،ذ،غ) ۵۳ | حَامِدؐ (ح،ذ،غ) ۵۳ | مرتبہ: راجہ افتخار حسین جفار (کراچی) 03 111 888 668 | | مَحْمُودؐ (م،ن،ت) ۹۸ | قَاسِمؐ (ق،ہ،ث) ۲۰۱ | عَاقِبؐ (ع،ہ،ث) ۱۷۳ |
| فَاتِحؐ (ف،م،ل) ۴۸۹ | شَاهِدؐ (ش،ب،ض) ۳۱۰ | حَاشِرؐ (ح،ہ،ث) ۵۰۹ | رَشِیدؐ (ر،ی،ص) ۵۱۴ | مَشْهُودؐ (م،ق،ع) ۳۵۵ | بَشِیرؐ (ب،ح،ر) ۵۱۲ | نَذِیرؐ (ن،س،د) ۲۶۷ | دَاعٍؐ (د،ق،ع) ۷۵ |
| شَافٍؐ (ش،ف،خ) ۳۸۱ | هَادٍؐ (ہ،ص،و) ۱۰ | مَهْدٍؐ (م،ش،ر) ۴۹ | مَاحٍؐ (م،ش،ر) ۴۹ | مُنْجٍؐ (م،ط،ق) ۹۳ | نَاهٍؐ (ن،غ،ر) ۵۶ | رَسُولؐ (ر،ع،ن) ۲۹۶ | نَبِیّؐ (ن،و،ت) ۶۲ |
| اُمِّیؐ (ا،ث،خ) ۵۱ | تِهَامِیؐ (ت،ح،ر) ۴۵۶ | هَاشِمِیؐ (ہ،ر،د) ۳۵۶ | اَبْطَحِیؐ (ا،ب،ب) ۳۰ | عَزِیزؐ (ع،ی،ص) ۹۴ | عَارِفؐ (ع،س،د) ۳۵۱ | رَءُوفؐ (ر،و،ت) ۲۸۶ | رَحِیمؐ (ر،د،خ) ۲۵۸ |
| طٰهٰؐ (ط،ن،ت) ۱۴ | مُجْتَبٰیؐ (م،ز،ش) ۴۵۵ | طٰسٓؐ (ط،م،ل) ۴۹ | مُرْتَضٰیؐ (م،ت،ح) ۱۴۵۰ | حٰمٓؐ (ح،ر،د) ۴۸ | مُصْطَفٰیؐ (م،ہ،ث) ۲۲۹ | یٰسٓؐ (ی،ن،ت) ۷۰ | اَوْلٰیؐ (ا،ق،ع) ۴۷ |
| مُزَّمِّلؐ (م،ہ،ث) ۱۱۷ | وَلِیؐ (و،ص،و) ۴۶ | مُدَّثِّرؐ (م،ع،ن) ۷۴۴ | مَتِینؐ (م،خ،ل) ۵۰۰ | مُصَدِّقؐ (م،ی،ص) ۲۳۴ | طَیِّبؐ (ط،ز،ش) ۲۱ | نَاصِرؐ (ن،ہ،ث) ۳۴۱ | مَنْصُورؐ (م،ت،ح) ۳۸۶ |
| مِصْبَاحؐ (م،ا،ظ) ۱۴۱ | مَامُورؐ (م،ز،ش) ۲۸۷ | حِجَازِیؐ (ح،ا،ظ) ۲۹ | عَالِمؐ (ع،ا،ظ) ۱۴۱ | قُرَشِیؐ (ق،ت،ح) ۴۱۰ | صَابِرؐ (ص،م،ل) ۲۹۳ | اَلتَّقِیؐ (ت،و،ت) ۵۱۰ | حَافِظؐ (ح،ط،ق) ۹۸۹ |
| کَامِلؐ (ک،ز،ش) ۹۱ | صَادِقؐ (ص،ظ،د) ۱۹۵ | اَمِینؐ (ا،ف،خ) ۱۰۱ | عَبْدُاللّٰہؐ (ع،ب،ض) ۱۴۲ | کَلِیمُ اللّٰہؐ (ک،ض،ع) ۱۶۶ | حَبِیبُ اللّٰہؐ (ح،د،خ) ۸۸ | نَجِیُّ اللّٰہؐ (ن،ف،خ) ۱۲۹ | صَفِیُّ اللّٰہؐ (ص،ت،ح) ۲۴۶ |
| خَاتِمُ الْاَنْبِیَاءؐ (خ،ع،ن) ۱۱۳۶ | حَسِیبؐ (ح،خ،ل) ۸۰ | مُجِیبؐ (م،ظ،د) ۵۵۰ | شَکُورؐ (ش،ت،ح) ۵۲۶ | مُبَلِّغؐ (م،ح،ر) ۱۰۷۲ | رَسُولُ الرَّحْمَۃؐ (ر،ث،خ) ۹۷۵ | قَوِیؐ (ق،د،خ) ۱۱۴ | حَفِیؐ (ح،ن،ت) ۹۸ |
| مَامُونؐ (م،ذ،غ) ۱۳۷ | مَعْلُومؐ (م،ص،و) ۱۸۶ | حَقؐ (ح،خ،ل) ۱۰۸ | مُبِینؐ (م،ص،و) ۱۰۲ | مُطِیعؐ (م،ف،خ) ۱۲۹ | رَسُولُ الْاَحَۃؐ (ر،ل،ب) ۹۳۶ | اَوَّلؐ (ا،ط،ق) ۳۷ | آخِرؐ (ا،ف،خ) ۸۰۱ |
| ظَاهِرؐ (ظ،ن،ت) ۱۱۰۶ | بَاطِنؐ (ب،و،ت) ۶۲ | نَبِیُّ الرَّحْمَۃؐ (ن،ذ،غ) ۷۴۱ | یَتِیمؐ (ی،ل،ب) ۴۶۰ | کَرِیمؐ (ک،ص،و) ۲۷۰ | حَکِیمؐ (ح،ت،ح) ۷۸ | خَاتِمُ الرُّسُلؐ (خ،خ،ل) ۱۳۶۸ | سَیِّدؐ (س،ص،د) ۷۴ |
| سِرَاجؐ (س،ل،ب) ۲۶۴ | مُنِیرؐ (م،ر،د) ۳۰۰ | اَلْحَقؐ (ا،ظ،د) ۱۳۹ | مُکَرَّمؐ (م،ر،د) ۳۰۰ | مُبَشِّرؐ (م،ی،ص) ۵۴۲ | مُذَکِّرؐ (م،ن،ت) ۲۶۷ | مُطَهَّرؐ (م،ب،ض) ۲۵۴ | قَرِیبؐ (ق،د،خ) ۳۱۲ |
| خَلِیلؐ (خ،ض،ع) ۶۷۰ | مَدْعُوؐ (م،ح،ر) ۱۲۰ | جَوَّادؐ (ج،ن،ت) ۱۴ | خَاتَمؐ (خ،ہ،ث) ۱۰۴۱ | عَادِلؐ (ع،ش،ر) ۱۰۵ | شَهِیرؐ (ش،ک،ح) ۵۱۵ | شَهِیدؐ (ش،ک،ح) ۳۱۹ | مَبْعُوثؐ (م،ب،ض) ۶۱۸ |

حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا اعمال کی آفت عامل کی ... حضرت علی علیہ السلام نے فرمایا گفتگو کی آفت کذب بیانی ہے۔

خوف خدا میں آنسو بہانا دل کو روشن کرتا ہے اور گناہوں کو دوبارہ سرزد ہونے سے بچاتا ہے۔ (حضرت علیؑ)

یَا اَللہ

یَا مُحَمَّدُ — یَا عَلِیُّ — یَا فَاطِمَۃُ — یَا حَسَنُ — یَا حُسَینُ

# القابات امامت امیرالمومنین
# علی ابن ابی طالب علیہ السّلام

اِمَامُ الْمُتَّقِینَ — اِمَامُ الْمُسْلِمِینَ — اِمَامُ الْعَارِفِینَ — اِمَامُ الْوَاصِلِینَ — اِمَامُ الْمُوَحِّدِینَ — اِمَامُ الْمُحَقِّقِینَ — اِمَامُ السَّالِکِینَ — اِمَامُ الْمُحْسِنِینَ — اِمَامُ الصَّادِقِینَ

اِمَامُ الْاَوَّلِینَ — اِمَامُ الْعٰلَمِینَ — اِمَامُ الْمُتَعَبِّدِینَ — اِمَامُ السَّابِقِینَ — اِمَامُ الْمَسْبُوقِینَ — اِمَامُ الْمَخْلُوقِینَ — اِمَامُ الْعَادِلِینَ — اِمَامُ الْمُتَعَلِّمِینَ

اِمَامُ الْمُرْشِدِینَ — اِمَامُ الْمُبَشِّرِینَ — اِمَامُ الْمُنْذِرِینَ — اِمَامُ الْمُقْسِطِینَ — اِمَامُ الْعَاشِقِینَ — اِمَامُ الْمُقَرَّبِینَ — اِمَامُ الرَّاشِدِینَ — اِمَامُ الْمُتَوَکِّلِینَ — اِمَامُ الشَّاهِدِینَ

اِمَامُ الْمُتَکَلِّمِینَ — اِمَامُ الطَّاهِرِینَ — اِمَامُ الْمُبَارِزِینَ — اِمَامُ الْمُعَظَّمِینَ — اِمَامُ الْاَجْوَدِینَ — اِمَامُ الْقَارِئِینَ — اِمَامُ الْمَالِکِینَ — اِمَامُ الْمُفْلِحِینَ

اِمَامُ الرَّاکِعِینَ — اِمَامُ السَّاجِدِینَ — اِمَامُ الْمَحْکُومِینَ — اِمَامُ الْمُتَاخِّرِینَ — اِمَامُ الْمُحِبِّینَ — اِمَامُ الرَّاسِخِینَ — اِمَامُ الْوَاصِفِینَ — اِمَامُ الْخَاشِعِینَ — اِمَامُ الْمُکَبِّرِینَ

اِمَامُ الْقَائِمِینَ — اِمَامُ الْمُقَدَّسِینَ — اِمَامُ الْاَفْصَحِینَ — اِمَامُ الْبَاذِلِینَ — اِمَامُ الْمُکَمَّلِینَ — اِمَامُ الْکَامِلِینَ — اِمَامُ الْحَافِظِینَ — اِمَامُ الْمُشَفِّعِینَ

اِمَامُ الْمُکَرَّمِینَ — اِمَامُ الْقَانِتِینَ — اِمَامُ الْمُهَاجِرِینَ — اِمَامُ الشَّاهِدِینَ — اِمَامُ الْمُطَهَّرِینَ — اِمَامُ الْمَخْدُومِینَ — اِمَامُ الصَّامِتِینَ — اِمَامُ الرَّافِعِینَ — اِمَامُ الْاَطْهَرِینَ

اِمَامُ الْاَئِمَّۃِ — اِمَامُ الْمُلْهَمِینَ — اِمَامُ الْمُقَاتِلِینَ — اِمَامُ الْاَشْجَعِینَ — اِمَامُ الْاَعْلَمِینَ — اِمَامُ الْاَمِنِینَ — اِمَامُ الزَّکِیِّینَ — اِمَامُ الْاَوْرَعِینَ

اِمَامُ الْمُجْتَهِدِینَ — اِمَامُ الْاٰمِرِینَ — اِمَامُ الْمُجَاهِدِینَ — اِمَامُ الْخَطِیبِینَ — اِمَامُ الْمُطِیعِینَ — اِمَامُ الْمُبَرَّئِینَ — اِمَامُ الْمُقَارِنِینَ — اِمَامُ الْخَاضِعِینَ — اِمَامُ الْاَفْضَلِینَ

اِمَامُ الْغَالِبِینَ — اِمَامُ الْمُخَیَّرِینَ — اِمَامُ الْمُتَقَدِّمِینَ — اِمَامُ الْمُعَلِّمِینَ — اِمَامُ الصَّائِمِینَ — اِمَامُ الْمُظَفَّرِینَ — اِمَامُ النَّاظِرِینَ — اِمَامُ الْعَالِمِینَ

اِمَامُ الْمُحْتَسِبِینَ — اِمَامُ الْمَعْطُوفِینَ — اِمَامُ الشَّهِیدِینَ — اِمَامُ الْوَارِثِینَ — اِمَامُ الْمُطَیِّبِینَ — اِمَامُ الْاَکْمَلِینَ — اِمَامُ الْکَاظِمِینَ — اِمَامُ الْمُسَبِّحِینَ — اِمَامُ الْمَعْشُوقِینَ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا، خوبصورت بال خدا کی طرف سے پوشاک کی حیثیت رکھتے ہیں۔ لہٰذا ان کا احترام کرو۔

# دُعائے مُجرّب وَعَجیبُ التَّاثِیر

## برائے حفاظت از آفات وبلیات وحادثات وسحر وزہر وشر شیاطین وجن وانس وغیرہ

کتاب **زین المتقین** سے منقول ہے کہ امام زین العابدین علیہ السلام کے زمانہ میں ایک بدکار شخص کو 3 مرتبہ آگ میں ڈالا گیا نہ جلا، پھر پانی میں ڈالا گیا نہ ڈوبا، گردن پر شمشیر چلائی گئی کارگر نہ ہوئی۔ امامؑ سے سبب دریافت کیا گیا آپؑ نے فرمایا اس کے پاس ایک تعویذ ہے دیکھا گیا تو اسکے پاس سے یہ دعا نکلی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

يَامَنْ لَّا يَعْلَمُ الْغَيْبَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يُدَبِّرُ الْاَمْرَ
اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يَصْرِفُ السُّوْٓءَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا
يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا هُوَ ط يَامَنْ لَّا يُحْيِي الْعِظَامَ
الْمَوْتٰى اِلَّا هُوَ ط هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ
وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ط وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ
نَزَلَ ط وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا وَبِحَقِّ
كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ الصَّمَدِ
الْفَرْدِ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ
كُفُوًا اَحَدٌ ط كَامِلًا هَادِيًا يَا سِرًّا يَامِلًا صَادِقًا
بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى
مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

## دعا ردبلا

بلاؤں کے دور ہونے کے لیے درج ذیل دعا بعد ہر نماز 70 مرتبہ روزانہ پڑھیں

يَااَللّٰهُ يَا مُحَمَّدُ يَا عَلِيُّ يَا فَاطِمَةُ يَا حَسَنُ يَا حُسَيْنُ يَاصَاحِبَ
الزَّمَانِ اَدْرِكْنِيْ وَلَا تُهْلِكْنِيْ ● اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

**ترجمہ** اے اللہ، اے محمدؐ، اے علیؑ، اے فاطمہؑ، اے حسنؑ، اے حسینؑ اے زمانہ کے سردار میری مدد فرمایئے ورنہ میں ہلاک ہو جاؤں گا۔

# حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کی پُراثر دُعا

## دُعائے مقاتل بن سلیمان

اوّل وآخر ۱۵ مرتبہ دُرود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالٰی دُعا مستجاب ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اِلٰهِيْ كَيْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا وَكَيْفَ اَقْطَعُ رَجَآئِيْ
مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِيْنِيْ
فَمَنْ ذَا الَّذِيْ اَسْئَلُهٗ فَيُعْطِيْنِيْ اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَدْعُوْكَ
فَتَسْتَجِيْبَ لِيْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ اَدْعُوْهُ فَيَسْتَجِيْبُ لِيْ
اِلٰهِيْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَيْكَ فَتَرْحَمُنِيْ فَمَنْ ذَا الَّذِيْ
اَتَضَرَّعُ اِلَيْهِ فَيَرْحَمُنِيْ اِلٰهِيْ فَكَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ
لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَنَجَّيْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّيَ
عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُنَجِّيَنِيْ مِمَّآ اَنَا فِيْهِ وَتُفَرِّجَ
عَنِّيْ فَرَجًا عَاجِلًا غَيْرَ اٰجِلٍ بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ
يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

**ترجمہ:** اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں میں ہوں اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کرلوں حالانکہ تو تو ہے۔ اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے۔ تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے تو وہ کونسی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے۔ اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑ گڑاتا تو مجھ پر رحم کرتا ہے۔ تو وہ کونسی ہستی ہے کہ اس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السلام کے لیے دریا کو شگافتہ کیا اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اُس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری) اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے۔

# استغاثہ بحضور رب کائنات در دفع وبا و بلیات

اکبر ترابی

اے محمدؐ کے خدا ربِ علیاً مرتضیٰ
سیدہؑ خاتون جنت فاطمہؑ کا واسطہ
واسطہ حسنینؑ کا تو ٹال دے مہلک وبا
چہاردہ معصومؑ کے صدقے تو سن میری دعا
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

اس کرونا وائرس کا چھا گیا خوف و ہراس
عالم و عامل، حکیم و ڈاکٹر ہیں بدحواس
قادر مطلق ہے تو قرآن بھی ہے اپنے پاس
چھٹ گئی خلاق عالم سے مسلمانوں کی آس
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

حج کعبہ بند، مساجد بند عبادت گاہ بند
خادم حرمین حجروں میں عرب کے شاہ بند
مارکیٹ و شاہراہ، مکتب جنازہ گاہ بند
سازش شیطان ہے کہ مغفرت کی راہ بند
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

ساری سپر طاقتوں کی طاقتیں بیکار ہیں
ایک جرثومہ سے عاجز جوہری ہتھیار ہیں
ہم محمدؐ اور اس کی آلؑ کے حبدار ہیں
مار اُن کو جو کہ تجھ سے برسرِ پیکار ہیں
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

بے شبہ تو نے لیا ہے انبیاء کا امتحان
وہ تیرے نورانی بندے وہ کہاں اور ہم کہاں
وائرس کا خوف سے ہے مضطرب سارا جہاں
چھینک بھی آئے تو ہوتا ہے کرونا کا گماں
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

ہم بے عمل بدکار بندے تو غفور و رحیم
اپنی خلقت پر فضل کر بخش الطافِ عمیم
ہم پہ قابو پا کے خوش ہے آج شیطانِ رجیم
معاف کر دے ہم کو مولا تو ہے رحمن و رحیم
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

کھول دے کعبہ کا در مہدیؑ کو دے امرِ ظہور
ظلم لبریز دھرتی ہے گناہوں کا وفور
لہو لعب میں مست بندے پست قرآنی امور
ہر طرف جرم و گناہ ہیں لوگ ہیں نیکی سے دور
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

کلمہ گو ہیں استغاثہ غیر سے کرتے نہیں
زندگی میں ہم تیرے دشمن کا دم بھرتے نہیں
موت برحق ہے ترابی موت سے ڈرتے نہیں
گھر بدلتے ہیں علیؑ والے کبھی مرتے نہیں
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

تو بادشاہ بحر و بر تابع تیرے شمس و قمر
کون ہے تیرے سوا ہم عاصیوں کا چارہ گر
فریاد ہے فریاد ہے فریاد ہے باچشم تر
ہاتھ پھیلائے ہوں تیرے سامنے شام و سحر
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ

اے خدا مہدیؑ کو اب اذن خروج عام دے
جیتے جی ان کی زیارت کا ہمیں انعام دے
لِی خَمسَۃٌ پڑھتے ہیں جو اُن کو شفا کا جام دے
اے ترابی مشکلوں میں پنجتنؑ کا نام دے
لِی خَمسَۃٌ اُطفِی بِھَا حَرَّ الوَبَاءِ الحَاطِمَۃ
اَلمُصطَفٰی وَالمُرتَضٰی وَابنَاھُمَا وَالفَاطِمَۃ



# ماں

مولانا سید
حسن ظفر نقوی

فقر و فاقہ میں اگر اولاد کو پاتی ہے ماں
دھوپ میں سڑکوں پہ اک مزدور بن جاتی ہے ماں

ایک سستا سا کھلونا جب نہ لے پاتی ہے ماں
اُس گھڑی بچے سے اپنے کتنا شرماتی ہے ماں

قبر میں بھی چین سے پھر رہ نہیں سکتی ہے وہ
اپنے بچوں کو کبھی افسردہ جو پاتی ہے ماں

جو اذیت کا سبب بن جاتی ہیں ماں کے لئے
ایسی اولادوں کو بھی سینے سے چمٹاتی ہے ماں

ٹھوکریں کھا کر سنبھلنا کس طرح اے میرے لال
یا حسینؑ و یا علیؑ کا ورد سکھلاتی ہے ماں

ہو اگر اولاد پر حملہ تو یہ نازک سی جاں
یک بیک پھر شیرنی بن کر بپھر جاتی ہے ماں

مدتیں گزریں پر اب تک ایسا لگتا ہے مجھے
ہاتھ میرا تھام کر مجلس میں لے جاتی ہے ماں

دم بخود ہیں کربلا میں سب یہ منظر دیکھ کر
سر کو اپنے لال کے واپس جو پلٹاتی ہے ماں

شکر کا سجدہ بھی ہے اور دل کا شیشہ چور بھی
قاسمِ گلگوں قبا کے ٹکڑے جو پاتی ہے ماں

اک طرف محسن کا غم اور زخم پہلو کا الگ
دیکھ نہ پائے کوئی سب اشک پی جاتی ہے ماں

ہو اگر شبیر جیسا لاڈلا بیٹا تو پھر
اپنے بیٹے کے لئے مقتل میں آ جاتی ہے ماں

جی رہا ہوں یوں تو پہلے کی طرح لیکن ظفر
لطف جینے کا بھی اپنے ساتھ لے جاتی ہے ماں

# منظوم خراجِ تحسین وعقیدت

سیّد ذوالفقار
حسین نقوی
(کراچی)

## بیادِ محترم آغا افتخار حسین (مرحوم ومغفور)

نیک انسان، افتخار حسین — اہلِ عرفان، افتخار حسین
اِمامیہ جنتری کے رُوحِ رواں — اُس کی پہچان، افتخار حسین
خُوب ہے افتخار بُک ڈِپو — رہے ہر آن، افتخار حسین
جو عمل میں بھی پیش پیش رہے — عِلم کا مان، افتخار حسین
اہلِ کربل سے عشق تھا اُن کو — خُلد سامان، افتخار حسین
عاشقِ معصومینؑ کو قرآں کا — سمجھا جُزدان، افتخار حسین
مجلسوں، محفلوں کی تھے رونق — حق کا میلان، افتخار حسین
علَمِ غازیؑ سائباں اُن کا — رُوح کا مان، افتخار حسین
یادیں اُن کی حَسیں، علی فرزاد — خُلق کی جان، افتخار حسین
مہرباں شخصیت رہے ایسی — فخرِ خاندان، افتخار حسین
اہلِ بیتؑ و قرآن سے ماخوذ — علمی فیضان، افتخار حسین
تھے ملنسار اور خوش اَخلاق — شانِ ایمان، افتخار حسین
خوشبوئے صِدق وصفا، مہر ووفا — گویا ریحان، افتخار حسین
تھے کتابوں کی اشاعت کے سفیر — اِک گلستان، افتخار حسین
عِلم وحِلم، انکساری، سیر وسلوک — فیضِ سلمانؑ، افتخار حسین
ہیں دُعا گو یہ سب تمہارے لیے — دوست داران، افتخار حسین
ربّ تعالیٰ کی رحمتیں پاؤ — مثلِ باران، افتخار حسین
تھی بلندی ہی پہ نظر اُن کی — عکسِ فاران، افتخار حسین
یاد کیوں کر کریں نہ سب اُن کو — خیر کی جان، افتخار حسین
پاکستان آپ پہ رہا نازاں — ایسے ذِی شان، افتخار حسین
آپ لاہور کی بنے پہچان — حق کی بُرہان، افتخار حسین
عِلم کی ضوفشاں وہ صورت تھے — مردِ میدان، افتخار حسین
آپ کی زِیست کا ہے یہ حاصل — کام کی جان، افتخار حسین
جان سے آپ نے عزیز رکھا — ربّ کا فرمان، افتخار حسین
کی جو چشمِ کرم علی مولاؑ — شاد ہر آن، افتخار حسین

نقویؔ اُن کا نام رہے گا سدا
ایسا فیضان، افتخار حسین

# صلہ رحمی اور خوشحال زندگی

مولانا سید
حسن ظفر نقوی



imamiajantriofficial@gmail.com

اکثر لوگ دعاؤں کے قبول نہ ہونے کا گلہ کرتے نظر آتے ہیں۔ اور دعاؤں کے قبول ہونے اور قبول نہ ہونے کے اسباب پر اب تک بے شمار تحریریں اور تقریریں سامنے آچکی ہیں لیکن عوام الناس کا شکوہ اور گلہ ہے کہ اپنی جگہ برقرار ہے۔ آج ہم آپ کے لئے ایک ایسا نسخہ تحریر کر رہے ہیں جسے استعمال کرنے کے بعد ہمیں یقین ہے کہ آپ کا شکوہ اور گلہ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گا۔ اور آپ کی زندگی میں بے چینی اور پریشانی کی جگہ اطمینان اور سکون کا راج ہوگا۔ اس نسخے کا نام ہے صلہ رحمی

صلہ رحمی اللہ کے احکام میں وہ حکم ہے جس کی بجا آوری فوری اثرات کی حامل ہے۔ صلہ رحمی یعنی عزیز و اقربا کی خبر گیری کرنا اور خاص طور پر ان میں ضرورت مندوں کی ضرورت کو بغیر احسان جتائے پورا کرنا۔ قرآن مجید میں متعدد مقامات پر رشتہ داروں کے حقوق کی ادائیگی کا حکم تاکید کے ساتھ دیا گیا ہے جیسا کہ ارشادِ رب العزت ہے:

أُولُو الْأَرْحَامِ بَعْضُهُمْ أَوْلَىٰ بِبَعْضٍ فِي كِتَابِ اللَّهِ

اللہ کی کتاب میں رشتہ داروں میں بھی بعض کو بعض پر ترجیح ہے۔

(سورہ انفال، آیت ۷۵)

اور سورہ اسرا میں ارشاد ہوا:

وَآتِ ذَا الْقُرْبَىٰ حَقَّهُ (سورہ اسراء، آیت ۲۶) رشتہ داروں کا حق ادا کرو۔

سورہ نساء میں ارشاد ہوا: وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي تَسَاءَلُونَ بِهِ وَالْأَرْحَامَ ۚ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيبًا

اور اللہ سے ڈرو جس کا نام تم ایک دوسرے سے کوئی چیز مانگتے وقت لیتے ہو۔ اور رشتہ داروں کا خیال کرو۔ (ان سے قطع تعلق نہ کرو) کیونکہ اللہ تم پر نظر رکھے ہوئے ہے۔

اس آیت میں ارحام کی تفسیر میں صادق آل محمدؑ فرماتے ہیں۔ (سورہ نساء، آیت ۱)

فَقَالَ يَعْنِي أَرْحَامَ النَّاسِ إِنَّ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ أَمَرَ لِصِلَتِهَا وَعَظَّمَهَا أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ جَعَلَهَا مَعَهُ

اس سے مراد لوگوں کے عزیز و اقربا ہیں، اللہ نے ان سے صلہ رحمی کا حکم دیا ہے، اور ان کی عزت افزائی فرمائی ہے۔ کیا تم نہیں دیکھتے کہ اللہ نے ان کا نام اپنے نام کے ساتھ لیا ہے۔ (تفسیر برہان، ج ۱، ص ۳۳۸)

آیئے اب آپ کو بتائیں کہ اس "صلہ رحمی" کا صلہ آپ کو کس صورت میں ملتا ہے؟ سب سے پہلے وہ لوگ جو رزق میں تنگی کی شکایت کرتے ہیں جب وہ صلہ رحمی کی طرف آتے ہیں اور اپنے غریب رشتہ داروں کی مدد کرتے ہیں تو اللہ ان کے رزق میں وسعت عطا کرتا ہے اور ایسی جگہوں سے رزق عطا کرتا ہے، جہاں سے انہیں گمان بھی نہیں ہوتا اور اپنے وعدے کے مطابق بے حساب رزق عطا کرتا ہے اور طویل زندگی دیتا ہے۔

جی ہاں! صلہ رحمی ایک ایسا عمل ہے جو آپ کی عمر میں اضافے کا باعث بن جاتا ہے۔ معصومہ کونینؑ کے خطبے میں جہاں آپ نے فلسفہ احکام بیان کئے ہیں وہاں آپ نے صلہ رحمی کے بارے میں فرمایا کہ:

وَصِلَةُ الْأَرْحَامِ مَنْسَأَةٌ فِي الْعُمُرِ وَمَنْمَاةٌ لِلْعَدَدِ

(خطبہ فدک)

صلہ رحمی کرنے سے انسان کی عمر میں اضافہ ہوتا ہے اور اس سے افرادی قوت بھی بڑھ جاتی۔

امام سجادؑ فرماتے ہیں: مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَمُدَّ اللَّهُ فِي عُمُرِهِ وَأَنْ يَبْسُطَ اللَّهُ فِي رِزْقِهِ فَلْيَصِلْ رَحِمَهُ

جسے یہ بات پسند ہو کہ اللہ اس کی عمر دراز کرے اور اس کے رزق میں اضافہ فرمائے تو اسے چاہیے کہ صلہ رحمی انجام دے۔ (اصول، کافی، ج ۲، ص ۱۵۴)

اسی ضمن میں امام علی رضاؑ کا ارشاد ہے۔

يَكُونُ الرَّجُلُ يَصِلُ رَحِمَهُ فَيَكُونُ قَدْ بَقِيَ مِنْ عُمُرِهِ ثَلَاثُ سِنِينَ فَيُصَيِّرُهَا اللَّهُ ثَلَاثِينَ سَنَةً وَيَفْعَلُ اللَّهُ مَا يَشَاءُ

گاہے کوئی شخص ایسے وقت میں صلہ رحمی کرتا ہے جبکہ اس کی عمر تین سال

باقی بچی ہو لیکن اللہ (صلہ رحمی کے باعث) اسے تیس سال میں بدل دیتا ہے۔(اصول کافی، ج ۲، ص ۱۵۰)

اور پھر اس سے بھی بڑھ کر یہ صلہ رحمی کا عمل انسان کے اعمال کی پاکیزگی اور قبولیت کا سبب بن جاتا ہے، بلائیں دور ہو جاتی ہیں اور مال میں برکت ہو جاتی ہے۔امام محمد باقرؑ فرماتے ہیں:

صِلَةُ الْاَرْحَامِ تُزَكِّى الْاَعْمَالِ وَتَدْفَعُ الْبَلْوٰى وَ تُنْمِي الْاَمْوَالَ وَ تُنْسِئُ لَهُ فِيْ عُمْرِهٖ وَ تُوَسِّعُ فِيْ رِزْقِهٖ وَ تُحَبِّبُ فِيْ اَهْلِ بَيْتِهٖ فَلْيَتَّقِ اللّٰهَ وَلْيَصِلْ رَحِمَهٗ

صلہ رحمی کے باعث اعمال پاک ہو جاتے ہیں، بلائیں دور ہو جاتی ہیں، اموال میں برکت ہو جاتی ہے، عمر طولانی ہو جاتی ہے، رزق میں اضافہ ہوتا ہے، اور انسان اپنے خاندان میں محبوب بن جاتا ہے۔ پس اسے چاہیے کہ اللہ کا تقویٰ اختیار کرے اور صلہ رحمی کرتا رہے۔ (اصول کافی ، ج ۲، ص ۱۵۲) اور آخر میں امام جعفر صادقؑ کا یہ ارشاد بھی مومنین کے لیے سودمند ہوگا کہ آپ نے فرمایا:

صِلَةُ الرَّحِمِ تُهَوِّنُ الْحِسَابَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَهِيَ مَنْسَاَةٌ فِي الْعُمْرِ وَتَقِيْ مَصَارِعَ السَّوْءِ

صلہ رحمی کی وجہ سے قیامت کے دن حساب میں آسانی ہو جاتی ہے، عمر طولانی ہو جاتی ہے اور انسان بری موت سے محفوظ رہتا ہے"۔

(بحارالانوار، ج ۷۱، ص ۱۰۴)

مومنین کرام صفحات کی محدودیت اس سے زیادہ کی اجازت نہیں دیتی۔ لیکن پھر بھی ہم نے کوشش کی کہ آپ کی خدمت میں ایک ایسا آسان نسخہ پیش کر دیں جس پر عمل کرنا آپ کے لیے دشوار بھی نہ ہو اور جس پر عمل کرنے میں دنیا اور آخرت کی بھلائی بھی ہو اور یہ بھی سمجھ لیجئے کہ صلہ رحمی کے لیے کوئی سرمایہ دار یا جاگیر دار ہونا ضروری نہیں بلکہ اپنی اپنی حیثیت کے مطابق یہ عمل انجام دیا جا سکتا ہے بلکہ رشتہ داروں سے خوش مزاجی اور خوش خلقی سے ملنا بھی صلہ رحمی شمار ہوتا ہے۔ وما علینا الا البلاغ



# مجرب عمل سورۃ الرحمٰن برائے تسخیر خلائق

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَلرَّحْمٰنُ ۙ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ؕ خَلَقَ الْاِنْسَانَ ۙ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ۝ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ۝ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدَانِ ۝ (سورۃ الرحمٰن)

عمل کی تفصیل کچھ یوں ہے ☆ قرآن کی مشہور و معروف اور خوبصورت ترین سورۃ الرحمٰن کو زبانی یاد کر لو۔☆ اچھی طرح یاد ہو جانے پر صبح کو نکلتے ہوئے سورج کی طرف منہ کر کے باوضو سورۃ الرحمٰن پڑھنا شروع کرو۔ جب اس سورۃ کی آیت۔ فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پر پہنچو تو دائیں ہاتھ کی شہادت والی انگلی سے سورج کی طرف اشارہ کریں۔

یہ عمل روزانہ 5 یا 7 منٹ میں مکمل ہو جاتا ہے۔ یہ عمل چالیس یوم تک صبح کا ہے۔ تسلسل سے چار چلّے 160 یوم تک عمل کریں۔ فراخی رزق اور تسخیر خلق کا تجربہ شدہ عمل ہے۔ صحافی، وکلاء، بیرسٹر، ڈاکٹر طبیب، عامل، تاجر، دکاندار چاہے جس شعبہ کا فرد کرے تسخیر خلق بے بہا پائیگا۔ والد محترم نے بھی مجھے اس کی اجازت بخشی ہے اور ہر مومن مولائی کو بھی اجازت عام دی ہے۔ مطلوب محبوب۔ افسران کو مسخر کرنے کا آسان عمل ہے۔ ناجائز مقصد کے لئے نہ کریں۔ پرہیز جمالی اختیار کریں۔

## عمل برائے حل مشکلات

مکارم الاخلاق میں ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علیؑ سے فرمایا کہ جو کوئی مشکل اور پریشانی کے وقت اس دعا کو دس مرتبہ پڑھیگا تو اُسکی مشکل حل ہو جائیگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

سیّد مبارک حسین کاظمی
R-31 فیزII ڈیلکس گارڈن،
ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی

# فیضِ علومِ قرآنی

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ۭ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۭ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ

اور اُس کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں جنکو اُس کے سوا کوئی نہیں جانتا اور جو کچھ خشکی اور تری میں ہے اُس کو (بھی) وہی جانتا ہے اور کوئی پتا بھی نہیں کھڑکتا مگر وہ اُسے ضرور جانتا ہے اور نہ زمین کی تاریکیوں میں کوئی دانہ اور نہ کوئی خشک چیز ہے مگر یہ کہ وہ نورانی کتاب (لوحِ محفوظ) میں موجود ہے۔

السلام علیکم! قارئین امامیہ جنتری کے لئے چند مجرب و آزمودہ قرآنی آیات پیش خدمت ہیں۔ آپ ان سے استفادہ کریں اور امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد مرحوم اور آغا افتخار حسین مرحوم کی مغفرت کی دعا کریں۔

## دُعا کی قبولیت کے لئے:

دعا مانگنے سے قبل 3 مرتبہ درج ذیل سورۂ انبیاء آیت نمبر 87 پڑھیں

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

## قرض کی ادائیگی کے لئے:

صبح و شام کثرت سے درج ذیل سورۂ آلِ عمران آیت نمبر 26 کا ورد کریں

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاۗءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاۗءُ ۡ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاۗءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاۗءُ ۭ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۭ اِنَّكَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

## مصیبت سے نجات کے لئے:

اگر کوئی شخص چھوٹی یا بڑی مصیبت میں پھنس جائے تو وہ درج ذیل سورہ آلِ عمران آیت نمبر 173 کا ورد شروع کردے اور قبولیت دعا کے لیے کم از کم 111 مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

## حصول اولاد کے لئے:

کثرت سے درج ذیل سورۂ آلِ عمران آیت نمبر 38 کا ورد کریں

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً ۚ اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَاۗءِ

## رسول خدا کی زیارت کے لئے:

ہر نماز کے بعد سورۂ توبہ آیت نمبر 129-128 پڑھیں

لَقَدْ جَاۗءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ڶ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

## ڈراؤنے خوابوں سے بچنے کے لئے:

سونے سے قبل درج ذیل سورۂ یونس آیت نمبر 64 پڑھیں

لَهُمُ الْبُشْرٰى فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ ۭ لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ۭ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ

## نافرمان اولاد کو راہ راست پر لانے کے لئے:

نافرمان اولاد کو راہ راست پر لانے اور فرمانبردار بنانے کے لیے درج ذیل سورۂ بروج آیت نمبر 21-22 کو جب اولاد سو جائے تو سرہانے کھڑے ہوکر اول و آخر درود کے ساتھ روزانہ 3 مرتبہ 21 دن تک پڑھ کر دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ ۝ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ

## عزت اور وقار کے لئے:

روزانہ 7 مرتبہ درج ذیل سورۃ جاثیہ آیت نمبر 36-37 پڑھ کر دعا مانگیں

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ
رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ ۪ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ

## غم سے نجات پانے کے لئے:

درج ذیل سورۃ فاطر آیت نمبر 41 کا کثرت سے ورد کریں۔

وَلَهُ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ؕ
وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا

## خواب میں باخبر ہونے کے لئے:

رات کو سوتے وقت 7 مرتبہ درود پاک پڑھیں اور پھر 170 مرتبہ درج ذیل سورۃ فاتحہ آیت نمبر 5 پڑھیں اور آخر میں پھر 7 مرتبہ درود پاک پڑھیں تو ان شاء اللہ خواب میں مطلب حاصل ہوگا۔

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ

## رزق کی تنگی دور کرنے کے لئے:

اگر آپ کے پاس مکان نہ ہو اور رزق کی تنگی ہو تو درج ذیل سورۃ اعراف آیت نمبر 10 کو 151 مرتبہ روزانہ پڑھیں اور جب تک کامیابی نہ ہو یہ عمل جاری رکھیں۔ ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا
لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ

## کسی بھی بیماری سے صحت یابی کے لئے:

درج ذیل سورۃ اسرا آیت نمبر 82 کو پڑھ کر مریض پر پھونکیں

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

## ذہنی تناؤ دور کرنے کے لئے:

درج ذیل سورۃ رعد آیت نمبر 28 کو پڑھیں۔

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ ؕ
اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ

## دشمن سے بچاؤ کے لئے:

اگر ساری دنیا آپ کی دشمن ہو جائے تو درج ذیل سورۃ یٰسین آیت نمبر 53 کو 7 مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھ کر دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ آپ کا دشمن کچھ نہ بگاڑ سکے گا

اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً
فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ

## حافظے کی کمزوری دور کرنے کے لئے:

درج ذیل سورۃ اعلیٰ آیت نمبر 6-7 کو 7 مرتبہ پڑھ کر پھونکیں۔

سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰى ○ اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ

## امتحان میں کامیابی کے لئے:

امتحان میں فرح اور کامیابی کے لیے، امتحان میں جاتے وقت جس دن پرچہ ہو گھر سے نکلتے وقت 7 مرتبہ درج ذیل سورۃ انفال آیت نمبر 62 کو پڑھیں اور پھر دعا مانگ کر جائیں۔

فَاِنَّ حَسْبَكَ اللّٰهُ ؕ هُوَ الَّذِيْٓ
اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ

# تحفہ امامیہ اسم اعظم

آغا حسنین احمد
(ماہر عملیات)

03 111 888 668 — imamiajantriofficial@gmail.com

لغوی طور پر اسم اعظم کے معنی ہیں اللہ تعالیٰ کے ناموں میں سے بزرگ تر نام۔ اسم اعظم کے موضوع پر سینکڑوں کتب اور اہل علم کے ہزاروں مضامین شائع ہوچکے ہیں۔ جن سے عوام نے استفادہ کیا۔ 80 سال کی عمر میں امامیہ جنتری کے لیے ایک مضمون لکھ رہا ہوں جو میری 50 سالہ ریاضت کا قلب ہے۔ 1971 میں خاکسار کو ایران، عراق کے مقدس مقامات کی زیارت کا شرف حاصل ہوا۔ نجف اشرف میں امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام کی ضریح مبارک کے سامنے کھڑے ہوکر میں نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ یا رب العالمین دو انبیا حضرت آدم علیہ السلام و حضرت نوح علیہ السلام اور ایک امام الاولیا مولا علی علیہ السلام کے صدقہ مجھے خدمت خلق کے لیے اسم اعظم عطا فرما۔ دعا مانگ کر مولا علی کی ضریح کے چاروں طرف نگاہ کی تو سینکڑوں کتب عربی فارسی میں شیشے کی الماری میں سجی ہوئی تھیں ان میں سے ایک کتاب نکالی اور ضریح کے سامنے بیٹھ کر کھولی تو لکھا ہوا تھا **اسم اعظم** رب کریم کا کرم تھا کہ 2 منٹ قبل جو مانگا تھا وہ فوراً عطا ہوا۔ یہ کتاب ہے مفاتیح الجنان مولف حاج شیخ عباس قمی ثقۃ المحدثین مرحوم طبع ایران صفحہ 179 پر لکھا تھا کہ یہ آیات نافعہ جو کتب معتبرہ اول سید اجل سید علی خان شیرازی رضوان اللہ علیہ سے منتخب ہوئیں کہ اسم اعظم اللہ تعالیٰ یہ ہے کہ فتاح اسم ذات اللہ سے ہو اختتام ھُو پر ہو اور اس پر کوئی نقطہ نہ ہو۔ قرآن مجید میں یہ آیت 5 سورتوں میں موجود ہے۔ سورۂ بقرہ، سورۂ آل عمران، سورۂ نساء، سورۂ طٰہٰ، سورۂ تغابن۔

آیت یہ ہے اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اس آیت میں 5 الفاظ ہیں اور قانون جفر سے بسط حرفی کریں۔

ا ل ل ہ ل ا ا ل ا ہ ا ل ا ہ و

14 حروف ہیں۔ اعداد قمری سے اس آیت اسم اعظم کا مجموعہ 176 ہے۔ قانون جفر میں ہر حرف کا زبر و بنیات ہوتا ہے یعنی ظاہر و باطن ہوتا ہے جیسے 1 کا باطن ل ف ہے، ع کا باطن ی ن ہے، ن کا باطن و ن ہے۔ اس آیت مذکورہ میں اسم ذات اللہ کا ظاہر و باطن یوں ہے۔ ا ل ف = 110 = علی

| | |
|---|---|
| ل = ا م | ا م ا م ا |
| ل = ا م | اِمَا مَا |
| ہ = ا | |

اللہ خالق ہے امام علیؑ مخلوق ہے۔ اللہ کو راضی کرنا ہے تو علیؑ امام کی پیروی کرو مولا علیؑ سے حُب رکھو۔ مولا علیؑ کے اس فرمان ہر عمل کرو (اے اللہ تعالیٰ میں آپکی اتنی عبادت نہ کرسکا جتنی عبادت کے لائق آپ اللہ ہیں)۔ اللہ معبود ہے علیؑ عابد ہے۔

اسم اعظم کی آیت میں اسم ذات اللہ کی وضاحت ہوچکی ہے۔ اب باقی آیت ہے ل ا ا ل ہ ا ل ا ل ہ و

اسکے اعداد قمری 30+1+1+30+5+1+30+1+5+6=10

اس آیت کا مجموعہ 110 کا اسم اعظم علی ہے جو اللہ کا صفاتی نام ہے۔

اسم اعظم اللہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُو سے استفادہ کا طریقہ۔ جو مومن مشکل میں ہو اسکا مسئلہ پہاڑ جتنا ہی کیوں نہ ہو۔ وہ 14 شب تک عشاء کے بعد سونے سے قبل بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ا مرتبہ، 11 مرتبہ درود پاک پڑھے اور منہ قبلہ کی طرف کرکے آیت اسم اعظم اللہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُو 176 مرتبہ ورد کرکے بارگاہ خداوندی سے حاجت بیان کرے۔ ان شاء اللہ 14 دن کے بعد بصدقہ معصومین علیہم السلام مقصد حاصل ہوگا۔ ہزاروں مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ پرہیز دوران ورد کچا پیاز، کچا ٹماٹر، اچار، چٹنی، دہی بھلے، سموسے پکوڑے، گول گپے نہ کھائے اکل حلال لازمی شرط ہے۔

## روشنی

1972 سے 1996 چوبیس سال تک تحقیق اس اعظم میں لگے اس دوران میں نے اللہ تعالیٰ 1850 اسمائے حسنیٰ تلاش کرلیے اور انکے اردو معنی بھی لکھ لئے۔ یہ فہرست اسمائے حسنیٰ قارئین 400 روپے منی آرڈر کرکے بذریعہ ڈاک منگوا سکتے ہیں۔

## مکر و فریب سے بچنے کے لئے

ذیل کی آیات مکر و فریب سے بچنے کیلئے کم از کم گیارہ مرتبہ تلاوت کریں۔

وَمَكَرُوْا وَمَكَرَ اللّٰهُ ۭ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ۝ (آل عمران: ۵۴)

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَھُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

## مغلوبی دشمن کے لئے

کثرت سے اس دعا کا پڑھنا مغلوبی دشمن کیلئے اکسیر ہے

اَللّٰهُمَّ رَبِّ اكْفِنِيْ اَعْدَآئِيْ فَاِنَّهُ لَا يَكْفِنِيْ اَعْدَائِيْ اِلَّا اَنْتَ

# قرآن ایک زندہ معجزہ

تحریر و تحقیق
راشد آفاض



قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! یہ کائنات سراسر ایک جہان حیرت ہے۔ دیکھنے والی آنکھ ہو تو قطرے میں دجلہ موجود ہے اور نہ دیکھیں تو کچھ بھی نہیں۔ یہ وسیع و عریض کائنات جس کی ابتدا اور انتہا صرف پروردگار عالم کو معلوم ہے اور اسی نے اپنے بندوں کو کچھ علم عطا کیا کہ وہ اس کے سربستہ رازوں کے بارے میں سوچ بچار کر سکیں۔ انسان اس کائنات کا مرکزی ہے خیال ہے اس کی تخلیق کا واحد مقصد اپنی پہچان اور اللہ رب العزت کی عبادت ہے۔ مخلوق کے ساتھ بھلائی ہے اور تہہ در تہہ چھپے ہوئے رازوں کو سمجھنا ہے۔ انسان کی فلاح کے لیے نبی پیغمبر رسول معبوث ہوئے، کچھ پر اپنا پیغام نازل فرمایا اور کچھ پر صحیفے اتارے۔ مسلمان اس حوالے سے خوش قسمت رہے کہ اللہ نے آخری نبی الزماں حضرت محمد ﷺ پر اپنا آخری کلام قرآن مجید نازل فرمایا۔ ہمارے لیے سمجھنے کے لیے جا بجا نشانیاں اتاریں۔ کہیں واضح پیغام کی صورت میں کلام کیا اور کہیں اشاروں سے بات سمجھائی گئی۔ قرآن پاک کا نزول کوئی معمولی واقع تو نہیں تھا مشرکین اس کلام کو جادو اور شاعری سے تعبیر کرتے تھے۔ یاد رہے کہ اس دور میں عرب شاعری کو باعث فخر سمجھتے تھے اور امراء القیس جیسے شاعروں کا کلام کپڑے کے بڑے بڑے پارچوں پر لکھ کر خانہ کعبہ پر ٹانگتے تھے۔ جب نبی کریم ﷺ کو معلوم ہوا کہ مشرکین اللہ کے کلام کو شاعری سے تعبیر کرتے ہیں تو آپ نے سورۂ کوثر کو خانہ کعبہ کی دیوار پر آویزاں کیا تو وہ تمام لوگ جو اس بات سے انکار کرتے رہے تھے یہ اللہ کا کلام ہے ایک زبان پکار اُٹھے واللہ یہ کسی انسان کا کلام نہیں۔ فصاحت و بلاغت کا یہ نمونہ جو صرف تین آیتوں پر مشتمل ہے اس نے مخالفین کے منہ بند کر دیے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ

## جہانِ حیرت

اب دیکھئے یہ تین آیات اپنے اندر کس قدر حیران کن ہیں۔ اور ہمارا پروردگار عالم کی ربوبیت اور نبی اکرم ﷺ کی نبوت پر ایمان اور عقیدہ اور گہرا ہو جاتا ہے جب ہم اسکی تہہ میں جاتے ہیں تو کئی پردے اٹھ جاتے ہیں۔ اس تحقیق نے دور حاضر کے لوگوں کو سوچنے پر بھی مجبور کر دیا ہے کہ اعداد کا یہ کرشمہ جو اس سورہ مبارک میں استعمال ہوا ہے وہ کس قدر Calculated ہے۔

یہ کائنات ایک جہان حیرت ہے۔ قدم قدم پر حیرت کا سامان ہے قرآن مجید میں ہمیں تفکر کا بار بار کہا گیا۔ اسی کو مدنظر رکھتے ہوئے آپ کے لیے یہ مضمون شائع کیا جا رہا ہے۔ تاکہ ہم اللہ تبارک و تعالیٰ کی قدرت کا یہ کرشمہ دیکھ سکیں۔ سورۃ الکوثر قرآن کی سب سے چھوٹی سورۃ ہے اور اس سورۃ کے جملہ الفاظ 10 ہیں۔ قرآن بذات خود ایک معجزہ ہے۔۔ سورۃ الکوثر کی پہلی آیت میں 10 حروف ہیں۔۔ سورۃ الکوثر کی دوسری آیت میں 10 حروف ہیں۔۔ سورۃ الکوثر کی تیسری آیت میں 10 حروف ہیں۔ اس پوری سورۃ میں جو سب سے زیادہ تکرار سے حرف آیا ہے وہ۔۔ حرف (ا) الف ہے جو 10 مرتبہ آیا ہے۔۔ وہ حروف جو اس سورۃ میں صرف ایک ایک دفعہ آئے ہیں انکی تعداد 10 ہیں۔۔ اس سورۃ کی تمام آیات کا اختتام حرف (ر) راء پر ہوا ہے جو کہ حروفِ ہجا میں 10 واں حرف شمار ہوتا ہے۔

قرآن مجید کی وہ سورتیں جو حرف "ر" راء پر اختتام پذیر ہو رہی ہیں، انکی تعداد 10 ہے جن میں سورۃ الکوثر سب سے آخری سورۃ ہے۔ سورۃ میں جو 10 کا عدد ہے اسکی حقیقت یہ ہے کہ وہ ذوالحجہ کے مہینے کا 10 واں دن ہے جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ پس نماز پڑھو اور قربانی کرو" وہ دراصل قربانی کا دن ہے اللہ کی شان کہ یہ سب کچھ قرآن کریم کی سب سے چھوٹی سورۃ، جو ایک سطر پر مشتمل ہے، میں آ گیا آپکا کیا خیال ہے بڑی سورتوں کے متعلق! اللہ تعالیٰ نے اسی لیے فرمایا "ہم نے اپنے بندے پر جو کچھ نازل کیا ہے اگر تمہیں اس میں شک ہو تو اس جیسی ایک سورۃ ہی لے آؤ نا قابل یقین معلومات۔ قرآن حکیم کا دعویٰ ہے کہ اس میں کوئی باطل بات داخل نہیں ہو سکتی اس لئے کہ قرآن حکیم کا ایک ایک حرف اتنی زبردست کیلکولیشن اور اتنے حساب و کتاب کے ساتھ اپنی جگہ پرفٹ ہے کہ اسے تھوڑا سا اِدھر اُدھر کرنے سے وہ ساری کیلکولیشن درھم برھم ہو جاتی ہے جس کے ساتھ قرآنِ پاک کی اعجازی شان نمایاں ہے۔ اتنی بڑی کتاب میں اتنی باریک کیلکولیشن کا کوئی رائٹر تصور بھی نہیں کر سکتا۔ بریکٹس میں دیے گئے یہ الفاظ بطور نمونہ ہیں ورنہ قرآن کا ہر لفظ جتنی مرتبہ استعمال ہوا ہے وہ تعداد اور اس کا پورا بیک گراؤنڈ اپنی جگہ خود علم و عرفان کا ایک وسیع جہان ہے۔

دنیا کا لفظ اگر 115 مرتبہ استعمال ہوا ہے تو اس کے مقابل آخرت کا لفظ بھی 115 مرتبہ استعمال ہوا ہے۔ وعلیٰ ھٰذِہِ القِیاس۔ (دُنیا وآخرت:115) (شیاطین وملائکہ:88) (موت وحیات:145) (نفع وفساد: 50) (اجر وفصل 108)(کفر وایمان : 25) (شہر:12) کیونکہ شہر کا مطلب مہینہ اور سال میں 12 مہینے ہی ہوتے ہیں (اور یوم کا لفظ 360 مرتبہ استعمال ہوا ہے۔ اتنی بڑی کتاب میں اس عددی مناسبت کا خیال رکھنا کسی بھی انسانی مصنف کے بس کی بات نہیں، مگر بات یہیں ختم نہیں ہوتی۔۔۔ جدید ترین ریسرچ کے مطابق قرآن حکیم کے حفاظتی نظام میں 19 کے عدد کا بڑا عمل دخل ہے، اس حیران کن دریافت کا سہرا ایک مصری ڈاکٹر راشد خلیفہ کے سر ہے جو امریکہ کی ایک یونیورسٹی میں کیمسٹری کے پروفیسر تھے۔ 1968ء میں انہوں نے مکمل قرآنِ پاک کمپیوٹر پر چڑھانے کے بعد قرآنِ پاک کی آیات ان کے الفاظ وحروف میں کوئی تعلق تلاش کرنا شروع کردیا رفتہ رفتہ اور لوگ بھی اس ریسرچ میں شامل ہوتے گئے حتیٰ کہ 1972ء میں یہ ایک باقاعدہ اسکول بن گیا۔ ریسرچ کا کام جونہی آگے بڑھا اُن لوگوں پر قدم قدم پر حیرتوں کے پہاڑ ٹوٹ پڑے، قرآنِ حکیم کے الفاظ و حروف میں انہیں ایک ایسی حسابی ترتیب نظر آئی جس کے مکمل اِدراک کیلئے اُس وقت تک کے بنے ہوئے کمپیوٹر ناکافی تھے۔ کلام اللہ میں 19 کا ہندسہ صرف سورہ مدثر میں آیا ہے جہاں اللہ نے فرمایا: دوزخ پر ہم نے اُنیس محافظ فرشتوں کو مقرر کر رکھا ہے اس میں کیا حکمت ہے یہ تو رب ہی جانے لیکن اتنا اندازہ ضرور ہوجاتا ہے کہ 19 کے عدد کا تعلق اللہ کے کسی حفاظتی انتظام سے ہے پھر ہر سورۃ کے آغاز میں قرآنِ مجید کی پہلی آیت بسم اللہ کو رکھا گیا ہے گویا کہ اس کا تعلق بھی قرآن کی حفاظت سے ہے کیونکہ ہم دیکھتے ہیں بسم اللہ کے کل حروف بھی 19 ہی ہیں، پھر یہ دیکھ کر مزید حیرت میں اضافہ ہوتا ہے کہ بسم اللہ میں ترتیب کے ساتھ چار الفاظ استعمال ہوئے ہیں اور ان کے بارے میں ریسرچ کی تو ثابت ہوا کہ لفظ (اسم) پورے قرآن میں 19 مرتبہ استعمال ہوا ہے۔ لفظ الرّحمٰن 57 مرتبہ استعمال ہوا ہے جو 19×3 کا حاصل ہے اور لفظ الرّحیم 114 مرتبہ استعمال ہوا ہے جو 19×6 کا حاصل ہے اور لفظ اللہ پورے قرآن میں 2699 مرتبہ استعمال ہوا ہے 19×142 کا حاصل ہے، لیکن یہاں بقیہ ایک رہتا ہے جس کا صاف مطلب ہے کہ اللہ کی ذات پاک کسی حساب کے تابع نہیں ہے وہ یکتا ہے۔ قرآن مجید کی سورتوں کی تعداد بھی 114 ہے جو 19×6 کا حاصل ہے۔ سورہ توبہ کے آغاز میں بسم اللہ نازل نہیں ہوئی لیکن سورہ نمل آیت نمبر 30 میں مکمل بسم اللہ نازل کرکے 19 کے فارمولا کی تصدیق کردی گئی اگر ایسا نہ ہوتا تو حسابی قاعدہ فیل ہوجاتا۔ اب آیئے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اُترنے والی پہلی وحی کی طرف: یہ سورہ علق کی پہلی 5 آیات ہیں: اور یہیں سے 19 کے اِس حسابی فارمولے کا آغاز ہوتا ہے! ان 5 آیات کے کل الفاظ 19 ہیں اور ان 19 الفاظ کے کل حروف 76 ہیں جو ٹھیک 19×4 کا حاصل ہیں لیکن بات یہیں ختم نہیں ہوتی جب سورہ علق کے کل حروف کی گنتی کی گئی تو عقل تو ورطہ حیرت میں ڈوب گئی کہ اسکے کل حروف 304 ہیں جو 19×4×4 کا حاصل ہیں۔ اور قارئین کرام! عقل یہ دیکھ کر حیرت کی اتھاہ گہرائیوں میں مزید ڈوب جاتی ہے کہ قرآنِ پاک کی موجودہ ترتیب کے مُطابق سورہ علق قرآن پاک کی 96 نمبر سورۃ ہے اب اگر قرآن کی آخری سورۃ الناس کی طرف سے گنتی کریں تو آخر کی طرف سے سورہ علق کا نمبر 19 بنتا ہے اور اگر قرآن کی ابتداء سے دیکھیں تو اس 96 نمبر سورۃ سے پہلے 95 سورتیں ہیں جو ٹھیک 19×5 کا حاصلِ ضرب ہیں جس سے یہ بھی ثابت ہوجاتا ہے کہ سورتوں کے آگے پیچھے کی ترتیب بھی انسانی نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کے حسابی نظام کا ہی ایک حصّہ ہے۔ قرآن پاک کی سب سے آخر میں نازل ہونے والی سورۃ سورہ نصر ہے یہ سن کر آپ پر پھر ایک مرتبہ خوشگوار حیرت طاری ہوگی کہ اللہ پاک نے یہاں بھی 19 کا نظام برقرار رکھا ہے، پہلی وحی کی طرح آخری وحی سورہ نصر ٹھیک 19 الفاظ پر مشتمل ہے یوں کلام اللہ کی پہلی اور آخری سورت ایک ہی حسابی قاعدہ سے نازل ہوئیں۔ سورۃ فاتحہ کے بعد قرآن حکیم کی پہلی سورۃ سورۃ بقرہ کی کُل آیات 286 ہیں اور 2 ہٹادیں تو مکّی سورتوں کی تعداد سامنے آتی ہے 6 ہٹادیں تو مدنی سورتوں کی تعداد سامنے آتی ہے۔ 86 کو 28 کے ساتھ جمع کریں تو کُل سورتوں کی تعداد 114 سامنے آتی ہے۔ آج جب کہ عقل وخرد کو سائنسی ترقی پر بڑا ناز ہے یہی قرآن پھر اپنا چیلنج دہراتا ہے۔۔۔۔۔ ریاضی دان، سائنسدان، ہر خاص و عام مومن کافر بھی سوچنے پر مجبور ہیں کہ آج بھی کسی کتاب میں ایسا حسابی نظام ڈالنا انسانی بساط سے باہر ہے طاقتور کمپیوٹرز کی مدد سے بھی اس جیسے حسابی نظام کے مطابق ہر طرح کی غلطیوں سے پاک کسی کتاب کی تشکیل ناممکن ہوگی۔ لیکن چودہ سو سال پہلے تو اس کا تصور ہی محال ہے لہذا کوئی بھی صحیح العقل آدمی اس بات کا انکار نہیں کرسکتا کہ قرآنِ کریم کا حسابی نظام اللہ کا ایسا شاہکار معجزہ ہے جس کا جواب قیامت تک کبھی بھی نہیں ہوسکتا۔ اور قرآن میں اللہ تعالیٰ ایک جگہ فرماتے ہیں کہ "پوچھ لو گنتی کرنے والوں سے"

# دعا قرآنی-1

## قرآن پاک سے مسائل کا حل

ڈاکٹر و حکیم محمد ثناءاللہ (ماہر روحانیت)

03 111 888 668

معزز قارئین السلام علیکم! آپ سے گزارش ہے کہ ایک سورۂ فاتحہ مع اول وآخر تین، تین مرتبہ درود پاک کی تلاوت فرما کر آغا افتخار حسین اور ان کی اہلیہ مرحومہ کو ایصال ثواب کر دیں۔ نیز بانی امامیہ جنتری کے مرحومین کے لیے سورۂ فاتحہ کی درخواست ہے۔

**راہِ خدا**

معزز قارئین آپ کی خدمت میں سورۂ کوثر کا نقش پیش خدمت ہے آپ اس نقش کے ذریعے اپنا ہر جائز کام لے سکتے ہیں لیکن حرام کام کے لیے ہرگز اجازت نہیں ہے۔ پسند کی شادی کے لیے نقش کو کبوتر کی ٹانگ سے باندھکر اڑا دیں فوری کام ہوگا۔ میاں بیوی کی محبت کے لیے نقش کو پلائیں۔ دشمن کے شر سے حفاظت کے لیے اپنے گلے میں ڈالیں۔ جو افسران بلاوجہ تنگ کرتے ہوں ان کی محبت کے لیے گلے میں ڈالیں۔ رزق روزی بے حساب ملے اپنے پرس میں رکھیں، بیماری جادو ٹونہ کے لیے ایک گلے میں ڈالیں ایک پینا ہے۔ 21 دن تک۔

**نقش لکھنے کا طریقہ** شروع چاند کی نوچندی جمعرات یا جمعہ کو سب سے پہلے 3 کلو آٹا غریب کو صدقہ دیں۔ 2 نفل خاتون جنتؑ کو ہدیہ کریں، سورج طلوع ہونے کے بعد فوری یہ نقش تحریر کر لیں۔ نقش کو زعفران سے لکھیں سبز یا سفید کپڑے میں رکھیں رجال الغیب کی دعا پڑھ کر خود پر 7 مرتبہ پڑھ کر آیت الکرسی کا حصار کر کے لکھیں رجال الغیب کی طرف کمر کر کے لکھیں رجال الغیب آپ کے منہ اور سیدھے ہاتھ کی طرف نہ آئے۔ اگر کسی بات کو سمجھ میں نہ آئے تو فون پر معلوم کر لیں۔ نقش کی چال ساتھ دی ہے آتشی چال ہے۔

٧٨٦

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | الحق | جبرائیل | قولہ | |
| | 6/٩١٩ | 1/٩١٣ | 8/٩٢١ | |
| میکائیل | 7/٩٢٠ | 5/٩١٨ | 3/٩١٦ | عزرائیل |
| | 2/٩١٥ | 9/٩٢٢ | 4/٩١٧ | |
| | ولہ | اسرافیل | الملک | |

**مقصد** فلاں بن فلاں الحب بن طالب مطلوب

اگر کوئی مقصد یا اللہ بحق محمدؐ و آل محمدؐ فلاں بن فلاں کا کام ہو جاوے

**نوٹ:** نقش روزانہ 21 بار سورۂ کوثر پڑھ کر دم کرتے رہیں۔

## مشکلات کے حل کے لیے

03 111 888 668 سیدہ صوفیہ نقوی

محمدؐ وآل محمدؐ کی ہستی ہی مشکلات کو حل کر سکتی ہے درود وسلام ہے ہمارے آئمہ علیہم السلام پر۔ پروردگار ان ہستیوں کے صدقے ہر مومن کی مشکلات کو آسان کرے جو زمین کے اوپر ہیں اُن کی اور جو زمین کے نیچے سو رہے ہیں

☆ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے جب تم بہت پریشان ہو اور کوئی اُمید نظر نہ آ رہی ہو تو ایک تسبیح اس طرح سے پڑھو۔

یَا رَحمٰن یَا رَحِیم بحق بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اول وآخر درود پڑھ کر دعا کریں ان شاء اللہ ہر جائز مشکل آسان ہوگی۔

### بی بی سیدہ سلام اللہ علیہا کی دعا

**میری دعا قبول ہو**

برائے دفع، پریشانی اور مشکلات دو رکعت نماز ہدیہ برائے جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا پڑھیں اور قنوت میں یہ دعا پڑھیں ناممکن ہے کہ حاجت روا نہ ہو۔

اَللّٰهُمَّ بِفَاطِمَةَ وَاَبِيْهَا وَبِفَاطِمَةَ وَبَعْلِهَا وَبِفَاطِمَةَ وَبَنِيْهَا وَبِفَاطِمَةَ وَسِرِّ الْمُسْتَوْدَعِ فِيْهَا

بارالہا فاطمہؑ کے ذریعے اور ان کے باپؐ کے ذریعے سے فاطمہؑ اور ان کے شوہرؑ کے ذریعے سے اور فاطمہؑ اور ان کے بیٹوں کے ذریعے سے اور اس راز کے ذریعے جو اس میں موجود ہے۔

پھر باقی نماز مکمل کر کے بی بیؑ پاک کے صدقے میں دعا کریں ان شاء اللہ ہر جائز مشکل آسان ہوگی۔ بس کسی انسان کو نقصان پہنچانا مقصد نہ ہو

☆ بڑی سے بڑی مشکل جو آسان نہ ہو رہی ہو اول وآخر درود پڑھیں اور درمیان میں 100-100 مرتبہ یہ ذکر پڑھیے جو اس طرح سے ہے۔

حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ

اَسْتَغْفِرُ اللهَ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ

اس ذکر کو پڑھ کر دعا کریں ان شاء اللہ قبول ہوگی۔

دعا قرآنی-1

# وهاج الجنت

عامل و جفار
تنویر عصری

03 111 888 668 imamiajantriofficial@gmail.com

اس مضمون کو آغا افتخار حسین مرحوم مع ان کے خاندان کے مرحومین، علامہ طالب جوہری مرحوم، علامہ ضمیر اختر نقوی مرحوم، علامہ ذوالفقار نقوی مرحوم سید منتظر عباس نقوی مرحوم ان کے علاوہ تمام روحانی علماء دین اور مومن و مومنات کی بلندی درجات کے لیے انتخاب کیا گیا ہے جنہوں نے پچھلے سال کے عرصہ میں ابدی زندگی کی طرف کوچ کیا۔



نیز اس مضمون کے مطالعہ سے پہلے معصومینؑ سے دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق عنایت فرمائے اور والدین اپنی نجات کا سرمایہ سمجھتے ہوئے اپنی اولادوں میں اس سیرت کو منتقل کرنے کی کوشش کریں۔ مضمون کو طویل ہونے سے بچانے کے لیے تمہید کے بغیر مقاصد کو بیان کیا جارہا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِاَهْلِهٖ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی اَهْلِهَا کے بعد عرض ہے کہ ہر انسان خواہ اس کی معرفت کے اعتبار سے نیت کچھ بھی ہو۔ منزل کے اعتبار سے مشترکہ نتیجہ نجات و حصول جنت ہے۔ اسی سبب واجبات، عبادات میں پنجگانہ نماز کو اتنی اہمیت دی گئی ہے کہ اگر نماز قبول ہوجائے گی تو دوسرے تمام کار خیر مع مجالس و محافل قبول ہوجائیں گے۔ اسی سبب امیر المومنین علیؑ ابن ابی طالبؑ اور امام حسینؑ نے کربلا جیسے ناموافق حالات میں اپنے محبوب کو قیام صلوٰۃ کا عملی درس دیکر اسکی افادیت کو اجاگر کیا۔ امام حسینؑ نے جس سجدہ میں سر رکھا وہ آج بھی ویسے ہی توحید خداوندی کا اعلان کررہا ہے کم سے کم 5 اوقات میں نماز میں انسان سورۃ الحمد کی تلاوت کے دوران اللہ سے نعمتوں والوں کے راستے کی التجا کرتا ہے۔ اس مضمون میں اسی صراط تک رسائی کے لیے نشانیاں بیان کرنے کی کوشش ہے۔ ان کو اپنی پر خلوص عبادت کا حصہ بنانے کی توفیق بھی مانگیں اور عملی مظاہرہ بھی کریں۔ اسکا نتیجہ سامنے آنے پر مجھ غریب کو بھی دعاؤں میں خصوصی جگہ عطا فرما کر بخشش کے خزانے میں اضافہ کا باعث بنیں۔

**آئین زندگی**

## درج ذیل دعاؤں سے رجوع کے بغیر نجات ناممکن ہے

**دعائے معرفت امام زمانہؑ** نجات چاہنے والا اللہ تعالیٰ کے مقرر کردہ آئمہ کی معرفت کے لیے اس دعا سے مدد طلب کرے نیز تزکیہ نفس و رجوع امام زمانہ عجل اللہ فرجہ، نماز فجر میں لازمی کوشش کرکے تلاوت کریں۔

اَللّٰهُمَّ عَرِّفْنِي نَفْسَكَ فَاِنَّكَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِي نَفْسَكَ لَمْ اَعْرِفْ نَبِيَّكَ اَللّٰهُمَّ عَرِّفْنِي رَسُوْلَكَ فَاِنَّكَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِي رَسُوْلَكَ لَمْ اَعْرِفْ حُجَّتَكَ اَللّٰهُمَّ عَرِّفْنِي حُجَّتَكَ فَاِنَّكَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِي حُجَّتَكَ ضَلَلْتُ عَنْ دِيْنِي.

ترجمہ: بارالہا! تو مجھے اپنی معرفت عطا کر اس لئے کہ اگر تو نے مجھے اپنی معرفت نہیں عطا کی تو مجھے تیرے نبی کی معرفت حاصل نہ ہوگی۔ خدایا! تو مجھے اپنے رسول کی معرفت عطا کر اس لئے کہ اگر تو نے مجھے اپنے رسول کی معرفت نہیں عطا کی تو مجھے تیرے حجت کی معرفت حاصل نہ ہوگی۔ میرے اللہ! تو مجھے اپنی حجت کی معرفت عطا کر کیونکہ اگر تو نے مجھے اپنی حجت کی معرفت نہیں عطا کی تو میں اپنے دین ہی سے گمراہ ہوجاؤں گا۔

☆ اس دعا کو واجب نمازوں کے بعد لازمی پڑھنا چاہیے۔ بچوں کو بچپن میں یاد کروادیں۔ اس دعا میں ان تمام سوالوں کے جوابات موجود ہیں جو کہ مرنے کے فوراً بعد قبر میں منکر و نکیر کریں گے۔ اور مومن ہونے کے لیے ان کا یاد کرکے ورد کرنا دنیا کے امور میں کشائش کا سبب بنے گا۔ ان شاء اللہ۔ اس کو قنوت میں بھی پڑھ سکتے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَبِمُحَمَّدٍ نَبِيًّا وَ بِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَبِالْقُرْاٰنِ كِتَابًا وَبِالْكَعْبَةِ قِبْلَةً وَ بِعَلِيٍّ وَلِيًّا وَاِمَامًا وَبِالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ بْنِ الْحُسَيْنِ وَ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسَى بْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ بْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ بْنِ مُحَمَّدٍ وَالْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ بْنِ الْحَسَنِ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ اَئِمَّةً وَّسَادَةً وَّقَادَةً بِهِمْ اَتَوَلّٰى وَمِنْ اَعْدَآئِهِمْ اَتَبَرَّءُ

# دعا قرآنی-1

اللّٰھُمَّ اِنِّیْ رَضِیْتُ بِھِمْ اَئِمَّۃً فَارْضِنِیْ لَھُمْ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ (مصباح الکفعمی)

ترجمہ: میں راضی ہوں اللہ کی ربوبیت پر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت پر دین اسلام پر قرآن کتاب اللہ پر کعبہ پر جو کہ قبلہ ہے اور میں راضی ہوں علیؑ کی امامت پر حسنؑ کی امامت پر حسینؑ کی امامت پر علیؑ بن الحسینؑ کی امامت پر محمدؑ بن علیؑ کی امامت پر جعفرؑ بن محمدؑ کی امامت پر موسیٰؑ بن جعفرؑ کی امامت پر علیؑ بن موسیٰؑ کی امامت پر محمدؑ بن علیؑ کی امامت پر علیؑ بن محمدؑ کی امامت پر حسنؑ بن علیؑ کی امامت پر حجۃؑ بن الحسنؑ کی امامت پر کہ جن پر سلام ہے، یہ سب امام ہیں، یہ سب سید و سردار سب قائد ہیں۔ میں ان سے تولیٰ کرتا ہوں اور ان کے دشمنوں سے تبرا اور بیزاری کرتا ہوں۔ اے اللہ میں ان کی امامت پر راضی ہوں پس مجھ سے ان کی وجہ سے راضی ہو جا۔ بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے۔

اَلْمَالُ وَ الْبَنُوْنَ زِیْنَۃُ الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَ الْبٰقِیٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَیْرٌ عِنْدَ رَبِّکَ ثَوَابًا وَّ خَیْرٌ اَمَلًا (الکہف 46)

**ترجمہ** مال و دولت اور بیٹے دنیا کی زندگانی کی زینت ہیں اور باقی رہنے والی نیکیاں تیرے پروردگار کے نزدیک ثواب کے لحاظ سے بہتر اور امید کے اعتبار سے بہت اچھی ہیں۔

☆ اور اس شخص سے زیادہ گمراہ کون ہوگا جس نے اللہ تعالیٰ کی ہدایت کو چھوڑ کر اپنی خواہشوں کی پیروی کی ہو۔ (سورۃ القصص 50)

☆ مولا علیؑ ابن ابی طالبؑ نے ارشاد فرمایا! لوگ سوئے ہوئے ہیں جب مریں گے تو بیدار ہوں گے۔

## باقیات الصالحات

بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ وَعَلٰی سُنَّۃِ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

ترجمہ خدا کے نام اور اس کے ذکر اور محمدؐ و آل محمدؐ کے طریق کار پر پیروی کر رہا ہوں (مفاتیح الجنان) یہ ورد شکرانہ نعمت کے اعتبار سے اعلیٰ ترین ہے۔ روزانہ کا معمول بنائیں اور بچوں کو عادت ڈالیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی کُلِّ نِعْمَۃٍ کَانَتْ اَوْ ھِیَ کَائِنَۃٌ

ترجمہ اللہ کے نام سے جو رحمن اور رحیم ہے حمد کلی ہے اس اللہ کے لیے ہر اس نعمت پر جو ہے یا ہوگی۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ کَثِیْرًا عَلٰی کُلِّ حَالٍ

حمد ہے اللہ کے لیے جو جہانوں کا ربّ ہے ہر حال میں بہت بہت حمد ہے

مَاشَاءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ

جو کچھ خدا چاہے، نہیں کوئی قوت سوائے خدا کے، میں اس سے بخشش چاہتا ہوں

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلَیْکَ

تیرے سوا کوئی معبود نہیں، میں تجھ سے بخشش چاہتا ہوں اور توبہ کرتا ہوں۔ نفس اور شیطان کے شر سے بچاؤ کے لیے مسلسل ہر وقت یہ ورد نیک و صالح بنانے میں مددگار ثابت ہوگا۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ

نہیں حرکت و قوت مگر جو خدا سے ہے، میں اس سے بخشش چاہتا ہوں

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ

تمام پاکیزگی و ثنا اللہ کے لیے ہی ہے، پاک ہے خدا بزرگ اور تعریف سب اسی کی ہے۔

یَا عَزِیْزُ یَا غَفَّارُ اِغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ وَذُنُوْبَ جَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ

اے قابل عزت ذات، اے جلد بخشنے والے، بخش دے میرے گناہ، بخش دے تمام مومن مردوں اور مومنہ عورتوں کے گناہ کیونکہ تیرے سوا کوئی گناہوں کو بخشنے والا نہیں ہے۔

☆ کیونکہ آغا افتخار حسین مرحوم آغا علی فرزاد کے والد تھے اس نسبت سے اس حصہ کو مضمون کا جز قرار دیا جا رہا ہے۔ نیز معصومینؑ کی تعلیمات کو زندہ رکھنے کے لیے بھی یہ ضروری ہے۔

## باپ کی عظمت

تمہارے باپ کا تم پر حق یہ ہے کہ تم جانو کہ وہ تمہاری جڑ ہے اور تم اسکی شاخیں ہو اور اگر وہ نہ ہوتا تو تمہارا وجود بھی نہ ہوتا۔ پس جب تم غور کرو اور اپنے وجود پر تعجب کرو تو جان لو کہ تمہارا باپ ہی تم پر نازل ہونے والی نعمتوں کی اصل ہے۔ پس تمہیں چاہئے کہ ان باتوں پر اسکا شکر ادا کرو۔ (حضرت امام زین العابدینؑ)

اے ہمارے رب تو ان دونوں پر رحم فرما جیسا کہ انہوں نے مجھے بچپن میں پالا (بنی اسرائیل 24) اولاد کو خصوصاً قنوت میں اس دعا کی عادت ڈالنی چاہئے۔ اللہ تعالیٰ سب کو توفیق عطا فرمائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ

خدا کی ذات اور اسکے ذکر کے ساتھ اے معبود محمدؐ و آل محمدؐ پر رحمت فرما اور

## دعا قرآنی-1

مومن مردوں اور عورتوں کی بخشش فرمادے۔

**نوٹ** اس دعا کو جنازے میں شریک لوگوں کو اپنی زبانوں کی زینت بنانا چاہئے۔ نیز قبرستان میں قیام کے دوران دنیاوی گفتگو کے بجائے اس کی ادائیگی مفید ہے۔

☆ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ قیامت کے دن نیک لوگوں کا سردار وہ شخص ہوگا جس نے اپنے والدین کے ساتھ مرنے کے بعد نیکی کی ہے۔ حضرت امام زین العابدینؑ نے والدین کی مغفرت کے لیے یہ دعا تعلیم فرمائی ہے۔ والدین کو چاہیئے کہ وہ حضرت امام زین العابدینؑ کی دعاؤں کی کتاب صحیفہ کاملہ، صحیفہ علویہ مولا علیؑ، صحیفہ زہراؑ، صحیفہ امام رضاؑ کے علاوہ علامہ مجلسیؒ کی کتاب حلیۃ المتقین کو اپنے گھر کے تمام افراد کو مطالعہ کرائیں۔ تاکہ ان کی بخشش کا سامان ہو سکے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنَاتِ اَلْاَحْیَاءِ مِنْھُمْ وَ الْاَمْوَاتِ تَابِعْ بَیْنَنَا وَ بَیْنَھُمْ بِالْخَیْرَاتِ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِحَیِّنَا وَمَیِّتِنَا وَشَاھِدِنَا وَغَائِبِنَا ذَکَرِنَا وَ اُنْثَانَا صَغِیْرِنَا وَ کَبِیْرِنَا حُرِّنَا وَ مَمْلُوْکِنَا

اے میرے معبود! مومنین و مومنات میں زندوں اور مردوں سب ہی کو بخش دے اور ہمارے اور ان کے درمیان بھلائیوں کے ذریعے رابطہ استوار فرمادے۔ اے میرے معبود! ہمارے زندوں اور مُردوں، ہمارے حاضرین و غائبین، ہمارے مردوں اور عورتوں ہمارے چھوٹوں اور بڑوں نیز ہمارے آزاد اور غلاموں سب ہی کو بخش دے۔

ایک شخص نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر موت کی تمنا کی اجازت طلب فرمائی تو آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ موت تو حتمی ہے مگر سفر طولانی ہے۔ اس سفر کو کامیاب کرنے لیے 10 تحائف کا ساتھ ہونا ضروری ہے۔ سوال کے جواب میں آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ
① ایک ہدیہ خدا کے لیے۔ ② ایک ہدیہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے۔
③ ایک ہدیہ جبرائیلؑ کے لیے ④ ایک ہدیہ جناب عزرائیلؑ کے لیے
⑤ ایک ہدیہ قبر کے لیے لیے ⑥ ایک ہدیہ منکر و نکیر کے لیے ⑦ ایک ہدیہ پل صراط کے لیے ⑧ ایک ہدیہ نامہ اعمال کے ترازو کے ⑨ ایک ہدیہ رضوانِ جنت کے لیے ⑩ ایک ہدیہ جہنم کے نگہبان کے لیے

### اللہ تبارک و تعالیٰ کا تحفہ چار چیزیں ہیں

☆ نیکیوں کا حکم دینا ☆ برائیوں سے روکنا ☆ لوگوں کو وعظ و نصیحت کرنا ☆ ہر ایک کے ساتھ مہربانی پیش آنا

### نبیؐ کا هدیه چار چیزیں ہیں

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دوست رکھنا ☆ سنت و سیرت نبیؐ کی پیروی کرنا ☆ اہل بیتِ پیغمبر سے محبت کرنا ☆ برائیوں سے زبان کو محفوظ رکھنا۔

### جبرائیلؑ کا تحفه چار چیزیں ہیں

☆ کم کھانا ☆ کم سونا ☆ ہمیشہ خدا کی حمد کرنا ☆ خدا کی ثنا کرنا

### جناب عزرائیلؑ (ملک الموت) کا هدیه چار چیزیں ہیں

☆ ناراض لوگوں کو راضی کرنا ☆ عبادتوں کی قضا بجالانا ☆ خدا سے ملاقات کا شوق ☆ موت کی تمنا

### قبر کا تحفه چار چیزیں ہیں

☆ سخن چینی ترک کرنا ☆ استنجاء (پیشاب کے بعد استبراء کرنا۔ ☆ قرآن مجید کی تلاوت کرنا ☆ نماز شب پڑھنا

### منکر و نکیر کا هدیه چار چیزیں ہیں

☆ سچ بولنا ☆ غیبت نہ کرنا ☆ حق بیانی ☆ ہر ایک کے لیے تواضع کرنا

### پل صراط کا تحفه چار چیزیں ہیں

☆ عمل میں خلوص ☆ اچھا اخلاق ☆ ذکر خدا زیادہ کرنا۔ ☆ دوسروں کی تکلیف پر صبر کرنا

### میزان کا هدیه چار چیزیں ہیں

☆ غصہ کو پی جانا ☆ سچا تقویٰ ☆ نماز جماعت کے لیے جانا۔ ☆ مغفرت کی دعا کرنا

### رضوان کا هدیه چار چیزیں ہیں

☆ سختی و صعوبت پر صبر ☆ خدا کی نعمتوں پر شکر ☆ خدا کی اطاعت میں مال انفاق کرنا ☆ وقف میں امانت کی حفاظت کرنا

### جهنم کے نگهبان کا هدیه چار چیزیں ہیں

☆ خوف خدا سے گریہ کرنا ☆ چھپ کر صدقہ دینا ☆ گناہوں کو ترک کرنا ☆ والدین کے ساتھ نیکی کرنا

# رزق اور اعجاز قرآن

محمد اکمل خان
ماہر علوم مخفی
03 111 888 668 — imamiajantriofficial@gmail.com

السلام علیکم! محترم قارئین سلامت رہیے۔ آمین۔ انسان ہمیشہ اپنے مُستقبل سے خوف زدہ رہا ہے۔ قرآن شاہد ہے کہ چھن جانے کے خوف اور فاقوں کے ڈر نے انسانی فطرت کے دامن سے رشتوں کا تقدس چھین لیا۔ باپ جو ایک نئے وجود کو زندگی دیتا ہے اُس کی پدری شفقت کو قاتل کا روپ دھارتے دیکھا ہے۔ یقین کے ساتھ یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ دُنیا میں شاید ہی تخت و تاج کے لیے کسی نومولود کی سانسیں روکی گئی ہوں لیکن رزق کا خوف ایسا عفریت ہے جس نے تمام تر شفیق جذبوں کو بے یقینی کی صلیب پر چڑھا دیا۔ والدین اولاد کی رگِ حیات صرف اِسی وجہ سے کاٹ دیتے کہ اپنے محدود وسائل سے اس نئی کونپل کی آبیاری کیسے کریں! اِنسانی رگوں میں بہتے لہو نے اس شدّت سے رنگ بدلا کہ قدرت الٰہیہ نے بے چین ہو کر فرمایا: لا تقتلوا اولادکم۔۔۔ معصومین علیہم السلام چونکہ انسان کی فطری کمزوریوں سے پوری طرح واقف ہیں اِس لیے اُنہوں نے قلب انسانی میں چھپے ہوئے بے یقینی کے درندے کے خدوخال ہم پر پوری طرح واضح کیے ہیں اور ہمارے رزق سے متعلق مختلف شبہات کو دُور فرمایا۔ اِن فرامین کے مطالعے سے ہمیں رزق کے حقیقی مفہوم کا ادراک ہوتا ہے۔

**بابِ رحمت**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشادِ مُبارک ہے "جس نے صبح کی اس حالت میں کہ اُس کا جسم عافیت میں ہو، اپنی زوجہ اور عیال کے بارے میں مطمئن ہو اور ایک دِن کی غذا اُس کے پاس ہو بس گویا اُس نے دُنیا کا احاطہ کر لیا یعنی دُنیا کو پا لیا۔" حضرت علی علیہ السلام سے پوچھا گیا کہ اگر کسی شخص کو گھر میں چھوڑ کر اُس کا دروازہ بند کر دیا جائے، تو اُس کی روزی کدھر سے آئے گی؟ فرمایا "جدھر سے اُس کی موت آئے گی!" دُوسرے مقام پر فرمایا: "اے کمیل! یاد رکھو کہ علم مال سے بہتر ہے (کیونکہ) علم تمہاری نگہداشت کرتا ہے اور مال کی تمہیں حفاظت کرنا پڑتی ہے اور مال خرچ کرنے سے گھٹتا ہے۔ لیکن علم صرف کرنے سے بڑھتا ہے اور مال و دولت کے نتائج و اثرات مال کے فنا ہونے سے دفن ہو جاتے ہیں"۔

ہمارا رِزق مقسوم ہے اور ہمیں صِرف جائز وسائل رزق اختیار کرنے کا حکم دِیا گیا ہے نیز ہمیں حُصولِ رِزق میں عملی اقدامات کے ساتھ دُعا کا بھی حکم ہے۔ حسبِ معمول اِس مرتبہ بھی مدینۃ الروحانیت کو فرامین معصومین علیہم السلام کی روشنی میں اپنے ذی وقار قارئین کے لیے حصولِ رزق اور ترقیٔ مال کے بیش قیمت اعمال قرآنی پیش کرنے کی سعادت حاصل ہے۔ عوام الناس اور خواص دونوں کے لیے یہ اعمال دین و دُنیا کے بیش قیمت اجر کے حامل ہیں۔

## رِزق میں اِضافہ کرنے والے چند اسباب

استغفار، صِلہ رحمی یعنی رشتہ داروں سے اچھا سلوک، باوُضو رہنا، سچ بولنا، شُکر ادا کرنا، صفائی کرنا، کنگھا کرنا، ناخن تراشنا، ہاتھ دھونا، سفید جوتے پہننا، صدقہ دینا، خیرات کرنا، عقیق، فیروزہ اور یاقوت کی انگوٹھی پہننا۔

## حضرت علیؑ کے تعلیم کردہ رِزق میں کمی کے سولہ اسباب

مکڑی کا جالا؛ حمام میں پیشاب؛ جُنابت میں کھانا؛ خلال (ایک خاص درخت کا)؛ کھڑا ہو کر کنگھا کرنا؛ کُوڑا گھر میں جمع رکھنا؛ جھوٹی قسم کھانا؛ زنا کرنا؛ حریص ہونا؛ عشاء سے پہلے سونا طلوع سے پہلے سونا؛ جھوٹ بولنا؛ عدم تدبیر؛ قطع رحمی؛ موسیقی سُننا؛ سائل کو خالی لوٹانا۔

## قرآنی سورتوں اور آیات سے حصول رزق و مال کے مستند وظائف و اعمال

☆ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت ہے کہ جو شخص اپنے گھر میں داخل ہو تو سُورہ فاتحہ اور سُورہ اِخلاص کی تِلاوت کرے تو اللہ تعالیٰ فقر اور تنگدستی کو ختم کرے گا اور بہت خیر و برکت عطا فرمائے گا۔

☆ حضرت امام جعفر صادِق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جس شخص کی روزی تنگ ہو وُہ سات مرتبہ سُورہ مریم پڑھے تو اُس کی روزی فراخ ہو گی۔ نیز قرض کی ادائیگی کے لیے اِس سُورہ کی تِلاوت بکثرت کرے تو سارا قرض دُور ہو گا۔ ☆ آپ علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص سُورہ مریم لکھ کر شیشے کے تنگ مُنہ والے برتن میں ڈال کر گھر میں رکھے تو اُس کے گھر میں روزی اور برکت زیادہ ہو گی اور وہ خواب میں اچھی چیزیں دیکھے گا۔ ☆ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت امام جعفر صادِق علیہ السلام سے روایت کہ جو شخص سُورہ کھف لکھ کر شیشے کے تنگ مُنہ والے برتن میں ڈال

## دعا قرآنی-2

اپنے گھر میں رکھے (ادب کے ساتھ محفوظ اور بلند جگہ پر) تو وُہ شخص اور اُس کے اہل وعیال قرض، فقر اور لوگوں کے شر سے محفوظ رہیں گے۔

☆ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اِرشاد فرمایا! اپنی عورتوں کو سُورہ واقعہ یاد کروائیں کیوں کہ یہ سُورہ بے نیاز کرنے والی ہے۔ ☆ نیز یہ بھی ارشاد فرمایا کہ جو شخص سُورہ واقعہ لکھ کر گھر میں لٹکادے تو اُس کے گھر میں خیر و برکت ہوگی اور اس کی مُسلسل تلاوت کرنے والے کو فقر سے نجات ملے گی اور مال میں وسعت ہوگی۔ ☆ قرض کی ادائیگی کے لیے ہر نماز کے بعد سُورہ مزمل پڑھ کر دُعا کرنے سے قرض ادا ہوتا ہے۔

☆ چالیس دِن سُورہ مزمل ایک بار تلاوت کرنے سے روزی وسیع ہوتی ہے۔ ☆ بدھ کی رات سُورہ الم نشرح، سُورہ مبین، سُورہ نصر اور سُورہ توحید سب کو سات مرتبہ تلاوت کر کے دُعا کرنے سے رزق و دولت ملتی ہے۔ ☆ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ جو شخص قرض ادا کرنے سے قاصر ہو تو کثرت سے استغفار کرے اور سُورہ قدر کی تلاوت کرے۔ ☆ حضرت امام علی علیہ السّلام نے فرمایا کہ سُورہ قدر آدمی کی بہترین رفیق ہے کہ اس کے وسیلے سے وُہ اپنا قرض ادا کرسکتا ہے۔ ☆ وسعتِ رزق کے لیے روزانہ دس مرتبہ سورہ قدر نمازِ صبح کے فوراً بعد تلاوت کریں اور قدرتِ خُدا کا مشاہدہ کریں۔ ☆ امام جعفر صادق علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سُورہ عادیات کی تلاوت کرتا رہے گا تو اُس کا قرض ایسی جگہ سے ادا ہوگا جس کا گمان بھی نہ ہوگا۔ ☆ جو شخص مالی پریشانی اور قرض میں مُبتلا ہو تو حضرت علی علیہ السلام کے نام کے اعداد کے مطابق ۱۱۰ مرتبہ سُورہ عادیات تلاوت کر کے دُعا کرے اِن شاء اللہ فائدہ ہوگا۔ ☆ رزق میں اضافے اور روزی یا ملازمت کے حُصول کے لیے سُورہ عادیات لکھ کر اپنے ساتھ رکھیں۔ ☆ دو رکعت نمازِ نفل پڑھیں اور سُورہ فاتحہ کے بعد پندرہ مرتبہ سُورہ قریش تلاوت کریں اور سلام کے بعد دس مرتبہ درودِ پاک تلاوت کریں اور نماز کے بعد سجدے میں جا کر یہ دُعا پڑھیں اِن شاء اللہ رزق وسیع ہوگا۔ اَللّٰھُمَّ اَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَنْ خَلْقِكَ۔ ☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ تنگ دست سُورہ آلِ عمران کو اپنے پاس رکھے تو اللہ تعالیٰ اُس کے امر میں آسانی پیدا کرے گا اور اُسے رزق عطا کرے گا۔ ☆ جو شخص جمعہ کے دِن نماز کے فوراً بعد اس آیت کو لکھ کر گھر یا دُکان و کاروباری مرکز میں لگائے تو اللہ تعالیٰ اُس کی روزی فراخ کرے گا، مال و رزق میں خیر و برکت ہوگی اور تجارت میں نفع ہوگا۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ۔ سُورہ اعراف آیت ۱۰۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا اِرشادِ گرامی ہے کہ جو شخص سُورہ یوسف کسی برتن میں لکھ کر پانی سے دھو کر پی لے اللہ تعالیٰ اُس پر روزی آسان کر دیتا ہے۔ ☆ جو شخص سُورہ حجر کو لکھ کر اپنے بازو پر باندھے تو خرید و فروخت زیادہ ہوگی، لوگ اُس کے ساتھ معاملہ کرنا پسند کریں گے اور اللہ تعالیٰ اُس کو کثیر رزق عطا کرے گا۔ ☆ جو شخص سُورہ فاطر کی آیات نمبر ۲۹، ۳۰ کو چار عدد سُوتی کپڑے کے ٹکڑوں پر لکھ کر اپنے تجارتی مرکز میں رکھے تو اُس کی تجارت میں اضافہ ہوا اور خُوب نفع ہو۔ آیات یہ ہیں:

اِنَّ الَّذِيْنَ يَتْلُوْنَ كِتٰبَ اللّٰهِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً يَّرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ۔ لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ وَيَزِيْدَهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ط اِنَّهٗ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ۔

☆ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے علی علیہ السلام (یٰس) کی تلاوت کیا کریں کہ اس میں دس اثرات ہیں، جو کوئی اسے تلاوت کرے گا: ۱: اگر بھوکا ہو تو سیر ہوگا، ۲: پیاسا ہو تو سیراب ہوگا، ۳: عُریاں ہو تو صاحب لباس ہوگا، ۴: کنوارا ہو تو شادی شُدہ ہوگا، ۵: خوف زدہ ہو تو پُرامن ہوگا، ۶: مریض ہو تو عافیت میں ہوگا، ۷: زندان میں ہو تو رہائی پائے گا، ۸: مُسافر ہو تو سفر میں مدد ہوگی، ۹: میت پر پڑھیں تو اللہ آسانی پیدا کرے، ۱۰: اگر کوئی چیز گمشدہ ہو تو مل جائے۔ ☆ فقر کے خاتمے کے لیے سُورہ یٰس کی آیت نمبر ۶۸ کی تلاوت کیا کریں۔ آیت یہ ہے:

وَمَنْ نُّعَمِّرْهُ نُنَكِّسْهُ فِی الْخَلْقِ ط اَفَلَا يَعْقِلُوْنَ۔

☆ تاجر حضرات سُورہ دُخان لکھ کر اپنے کاروباری مرکز میں رکھیں تو مال میں نفع زیادہ ہوگا اور گاہک بکثرت ہوں گے۔ ☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ سُورہ آلِ عمران کو تیرہ مرتبہ قرض کی ادائیگی کے لیے تلاوت کریں۔ ☆ روایت ہے کہ سُورہ طلاق بیماری سے شِفا، قرض کی ادائیگی کے لیے مُفید ہے۔ رزق میں وسعت کے لیے اسے تین مرتبہ روزانہ تلاوت کریں۔ ☆ حضرت امام جواد علیہ السلام نے اپنے ایک پیروکار کو فرمایا کہ بدحالی اور مالی پریشانی کے لیے سُورہ نُوح کی مداومت کرو۔ ☆ صاحبِ حُزن و غم اگر سُورہ جن کو پڑھے تو غم خوشی میں بدل جائے اور اگر قرض دار اس سُورہ کو قرض کی ادائیگی کی نیت سے پڑھے تو اِن شاء اللہ قرض ادا ہو۔ ☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

# دعا قرآنی-2

کافرمانِ مُبارک ہے کہ جس کی روزی کم ہو، توفیق کم ہو، زیادہ ترکاموں میں خسارہ اور نُقصان ہواور کام کا نتیجہ حسرت اور افسوس ہوتو بہترین ہے کہ سُورہ شمس کی مداومت کرے (یعنی روزانہ کافی مرتبہ پڑھے) کیوں کہ یہ سُورہ مُوجب افزائش رزق اور توفیق ہے۔☆ سُورہ تکاثُر کو سوموار اور بُدھ کے دن چالیس مرتبہ پڑھنے سے اَیسے وسیلے سے بہت ساماں ملے گا جس کا تصوربھی نہ ہوگا۔☆ مالی تنگی دُور کرنے کے لیے تین جمعے کی راتوں میں دورکعت نماز پڑھیں اور ہر رکعت میں دَس مرتبہ سُورہ فاتحہ اور گیارہ مرتبہ سُورہ توحید پڑھیں اور آخر پر سومرتبہ درودِ پاک تلاوت کر کے دُعا کریں۔☆ جو شخص سُورہ غافر کو لکھ کر اپنی دُکان یا تجارتی مرکز میں لٹکائے تو خیروبرکت ہوگی اور خریدوفروخت زیادہ ہوگی اور گاہک زیادہ آئیں گے۔☆ رزق اور روزی میں وسعت کے لیے اتوار کی رات سے شروع کریں اور ہررات تین مرتبہ اور جمعہ کی رات آٹھ مرتبہ سُورہ واقعہ پڑھیں اور یہ عمل پانچ ہفتے جاری رکھیں۔ ہر بار سُورہ واقعہ کی تلاوت سے پہلے یہ دُعا پڑھیں:

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا رِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا مِنْ غَيْرِكَ اسْتَجِبْ دَعْوَتَنَا مِنْ غَيْرِ رَدٍّ وَاَعُوْذُ مِنَ الْفَضِيْحَتَيْنِ الْفَقْرِ وَالدَّيْنِ وَادْفَعْ عَنِّيْ هٰذَيْنِ بِحَقِّ الْاِمَامَيْنِ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

☆ شیخ بہاؤ الدّین عاملی علیہ الرحمہ کشکول میں لکھتے ہیں کہ جس شخص کو افلاس نے ستایا ہو اور اُس کو منظور ہو کہ اُس کی روزی وسیع ہوجائے تو نوچندے بُدھ (چاند کا پہلا بُدھ) کے دِن اوّل زوال کے وقت غُسل کر کے نمازِ ظہرین بجالائے اور پھر دورکعت نماز حاجت کی نیت سے نمازِ صُبح کی طرح پڑھ کر پانچ سومرتبہ درودِ پاک پڑھے اور اُس کے بعد ایک مرتبہ سُورہ واقعہ پڑھے۔ دُوسرے دِن غُسل کی ضرورت نہیں واجب وضُوسے ظہر وعصر کی نماز پڑھے اور نماز حاجت اور درود کے بغیر صرف سُورہ واقعہ پڑھے۔ تیسرے دِن اسی طرح تین مرتبہ، چوتھے دِن چار مرتبہ، پانچویں دِن پانچ مرتبہ۔ اسی طرح روزانہ ایک مرتبہ اضافہ کرتا جائے۔ حتیٰ کہ چالیسویں دِن چالیس مرتبہ پڑھے۔ اگر اس دَوران مغربین کا وقت ہوجائے تو مغربین کی نماز ادا کر کے باقی تعداد پُوری کرے۔ آخری دِن پانچ سومرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر روزانہ ایک مرتبہ مغرب وعشاء کے درمیان یا اس کے بعد سُورہ واقعہ تلاوت کرتا رہے۔ علامہ موصوف لکھتے ہیں کہ اگر اس شخص اور اُس کی روزی میں مشرق ومغرب کا فرق بھی ہوگا تو خُدائے تعالیٰ اُس سے مُتصل کردے گا اور وسعتِ رزق کے اَیسے سامان بہم پہنچیں گے کہ جو اس کی سمجھ میں نہ آسکیں گے۔☆ وسعتِ رزق کے لیے سُورہ طلاق کی آیت نمبر ۲، ۳ کو اس ترتیب سے پڑھیں: ختم کی ابتداء جمعہ، جمعرات، یا سوموار سے کریں۔ اگر جمعہ ہو تو بہتر ہے۔ روزانہ چالیس دِن تک ۱۵۹ مرتبہ یہ آیات پڑھیں۔ صبح کی نماز کے بعد بہتر ہے ورنہ اپنی سہولت کا وقت اختیار کر سکتے ہیں۔ چالیسویں دِن ۱۷۹ مرتبہ پڑھیں۔ ختم کی ابتداء غسل، دورکعت نماز حاجت اور ایک تسبیح درود سے کریں اور آخری دِن ایک تسبیح درودِ پاک تلاوت کریں۔ ان شاء اللہ رزق حلال کے اسباب پیدا ہوں گے۔ آیات یہ ہیں:

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ۔ وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ط وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ط قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا۔

**لوح رزق** ملازمت، ترقی کاروبار، وسعت رزق، ادائیگی اور وصولیٔ قرض کے لیے سعد اوقات میں چاندی کی تختی پر سُورہ شُوریٰ کی آیت اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ ۔۔۔ سُورہ شُوریٰ آیت ۱۹۔ کا نقش کندہ کروالیں اور لوح اپنے گلے، بازو یا بٹوے میں رکھیں نیز روزانہ اکیس مرتبہ تلاوت کریں۔ یہ نقش ہمارے پاس دستیاب ہے۔

## لوح مبارک

جبرائیل — بسم اللہ الرحمن الرحیم — عزرائیل

قو — حمعسق — کھیعص

| اللہ لطیف | بعبادہ | یرزق | من یشاء |
|---|---|---|---|
| ۳۱۸ | ۴۰۱ | ۱۹۶ | ۸۳ |
| ۴۰۰ | ۳۱۵ | ۸۶ | ۱۹۷ |
| ۸۵ | ۱۹۸ | ۳۹۹ | ۳۱۶ |

اسرافیل — میکائیل

## دعا قرآنی-2

# روحانی دسترخوان بزبان وارث قرآن

سید علی رضا
رضوی (ماہر عملیات)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! امامیہ جنتری کے ساتھ 8واں سال روحانی سلسلہ کا جڑا ہوا ہے۔ جو کہ مومنین کیلئے جہاں بہت سارے مسائل کے حل کا نام ہے وہاں بہت سارے ایسے ہاتھ دعا میں شامل ہو جاتے ہیں جنہیں آپ نہیں جانتے مگر وہ روحانی سلسلہ امامیہ جنتری کے توسل سے بنا ہوتا ہے۔ مالک ادارہ کی توفیقات خیر میں اضافہ کریں۔ ہر دفعہ حقیر نے کوشش کی ہے کہ نہایت ہی سادہ اور آسان عمل لکھے جائیں تا کہ پریشان حال مومنین کو پڑھنے اور عمل کرنے میں آسانی ہو۔ کل ہی کربلا سے گھر پہنچا ہوں اور حرم امام حسینؑ کی تاثیر کو ذہن میں رکھ کر تحریر لکھ رہا ہوں، ایک حقیقت روز روشن کی طرح عیاں سمجھ لیں کہ عمل خود کریں کیوں کہ جو بندہ پریشان ہوتا ہے اس نے جس تڑپ اور لگن سے عمل کرنا ہے وہ اجابت کے شرف سے جلدی مشرف ہو گا۔ ہمیں جو فون آتے ہیں اکثریت ان بندوں کی ہوتی ہے جو کہتے ہیں کہ ہمارے پاس اپنے مسائل کے حل کیلئے وقت نہیں آپ ہماری جگہ عمل کر دیں میں پہلے بھی عرض کر چکا ہوں کہ دوائی کی مجھے ضرورت ہو اور آپ میرے حصہ کی کھالیں تو مجھے کوئی فائدہ نہیں ہونا۔ ایسے ہی عملیات خود کریں اور یاد رکھیں ہر عمل ہر ایک کیلئے نہیں ہوتا۔ کوشش اس عمل کی ادائیگی کی کریں جو آپ کو مکمل سمجھ آ جائے۔ اگر مضمون کا کوئی حصہ سمجھ میں نہ آیا تو فون پر آپ کی رہنمائی کر سکتا ہوں۔ مگر فون پر پوچھا جانے والا سوال فقط میرے مضمون کے حوالہ سے ہو۔ مدیر اعلیٰ امامیہ جنتری آغا افتخار حسین مرحوم اور میرے والد محترم کے لیے ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص کی درخواست ہے۔



## فریاد عبد

### سورۃ فاتحہ حل المشکلات:

✸ کوئی بہت بڑی حاجت ہو جو پوری نہ ہو رہی ہو سورۃ فاتحہ کا 21 دن کا عمل ہے۔ شرائط یہ ہیں کہ اول و آخر 11 مرتبہ درود پڑھنا ہے جو بھی شب جمعہ آئے غسل کرنا ہے، وقت اور پڑھنے کی جگہ ایک ہی ہونی چاہیے۔ اور درمیان میں جتنی جمعرات آئیں 1.5 کلو مٹھائی تقسیم کرنی ہے۔ عمل کچھ یوں ہے کہ پہلے دن 1 مرتبہ دوسرے دن 30 مرتبہ، تیسرے دن 8 مرتبہ، چوتھے دن 40 مرتبہ، پانچویں دن 4 مرتبہ، چھٹے دن 5 مرتبہ، ساتویں دن 200 مرتبہ، آٹھویں دن 2 مرتبہ، نویں دن 7 مرتبہ، دسویں دن 10 مرتبہ، گیارہویں دن 50 مرتبہ، بارہویں دن 20 مرتبہ، تیرھویں دن 6 مرتبہ، چودھویں دن 60 مرتبہ، پندرھویں دن 400 مرتبہ، سولہویں دن 90 مرتبہ، سترھویں دن 9 مرتبہ، اٹھارویں دن 100 مرتبہ، انیسویں دن 700 مرتبہ، بیسویں دن 1000 مرتبہ، اکیسویں دن 800 دفعہ سورۂ فاتحہ پڑھنی ہے۔ اس کے بعد اپنی جو بھی دعا ہے وہ مانگ لیں انشاءاللہ فوراً قبول ہوگی۔

✸ کسی بھی قسم کی حاجت جو پوری نہ ہو رہی ہو۔ ایک ہفتہ کا عمل ہے سورت فاتحہ کا وہ کریں۔ جمعرات والے دن شروع کرنا ہے روزانہ 100 دفعہ سورت فاتحہ کی تلاوت کرنی ہے۔ روزانہ پڑھنے کی جو ترتیب ہے وہ کچھ اس طرح ہوگی۔ فجر کے نماز کے بعد 21 مرتبہ، ظہر کی نماز کے بعد 22 مرتبہ، عصر کی نماز کے بعد 23 مرتبہ، مغرب کی نماز کے بعد 24 مرتبہ اور عشا کی نماز کے بعد 10 دفعہ سورۃ فاتحہ کی تلاوت کرنی ہے۔ اور جب بھی آپ نے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنی ہے اس کے بعد اپنی دعا مانگنی ہے اور پھر سورۃ شروع کرنی ہے۔ حاجت کی قبولیت ہو گی، رزق کی بارش ہوگی، مصیبت ختم ہو جائے گی، نحوست ختم ہو جائے گی، اور اس سورۂ کی برکت سے گھر میں اتفاق اتحاد اور محبت کی فضا قائم رہے گی۔

✸ اگر کسی کو خوف ہو کہ فلاں شخص میرا نقصان کر سکتا ہے یا کسی سے کوئی دشمنی ہو اور اتنی قدرت نہ رکھتا ہو کہ اس سے مقابلہ کر سکے اور اپنی حفاظت مقصود ہو تو باوضو ہو کر 11 مرتبہ پڑھے يَامَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اور اپنے اوپر دم کر لے۔ انشاءاللہ حفاظت میں رہے گا اور ہر نقصان پہنچانے والی چیز سے امان پائے گا۔

✸ میاں بیوی میں ناچاقی ہو تو کوئی ایک نماز فجر کے بعد سورج نکلنے سے پہلے تک 41 دفعہ سورت فاتحہ چینی پر پڑھ کر دم کریں اور وہ چینی استعمال کریں۔ دونوں کے درمیان باہمی محبت پیدا ہوگی۔

### آیت الکرسی کے فوائد اور عمل:

✸ ہر قسم کی حاجت کیلئے 7 دن روزہ رکھیں، اور روزانہ 2 رکعت نماز پڑھنی ہے، پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد 3 مرتبہ سورۂ الطارق

## دعا قرآنی-2

پڑھے اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد 10 مرتبہ سورت توحید پڑھیں، نماز تمام کر کے سجدہ شکر ادا کرے اور 7 دفعہ کہے سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّ الْمَلَائِكَةِ وَالرُّوحِ پھر سجدہ سے سر اٹھائے اور 91 مرتبہ آیت الکرسی کی تلاوت کرے۔ انشاءاللہ حاجت روا ہوگی۔

✪ آج کل اچھے رشتے ناپید ہو چکے ہیں والدین بہت پریشان ہیں، بچوں کے رشتہ کا مسئلہ ہو مغرب کی اذان کے وقت 41 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر بچے پر دم کر دیں، اور دعا کریں۔ ✪ جس کی ٹانگوں میں درد ہو تشہد کی حالت میں بیٹھ کر آیت الکرسی ایک دفعہ پڑھے اور ہاتھوں پر دم کرے اور وہ ہاتھ درد والی جگہ پر لگائے ان شاءاللہ شفا ہوگی،

✪ جو بندہ یہ چاہے کہ اسے کوئی تکلیف دینے والا نہ ہو ہر بندہ اس کا دوست اور محبت کرنے والا ہو وہ روزانہ 70 مرتبہ آیت الکرسی کی تلاوت کرے، ✪ اگر کسی نے گھر میں پانی کا بور کروانا ہو تو گول دائرہ بنالیں اور بور شروع کرنے سے پہلے 66 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اس جگہ پر دم کر دیں، اس کی برکت سے پانی باعث رحمت اور فراوانی میں ہوگا۔

✪ بچہ جب گھر سے بیرون ملک کیلئے نکلنے لگے تو والدین 7 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اس کے چہرہ پر دم کر دیں انشاءاللہ امان اور خیریت سے اپنی منزل مقصود تک پہنچے گا۔ ✪ جو بندہ ناحق قید میں ہو اور قید سے نکلنے کی کوئی تدبیر نظر نہ آ رہی ہو تو آیت الکرسی کا عمل اس کام کیلئے بہت موثر اور سریع ہوگا۔ قیدی خود بھی پڑھ سکتا ہے اور اس کی نیابت میں اس کے گھر میں سے بھی کوئی 1001 مرتبہ آیت الکرسی پڑھے گا فوراً جیل سے رہائی ہو جائے گی۔ ✪ مصیبت کا حل نظر نہ آئے آنکھوں کا موسم پریشانیوں سے برسنے کو بیتاب رہے۔ آدھی رات کو اٹھ جائیں مصلہ عبادت پر آئیں 4 رکعت نماز کی نیت کریں قربت الی اللہ ہر رکعت میں ایک دفعہ سورت فاتحہ اور اس کے بعد 10 مرتبہ آیت الکرسی کی تلاوت کرنی ہے۔ اور آیت الکرسی پڑھنے کے بعد دعا کے ہاتھ اٹھالیں اور 3 مرتبہ کہیں

اللھم انی اسالك یا الله اور ایك دفعه یا حیی یا قیوم یا من لاتاخذہ سنة ولا نوم، اسالك اللھم بحرمة آیت الکرسی عندك ان تفعل بی کذا کذا، و ان تتولی جمیع ما ربیی و مقاصدی و ما اطلبه منك

(پھر اپنی دعا مانگیں اور ایک دفعہ درود پڑھیں اور رکوع میں چلے جائیں) ایسے ہی 4 رکعت نماز ادا کرنی ہے۔ انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔ مشکلات حل ہوں گی۔

# مجرب و مقبول عمل

مسز نقوی (روحانی مشیر)
03 111 888 668

قارئین امامیہ السلام وعلیکم! میری ہمیشہ سے ہی اولین ترجیح رہی ہے کہ میں اپنے قارئین کی خدمت ایسا آزمودہ ہدیہ پیش کروں جس کے استعمال سے وہ مستفید ہو سکیں اس سال امامیہ جنتری کے قارئین کیلئے، ایک بہت مجرب عمل پیش کر رہی ہوں جس پر عمل پیرا ہو کر تمام افراد جو اپنی بچوں اور بچیوں کی شادی کو لیکر پریشان ہیں انشاءاللہ اپنا مقصد حاصل کر سکیں گے۔

**دستک**

قبل از آغاز تحریر میں اپنے معزز قارئین کی توجہ امامیہ جنتری آفیشل ویب سائٹ کی جانب مرکوز کروانا چاہوں گی جس ایپلیکیشن کو استعمال میں لاتے ہوئے آپ نہ صرف امامیہ جنتری میں شائع ہونے والے مختلف مضامین بلکہ قران، امام علیہم اسلام کی تعلیم کردہ مستند دعاؤں سے بھی مستفید ہو سکیں گے۔

سب سے پہلے میں گزارش کرنا چاہوں گی کہ کسی بھی عمل سے سو فیصد نتائج حاصل کرنے کیلئے کچھ احکامات پر عمل کرنا بہت ضروری ہوتا ہے جیسا کہ عمل مکمل خشوع وخضوع سے انجام دیا جائے، عمل کرنے والا پاک وطاہر ہو، عمل پاک جگہ پر انجام دیا جائے عمل کے دوران اپنے واجبات کی ادائیگی کا خاص خیال رکھیں، گناہوں سے مکمل اجتناب کریں اور عمل کے دوران صدقہ لازمی دیں

**عمل کا طریقہ** یہ ہے کہ آپ نے روزانہ رات کو عشاء کی نماز کے بعد قبلہ رو ہو کر اول و آخر 11 مرتبہ درود کے ساتھ 100 مرتبہ أَسْتَغْفِرُ اللهَ رَبِّيْ وَأَتُوْبُ إِلَيْهِ لگاتار چالیس (40) دن تک پڑھنا ہے انشاءاللہ اس عمل کے دوران ہی آپ کے بچے اور بچیوں کیلئے بہترین اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ اگر آپکو اپنے بچے اور بچیوں کے رشتوں میں کسی بھی قسم کی بندش یا رکاوٹ کا سامنا ہے یا آپ اولاد نرینہ کے خواہشمند ہیں تو آپ اپنے مقاصد کے حل کیلئے امامیہ جنتری میں دیے گئے نمبر کے ذریعے مجھ سے رابطہ کر سکتی ہیں۔ (صرف خواتین رابطہ کریں)

**www.imamiajantri.com/share**

دعا قرآنی-2

# مجرب استخارہ جات

محمد علی کمیلی
(روحانی مشیر)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

معزز قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! امامیہ جنتری کے مدیر اعلیٰ کا شکر گزار ہوں جنہوں نے مجھے موقع عطا فرمایا۔ میں ایک مرتبہ پھر مولائے کائنات علیہ السلام کے عطا کردہ سلسلہ امر کے مجربات استخارہ حاجات قارئین امامیہ جنتری 2022 کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ اس سال آپ کے لیے سلسلہ استخارے کے عمل کے لیے ایک نادر و نایاب تحفہ خاص لیکر حاضر ہوں۔ استخارے کے بارے میں میری کوشش یہی ہے لکھے جانے والے عمل آسان لکھوں۔ بڑے سے بڑے مسئلے کا حل معصومین علیہم السلام کے فرامین کے مطابق بیان کروں۔ امید ہے کہ آپ خلوص دل سے بانی امامیہ جنتری اور اس حقیر کے لیے دعائیں ضرور کرینگے۔ سب سے پہلے یہ عرض کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ استخارہ کسے کہتے ہیں؟ خداوند عالم سے خیر و برکت طلب کرنا یا خیر و سعادت کی طرف رہنمائی چاہنا استخارہ کہلاتا ہے۔ جب استخارہ دعا کی حالت میں ہو تو اسکے اثرات و نتائج مختلف صورتوں سے ظاہر ہوتے ہیں کبھی انسان کے دل میں ایسی روشنی پیدا ہوتی ہے جس سے صحیح صورت حال منکشف ہو جاتی ہے اس القائے غیبی سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ حضرت علی علیہ السلام نے اپنے ارشاد وَاَلْهِمْنَا مَعْرِفَةِ الْاِخْتِيَارِ میں اسے الہام سے تعبیر فرمایا ہے۔ اس کے لیے ظاہر و باطن کی پاکیزگی، قلب و نظر کی تطہیر اور اللہ تعالیٰ سے وابستگی کی ضرورت ہے تاکہ انسان کا دل کشف و القاء کا محل قرار پا سکے۔ آئمہ اہل بیت علیہم السلام اپنے بعض اصحاب کو اس استخارہ کی تعلیم فرماتے تھے۔

چنانچہ حسن ابن جہم نے حضرت امام رضا علیہ السلام کی خدمت میں عرض کی کہ فرزند رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمیں سفر کرنا ہے مگر تردد ہے کہ خشکی کا سفر کریں یا پانی کا۔ آپ کی کیا رائے ہے؟ آپؑ نے ارشاد فرمایا! "نماز فریضہ کے اوقات کے علاوہ مسجد میں جاؤ اور 2 رکعت نماز پڑھو اور 100 مرتبہ اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ کہو پھر دیکھو تمہارے دل میں کس بات کا القا ہوتا ہے اس پر عمل کرو"۔ نوٹ اگر اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ کو سوا لاکھ مرتبہ ایک دفعہ پڑھ لیں یعنی زکوۃ ادا ہو جائیگی پھر تمام زندگی میں استخارہ کامیاب رہیگا۔ اور کبھی طلب خیر کا اثر اسطرح ظاہر ہوتا ہے کہ جس کام میں بہتری ہوتی ہے دل میں اُس کام کا عزم پختہ ہو جاتا ہے اور ذہن یکسوئی کے ساتھ اس پر ٹھہر جاتا ہے۔

چنانچہ اسحاق بن عمار کہتے ہیں کہ میں نے امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں عرض کی بعض اوقات کسی کام کا ارادہ کرتا ہوں تو کچھ لوگ اس کے موافق رائے دیتے ہیں اور کچھ خلاف اور میں کچھ طے نہیں کر پاتا کہ کن لوگوں کی رائے پر عمل کروں۔ آپؑ نے فرمایا کہ! "جب ایسی صورت ہو تو 2 رکعت نماز پڑھو اور 100 مرتبہ اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ کہو تو ان دونوں کاموں میں سے جس سے حزم و احتیاط کا پہلو نظر آئے اسے اختیار کرو ان شاء اللہ اسی میں بہتری ہوگی"۔

اور کبھی طلب خیر کا اثر اس طرح ظاہر ہوتا ہے کہ جس امر میں بہتری ہوتی ہے وہ اللہ تعالیٰ کسی کی زبان سے ادا کرا دیتا ہے۔

## دار ال استخارہ

چنانچہ ہارون ابن خارجہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کو فرماتے سنا کہ جو شخص کسی کام کو کرنا چاہے تو دوسروں سے مشورہ لینے سے پہلے اللہ تبارک وتعالیٰ سے مشورہ کرے میں نے عرض کی کہ اللہ سے کس طرح مشورہ لے تو آپؑ نے ارشاد فرمایا! (ترجمہ) "پہلے اس کام میں اللہ تعالیٰ سے خیر و برکت کا مشورہ کرے۔ اللہ تعالیٰ سے طلب خیر کے بعد دوسروں سے مشورہ لے گا تو اللہ تعالیٰ مخلوقات میں سے جس کی زبان سے چاہے گا ایسی بات نکلوا دیگا جو اسکے حق میں بھلائی اور بہتری ہوگی"۔

وہ استخارہ جو نفع و نقصان کے سلسلہ میں رہنمائی چاہنے کے لیے دیکھا جاتا ہے جیسے تسبیح کے دانوں کا طاق و جفت ہونا، رقعوں کا لا اور نعم کی صورت میں نکلنا اور آیت قرآنی کا ثواب یا عذاب کے مضمون پر مشتمل ہونا تو یہ بھی القاء اور کشف کی طرح مشورہ الٰہی کے مظاہر میں سے ایک مظہر ہے۔ جس سے ذہنی یکسوئی اور دلجمعی حاصل ہوتی ہے اور رائے میں قوت پیدا ہو جاتی ہے۔

**آداب و شرائط** اس طرح استخارہ کے حسب ذیل آداب و شرائط ہیں جنہیں ملحوظ رکھنا چاہیئے۔ پہلے یہ کہ استخارہ سے قبل طہارت کرے اور 2 رکعت نماز پڑھے، دوسرے یہ دل و دماغ سے ہر طرح کے فاسد خیالات دور رکھے، بدبودار چیزوں سے پرہیز کریں۔ رزق حلال اور سچی گفتگو کی پر پابندی کریں۔ تیسرے یہ کہ ہم تن اللہ کی طرف متوجہ

رہے اور دوران استخارہ گفتگو نہ کرے۔ چوتھے یہ کہ جس امر کے لیے استخارہ دیکھے وہ مُباح ہو اور واجبات اور محرمات میں استخارہ نہ دیکھے اس لئے واجبات کو ہر صورت بجالانا ہے اور محرمات سے بہر حال پرہیز کرنا چاہئے۔ پانچویں یہ بے محل استخارہ نہ دیکھے۔ اسی طرح استخارہ منع آنے کے بعد کچھ توقف کے بعد پھر استخارہ کرے اس خیال سے کہ شاید اب بہتری آجائے اور جب تک بہتری نہ آئے یونہی استخارہ دیکھتا رہے۔ یا کہیں جانے کے لیے استخارہ کرے اور منع آنے کی صورت میں کسی خاص رستہ کی نیت کرکے پھر استخارہ کرے یہ سمجھ کر کہ اب نیت بدل گئی ہے یا بغیر کسی ضرورت کے بات بات پر استخارہ دیکھے۔ یہ سب بازیچہ اطفال ہے جو عموماً قوائے عقلیہ ضعیف اور سوچ بچار کی قوتوں کے معطل ہونے کا نتیجہ ہوتا ہے اور بعض لوگ اسے بلاوجہ صرف مظاہرہ تقدس کے لیے معمول بنا لیتے ہیں جو ریاء کی ایک قسم ہے۔ اب ذیل میں استخارہ کے چند طریقے درج کئے جاتے ہیں جو مروی اور معمول ہیں۔

**استخارہ قرآنی** قرآن سے استخارہ دیکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے تین مرتبہ سورۂ توحید پھر تین مرتبہ درود پڑھے پھر یہ دعا پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ تَفَاَلْتُ بِكِتَابِكَ وَتَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ فَاَرِنِيْ مِنْ كِتَابِكَ مَاهُوَ الْمَكْتُوْمُ مِنْ سِرِّكَ الْمَكْنُوْنِ فِيْ غَيْبِكَ پھر نیت کے بعد قرآن مجید کو کھولے اسکے پہلے صفحے کی آیت کو دیکھے اور اس مضمون پر نظر کرنے کے بعد فعل یا ترک کا فیصلہ کرے اسی طرح کہ اگر آیت بشارت و نوید پر مشتمل ہو تو اس کام کو کرے اگر عذاب و وعید کے سلسلہ میں ہو تو اسے ترک کرے۔

**استخارہ ذات الرقاع** ہارون ابن خارجہ روایت کرتے ہیں کہ امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا جب کسی کام کا ارادہ کرو تو کاغذ کے 6 پرزوں پر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ خِيَرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ بفلاں ابن فلانۃ (فلاں کی جگہ پر اپنا اور اپنی ماں کا نام لکھنا چاہئے) اس میں 3 پر افعل اور 3 پر لاتفعل تحریر کریں اور پرزوں کو آپس میں ملا کر مصلے یعنی جائے نماز کے نیچے رکھ دیں۔ اور 2 رکعت نماز استخارہ بجالاؤ اور بعد نماز سجدہ میں 100 مرتبہ اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ کہو اور سجدہ سے سر اٹھا کر یہ دعا پڑھو

اَللّٰهُمَّ خِرْلِيْ وَاخْتَرْلِيْ فِيْ جَمِيْعِ اُمُوْرِيْ فِيْ يُسْرٍ مِّنْكَ وَعَافِيَةٍ پھر ایک ایک کرکے تین پرزے نکالو اگر تینوں پر افعل تحریر ہو تو اس کام کو کرو اور اگر تینوں پر لاتفعل تحریر ہو تو اس کام کو نہ کرو۔

**استخارہ تسبیح** یہ استخارہ بھی امام جعفر صادق علیہ السلام سے مروی ہے۔ اسکا طریقہ یہ ہے کہ پہلے ایک دفعہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ سورۂ توحید اور پندرہ مرتبہ درود پاک پڑھو اسکے یہ دعا پڑھو

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ الْحُسَيْنِ وَجَدِّهٖ وَاَبِيْهِ وَاُمِّهٖ وَاَخِيْهِ وَالْاَئِمَّةِ مِنْ ذُرِّيَّتِهٖ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاَنْ تَجْعَلَ لِيَ الْخِيَرَةَ فِيْ هٰذِهِ السُّبْحَةِ وَاَنْ تُرِيَنِيْ مَا هُوَ الْاَصْلَحُ لِيْ فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَعَاجِلِ اَمْرِيْ وَاٰجِلِهٖ فِعْلَ مَا اَنَا عَازِمٌ عَلَيْهِ فَمُرْنِيْ وَاِلَّا فَانْهَنِيْ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اور مٹھی بھر تسبیح کے دانے ہاتھ میں لو اور پہلے دانے پر سبحان اللہ دوسرے دانے پر الحمد للہ اور تیسرے دانے پر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ پڑھتے جاؤ۔ اگر آخری دانے پر سُبحان اللہ ہو تو یہ استخارہ درمیانہ ہے چاہے اس کام کو کرو یا ترک کرو۔ اگر اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ہے تو استخارہ بہتر ہے اس کام کو کرو۔ اور اگر لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ آئے تو استخارہ بہتر نہیں اس کام کو ترک کردو۔

**استخارہ حسنین کریمین علیہم السلام** بعد از نماز عشاء تازہ وضو کریں اور لباس اجلا ہو ضروری نہیں کہ لباس نیا ہو، پاکیزہ مٹھائی پر نیاز چہاردہ معصومین علیہم السلام و جمیع شہدا کربلا اور انکے پسماندگان کے لیے دلائے پھر اسی مصلے پر جس میں سرخ، سبز رنگ ہو ورنہ سفید پر کھڑے ہو کر 3 مرتبہ درود پاک ایک مرتبہ آیت الکرسی 3 مرتبہ سورۂ اخلاص اسکے بعد فریاد، فریاد فریاد بدرگاہ تو بدوستی محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و بدوستی علی مرتضیٰ علیہ السلام و حسن مجتبیٰ علیہ السلام و حسین علیہ السلام شہید کربلا آنچہ مطلوب می دارم یا نصر امر رساں 11 مرتبہ پڑھ کر 2 رکعت نماز نفل کی نیت کریں پہلی رکعت میں سورۂ الحمد 7 مرتبہ، سورۂ اخلاص اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد میں اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ کو 111 مرتبہ اس آیت کی تکرار کرے اس دوران بدن گھومے گا جب بدن دائیں یا بائیں گھوم کر اصلی حالت میں آجائے تو فوراً الحمد کو پورا کرکے ایک مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر نماز پوری کریں خواہ اسکی تکرار 11 مرتبہ ہی ہو اب مزید تکرار نہ کریں۔ اگر داہنے گھومیں تو اس کام میں فائدہ ہو گیا اگر بائیں گھومے تو اس کام کے کرنے میں نقصان میں اندیشہ ہے۔ اگر دائیں، بائیں کوئی اشارہ نہ تو کام اپنی مرضی پر کریں کوئی نقصان نہ ہوگا۔

# نفس کا کٹہرا

علی سلطان
(لائف کوچ)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

1989 کی ستمبر کی 23 تاریخ کا واقع ہے جس دن میری والدہ محترمہ کا انتقال ہوا تھا۔ یہ وہ دن ہے جس نے اس حقیر کی زندگی کو بدل دیا۔ پیشہ کے لحاظ سے پانی کے جہاز کا انجینر ہوں۔ فنی خرابیوں کو ٹھیک کرنے کی مہارت حاصل ہے والدہ کو جب قبر میں اپنے ہاتھ سے اتارا تو سوچ کا زاویہ مکمل طور بدل گیا اور اندر یہ سوچا کہ بیٹے تجھے بھی اس قبر میں ایک دن جانا ہے اعمال درست کر۔ آہستہ آہستہ دین کی دنیا میں چلنا شروع کیا یہ میرے رب کی مہربانی تھی۔ خاموشی سے دنیا کی ترقی دیکھ رہا تھا اور اپنے ملک اور ملت کے ساتھ موازنہ کر رہا تھا حیران اور ششدر تھا دوسرے ممالک اس قدر ترقی کر رہے ہیں اور ہم لوگ اتنے پسماندگی میں بڑھے ہوئے ہیں۔ طرح طرح کے سوالات جنم لے رہے تھے۔ والدہ کے انتقال کے بعد اس دنیا کو خیر باد کہا اور قرآن کی تفاسیر اور ترجمہ پڑھنے میں لگ گیا یوں کہہ لیں کہ دین میں پناہ ڈھونڈی۔ والد صاحب جو انگریز کے ہاتھوں ٹرینڈ ہوئے تھے اور انتہائی منظم شخصیت کے حامل تھے ایک دن کہنے لگے بیٹے میں تم کو دیکھ رہا ہوں کہ تم بڑے انہماک سے دین میں دلچسپی لے رہے ہو میرا یہ مشورہ ہے کہ مغرب کے علما کو بھی ساتھ ساتھ پڑھو۔

## خود آگاہی

جناب اب تو والدہ کو انتقال کے بعد کتابیں، تفاسیر، احادیث، ترجمے اور مغربی اسکالرز کے علاوہ نوکری اور اسی نوکری کے عوض دنیا کی بہترین لائبریریاں اور کتابوں کی دکانوں میں زندگی بسر ہونے لگی۔ حضرت علامہ اقبالؒ کا شکوہ اور جواب شکوہ جب 10 سال کا تھا تو والدین نے متعارف کروا دیا تھا۔ والدہ کی آخری نصیحت پر عمل کرنا شروع کیا اور شکر الحمد اللہ آج ہر بات کا جواب مل گیا اب آپ سے سوالات جو ذہن میں آئے پیش کرتا ہوں۔ ☆ کیا وجہ ہے کہ دنیا کا سب سے قیمتی صحیفہ یا کتاب قرآن مجید ہم لوگوں کے پاس ہے اور ہم لوگ نہ مادی ترقی میں آگے ہیں اور نہ ہی اخلاقی طور پر دوسری قوموں کے مقابلے میں کہیں نظر آتے ہیں۔ ☆ اسکول، کالج یونیورسٹی میں کہیں بھی قرآن کیوں نہیں پڑھایا جاتا۔ ☆ ہم جب اسلامیات کے مضمون کو دیکھتے ہیں تو شروع سے آخر تک نہ وہ ہمیں دین سمجھا پا رہا ہے نہ ہمارا کردار سنوار پا رہا ہے ☆ دنیا جہان کی برائیاں معاشرے میں ہیں اور ہم جنت کے دعوی دار ہیں۔ ☆ خاندانوں میں، برادریوں میں رنجشیں، اختلافات اور ہم اپنے آپ کو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پیروکار کہتے ہیں۔ جو کہ خلق عظیم پر فائز تھے ☆ سب لوگ نماز بھی پڑھ رہے ہیں، روزے بھی رکھ رہے ہیں، حج بھی ادا کر رہے ہیں مگر معاشرے میں بجائے سدھار آنے کے زوال آ رہا ہے اور ہم لوگ پستی کی طرف تیزی سے گامزن ہیں۔ ☆ ہم کتنے بدنصیب ہیں کہ ہمارے پاس قرآن، احادیث، اور آئمہ کا اتنا کلام موجود ہے پھر بھی وہ کارگر ثابت نہیں ہو پا رہا؟۔ ☆ ہم اسلام کے سارے احکام بجا لا رہے ہیں مگر معاشرے میں سدھار دیکھنے کو نہیں ملتا؟ ☆ امت فرقوں میں بٹی ہوئی ہے اور آپ بھی ایک فرقے میں پیدا ہوئے ہیں اس میں آپ کا کوئی اختیار نہیں تو کیا کیا جائے؟ ☆ اور جو شخص جس مذہب اور فرقے میں پیدا ہوتا ہے وہ اسی میں مرجاتا ہے۔ یہ کیا ماجرا ہے؟ ☆ کردار سازی میں خود آگاہی ایک بہت بڑا عنصر ہے ہم لوگوں کا کردار اس طرح نہیں بن پا رہا اس کی وجہ یہ ہے ہم نے ابھی تک اپنے نفس کی معرفت نہیں حاصل کی ہے۔ جب ہمیں خود سے آگاہی حاصل نہیں ہے تو کوئی چیز کارگر ثابت نہیں ہو رہی اور ہماری زندگی ضائع ہو رہی ہے اپنے اندر جنم لینے والے ان تمام سوالات کے جواب جاننے کیلئے آپ امامیہ جنتری آفیشل کی ویب سائٹ پر روحانیت کے سیکشن میں خود آگاہی کے نام سے نشر ہونے والا میرا کالم پڑھنا اور امامیہ جنتری آفیشل یوٹیوب چینل پر نشر ہونے والا پروگرام خود آگاہی دیکھنا نہ بھولئے۔



# فلکیات - 1

ایم غلام رضا عسکری (ماہر علوم فلکیات)
03 111 888 668

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

لَا یَعۡلَمُ الۡغَیۡبَ اِلَّا ھُوَ

1443 ھجری — 2022 عیسوی

# نوروز عالم افروز

طول بلد 73-04E — تحویل آفتاب در برج حمل — عرض بلد 33-43N

## مورخہ 20 مارچ 2022 بروز اتوار

رات 8 بج کر 33 منٹ 14 سیکنڈ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم بمطابق دارالحکومت اسلام آباد

### صدقات

سنہری اشیاء چمکیلی اشیاء کے صدقات دئے جائیں باجرہ، گندم موتی چور، بیسن کے لڈو، سونا پارہ، سنہرا کپڑا، سنہری دھاتیں، کنگنی، زرد چاول، سنگ ستارہ، زرق برق لباس، صدقہ کرسکتے ہیں۔ کپڑا لباس کھانے کی اشیاء غریبوں میں تقسیم کریں۔ اناج پرندوں کو ڈال دیں۔ دھات صدقہ کرنا ہو تو نہر یا سمندر میں ڈالدیں۔ کوئی ایک صدقہ جو توفیق ہو کرلیں۔

### خوارک

بیسن کی روٹی، مکئی کی روٹی، موتی چور و بیسن کے لڈو، موسمی، چنے کی دال، مونگ کی دال، نارنگی، زرد سنہری مٹھائیاں، کیلا، انگور، انار بطور خوراک نذر و نیاز استعمال کی جاسکتی ہیں۔ بہترین صدقات غرباء و مساکین کو کھانا کھلانا ہے۔ اگر ہو سکے تو 10 افراد کو کھانا کھلادینا بہتر ہوگا۔




### مراتب سیارگان برائے نوروز

| | |
|---|---|
| بادشاہ: | شمس |
| وزیر: | مریخ |
| سپہ سالار: | زہرہ |
| مشیر: | مشتری |
| رنگ: | پیلا |

**نوٹ** سواری، پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف اہل ہنود میں پائی جاتی ہے اسلام میں اسکا تصور نہیں ہے

تحویل کے وقت مولا مشکل کشاؑ کی نذر دیکر ان کے وسیلہ سے دعا کریں اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔

### بین الاقوامی اوقات برائے نوروز

تہران ایران 07:03:15PM، بغداد عراق 06:33:15PM۔ جدہ سعودی عرب، دمشق شام 05:33:15PM، دبئی عرب امارات 07:33:15PM دہلی انڈیا 09:03:15PM۔ واشنگٹن، نیویارک کیلیفورنیا، امریکہ، اوتاوا کینیڈا 11:33:15AM لندن برطانیہ 03:33:15PM کینبیرا آسٹریلیا 21 مارچ 02:33:15AM۔

**نوٹ** کچھ بڑے ممالک کے نوروز کے اوقات قارئین کی سہولت کے لیے دیئے جارہے ہیں۔ امریکہ، کینیڈا کی ریاستوں میں مختلف ٹائم زون ہیں اپنے مقامی وقت کو جمع یا نفی کر کے درست وقت نکال لیں۔ قریب و جوار کے ممالک بھی درست وقت کے لیے مقامی وقت میں جمع یا نفی اپنے قریبی ملک کے مطابق درست وقت نکال لیں۔ پاکستانی وقت نوروز میں سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو گرین واچ ٹائم نکل آئے گا۔

# نوروز کے احکام اور شرعی حیثیت

اس سال بفضل پرودگار 20 مارچ 2022 بروز اتوار 7 چیت 2078 بکرمی اور یکم حمل 1943 بوقت دوپہر رات 8 بجکر 33 منٹ 14 سیکنڈ بمطابق دارالحکومت اسلام آباد پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم شمس درحمل کے صفر درجہ پر تحویل ہوگا۔



## نوروز کی شرعی حیثیت

عید نوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔ نوروز 20 یا 21 مارچ کے بارے میں جو لکھا جاتا ہے وہ علم نجوم اور حرکت سیارگان ہے۔ نیا دن اس لیے کے شمس برج حمل میں داخل ہورہا ہے۔ یہ سب روایات گردش ایام سے متعلق ہے جن کا دین اور شریعت سے کوئی تعلق نہیں 18 ذوالحجہ 10 ہجری چونکہ اتفاقاً 21 مارچ کو آ گیا اس لیے اس جشن کو دہرا منانے کے لیے دونوں تاریخوں کو عید نوروز سے معنون کر دیا گیا۔ ہم جو اعمال بجالاتے ہیں وہ 20 یا 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں داخل ہونے کے نہیں ہیں بلکہ عید غدیر کے ہیں۔ شمسی کیلنڈر کی اکیسویں مارچ سے بہت سے اور تہوار بھی مربوط ہیں مگر سال ہائے وقوع میں فرق ہے۔ اعمال کی کتب مفاتیح الجنان، تحفۃ العوام وغیرہ میں اس تاریخ کے جو اعمال آپ پڑھیں گے وہ نوروز سے متعلق نہیں ہیں بلکہ عید نوروز سے تعلق رکھتے ہیں مثلاً یہ واقعات ایک نئے دن سے متعلق ہیں۔ اس لیے یاد خدا میں تشکر کے طور پر بجالائے جاتے ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السلام کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمدؐ نے اپنا دن فرمایا ❶ اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں عہد لیا ہے کہ اس کی واحدنیت کیساتھ عبادت کریں ❷ یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب کی پہلی کرن زمین پر پڑی ❸ حضرت نوحؑ کی کشتی کا کنارے لگنا ❹ رجعت آئمہ طاہرینؑ اور حضرت علیؑ کی خلافت ظاہرہ ❺ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نزول وحی کا آغاز ❻ حضرت ابراہیمؑ کا کافروں کے بتوں کو توڑنا ❼ حضرت علیؑ کا خوارج پر فتح پانا ❽ حضرت علیؑ کا تطہیر کعبہ کا عمل بجالانا وغیرہ۔ عید نوروز کے اعمال مومنین اپنے تہواروں کی یاد میں مناتے ہیں یہ اعمال نوافل دعائیں، اور نمازیں تحویل آفتاب سے متعلق نہیں بلکہ متذکرہ بالا اسلامی تہواروں سے مربوط ہیں جنکی یاد منانا باعث تقویت ایمان ہے۔

## آب نیسان

نوروز سے 23 دن کے بعد جو مہینہ شروع ہوتا ہے جو 30 دن کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے اسے آب نیساں کہتے ہیں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اس پر سورۃ الحمد، آیت الکرسی، چاروں قل اور سورۃ انا انزلناہ کو 70، 70 مرتبہ پڑھے 70 مرتبہ اللہ اکبر 70 مرتبہ لا الہ الا اللہ اور پھر 70 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اسے پئے تو خداوند عالم اس کے دل کو نور کی روشنی اور فہم و فراست اور بینائی سے بھر دے گا اور تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص صبح و شام اس پانی کو پئے گا اسکی ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کی کا درد اور بیماری ختم ہوجائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا اور بانجھ عورت ہو تو بفضل خدا اسکی گود ہری ہوگی۔

## آب زم زم سے شفا

جَعَلَ اللّٰهُ فِيهِ الشِّفَآءَ اللہ تعالیٰ نے آبِ زم زم میں شفا رکھی ہے (الحدیث)

جب حضرت اسماعیل علیہ السلام کو ان کی مادر گرامی بی بی حاجرہؑ حضرت ابراہیم علیہ السلام پہاڑیوں پر بٹھا گئے تو پیاس کی شدت کی حالت میں حضرت اسماعیل علیہ السلام نے ایڑیاں رگڑیں تو اللہ تعالیٰ اس پہاڑی ہر چشمہ جاری کر دیا اس چشمے سے صاف شفاف پاکیزہ پانی تیز رفتاری سے نکلنے لگا کہ بی بی ہاجرہؑ کو یقین ہوگیا کہ اس پانی کے رواں سیلاب سے پوری دنیا ڈوب جائیگی اس بی بی نے دونوں ہاتھ اس چشمے سے نکلنے والے پانی کے گرد رکھ کر **زم زم** (رُک جا رُک جا) کہا تو پانی رک گیا۔ ✵ آب زم زم 16×14 فٹ اور 13 میٹر گہرا کنواں ہے یہ 4000 سال قبل جاری ہوا۔ اس وقت سے آج تک کبھی خشک نہیں ہوا نہ ہی اسکا ذائقہ تبدیل ہوا یہ چھوٹا سا حوض کروڑوں عوام کو پانی مہیا کرتا ہے اس میں ہر سیکنڈ میں بذریعہ موٹرز 8000 لیٹر پانی نکالا جاتا ہے مگر یہ ایک منٹ میں اپنا لیول پورا کر لیتا ہے اور اسکا لیول کبھی کم نہیں ہوتا ✵ طواف کے بعد آب زم زم کا پینا اور سینے پر ملنا مستحب ہے۔ روایت میں ہے کہ اگر کوئی مریض آب زم زم پر یہ درج ذیل دعا پڑھ کر پی لے تو اسے شفائے کُلی نصیب ہوگی (یہ دعا خاک شفاء کے لیے بھی پڑھی جاسکتی ہے)

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ عِلْمًا نَافِعًا وَّرِزْقًا وَّاسِعًا وَّشِفَآءً مِّنْ كُلِّ دَآءٍ وَّسُقْمٍ

اے اللہ تو اس کو نفع دینے والا علم اور وسیع رزق اور ہر مرض اور بیماری سے شفاء قرار دے

# آداب واعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دُعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررّہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثلِ لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السّلام دیں۔ بعدازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی بس یہ وقت دُعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۹ مرتبہ ''یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ'' اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دُعا پڑھیں۔

**یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا مُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ یَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ ط**

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اوّل یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ ''قُرْبَۃً اِلَی اللہِ. اَللہُ اَکْبَرْ'' اور اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ ''اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ یَا اَیُّھَا الْکَافِرُوْنَ'' اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ ''قُلْ ھُوَ اللہُ اَحَدٌ'' اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس دس مرتبہ ''قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ'' پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ نِ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِکْ عَلَیْھِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِھِمْ وَاَجْسَادِھِمْ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا ھٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَہٗ وَکَرَّمْتَہٗ وَشَرَّفْتَہٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَہٗ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِہٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَکَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَحِفْظُکَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَکَ عَلَیْہِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْہِ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ**

اس کے بعد، دُعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دُعا کو پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ ھٰذِہٖ سَنَةٌ جَدِیْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُكَ خَیْرَھَا وَخَیْرَمَافِیْھَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّمَافِیْھَا وَاَسْتَكْفِیْكَ مَؤُنَتَھَا وَشُغْلَھَا یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (زادلمعاد)

## نقش نوروز

اعداد ۵۰۴۶

تحویل آفتاب کے وقت کسی پاک جگہ باوضو ہو کر گلاب وزعفران سے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو تمام سال جملہ امراض وبلیات غم و صدمات سے محفوظ رہیں گے دُشمن مقہور ہوگا مقاصد پورے ہوں گے۔ نہایت مجرب اور راز سربستہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

العلی العلی العلی العلی العلی

یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ یاعلیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۵۴ |
| ۱۲۶۶ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۶۵ |
| ۱۲۵۶ | ۱۲۶۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۵۹ |
| ۱۲۶۳ | ۱۲۵۸ | ۱۲۵۷ | ۱۲۶۸ |

فاللّٰہ خیر حافظا و ھو ارحم الراحمین

## سات سلام

مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر گلاب کے عرق سے دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و درد اُس کو نہ ستائے گا۔ اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

1. سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ
2. سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ
3. سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ
4. سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھَارُوْنَ
5. سَلَامٌ عَلٰی اٰلِ یَاسِیْنَ
6. سَلَامٌ عَلَیْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خَالِدِیْنَ
7. سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ (از حاشیہ زادلمعاد)

اور مدت حمل تک واسطے حفاظت حمل کے ایضاً اس شکل کو لکھ کر ران پر اندر کی جانب باندھے اور گرد کی عبارت کو چشم کشادہ لکھے اور بعد پیدائش بچہ کے فوراً کھول دے۔

الشکور البکور

| | | |
|---|---|---|
| اربعہ | ثلثہ | اثنین |
| اربعہ | اثنین | ثلثہ |

لاحول

مندرجہ ذیل نقش کو مشک وزعفران سے لکھ کر گلاب میں دھو کر پیئے وبا و امراضِ جسمانی سے محفوظ رہے گا۔ اس نقش کی انگوٹھی چاندی پر کندہ کر کے پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

الا=۱۱۱۹ ۱۱۱۹الا=۱۱۱ محطی

برائے دردِ زہ سات مرتبہ اس آیت کو گڑ، شکر یا کسی مناسب عرق پر پڑھ کر کھلائے یا پلائے۔ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

اِذَالسَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّھَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَافِیْھَا وَتَخَلَّتْ

# عالمی حالات 2022

## زائچہ نوروز کی روشنی میں

ایم غلام
رضا عسکری
(ماہر علوم فلکیات)

03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

اتوار کے دن کا نوروز شمس سے متعلق ہوتا ہے۔ مولا امام جعفر صادق علیہ السلام کے فرمان کے مطابق اتوار کے دن کا نوروز حاکم وقت کے لئے اچھا ہوتا ہے۔ رعایا کے لئے اچھا نہیں ہوتا۔ اجناس کی پیداوار کم ہوگی۔ تاہم گندم، جو، مکئی اور دیگر غذائی اناج کی قیمتیں مستحکم اور پیداوار میں اضافہ ہوگا۔ اس سال گرمی خوب پڑے گی۔ ملک کے مغربی علاقوں میں گرمی کا زور رہے گا۔ سونا چاندی اور قیمتی دھاتوں کے نرخ بڑھیں گے۔ اعلیٰ طبقات کے لوگوں میں اموات زیادہ ہوں گی۔ اعلیٰ طبقے کے اثر ورسوخ میں اضافہ ہوگا جبکہ حکومتی حلقوں میں مضبوطی پیدا ہوگی اور حاکم جماعت کو مزید استحکام حاصل ہوگا۔ خشک میوہ جات کی پیداوار میں اضافہ ہوگا لیکن سبز چارہ اور جانوروں کے غذائی چارے کی پیداوار کم ہوسکتی ہے۔

**پاکستان** پاکستان نوروز کے زائچہ کے حوالہ سے لگن کا مالک زہرہ پانچویں گھر زحل کے ساتھ مارچ کے آخری عشرے میں دھن یوگ بناتے ہوئے اسٹاک مارکیٹ میں ریکارڈ اضافہ کے ساتھ نوجوانوں کی فلاح بہبود اور کھیلوں کے ساتھ انٹرٹینمنٹ کے شعبوں میں بہتری دیکھنے میں آئے گی۔ سیاسی سطح پر نوجوان اور نئی قیادت کو لایا جائے گا۔ ان دنوں ملکی کرکٹ ٹیمیں و دیگر کھلاڑی ملکی وقار میں اضافہ کا باعث بنیں گے۔ پاکستان عالمی سطح پر ابھرتی ہوئی نئی معیشت بن کر اپریل مئی میں سامنے آئے گا۔ خارجہ پالیسی کی وجہ سے پاکستان کی عالمی ساکھ میں بہتری آئے گی۔ کھیلوں کے لئے نئے اسٹیڈیم اور کارپوریشن ومیونسپل سطح پر کام کئے جائیں گے۔ فلم انڈسٹری میں بہتری آئے گی اور میڈیا و نشریاتی اداروں کو پابند بنانے کے لئے قانون سازی یا کچھ پابندیاں لگائے جانے کے امکانات ہیں۔ صحت کے معاملات کرونا کی وباء اور دیگر صورتوں میں ملے جلے رہیں گے مجموعی طور پر عوام کی صحت بہتر رہے گی۔ اس سال ملازمتوں کے کثیر مواقع نئی سرمایہ کاری اور عالمی منڈیوں کا پاکستان میں کارخانے بنانا بیروزگاری میں کمی کا باعث بنے گا۔ دیرینہ مخالفوں کی جانب سے افواہیں اور پروپیگنڈا حاکمین وقت کے لئے مشکلات پیدا کرتا رہے گا۔ فارن ایکسچینج گذشتہ تیس سال کے تمام ریکارڈز کو توڑتا ہوا انتہائی بلند سطح پر ہوگا۔ تاہم پاکستانی کرنسی روپیہ دباؤ کا شکار رہے گا اور ممکن ہے کہ اس سال بین الاقوامی کرنسیوں کی قیمت میں مزید اضافہ ہو۔ اور روپیہ دباؤ کا شکار رہے۔ پاکستان اپنی سرحدوں کو مکمل طور پر محفوظ بناتے ہوئے ایران کے ساتھ اس سال سرحد کو مکمل سیل کر دے گا۔ مئی تا جون دشمن کاروائیاں ملک کے اندرونی معاملات خراب کرسکتی ہیں۔ 25 مئی تا 5 جولائی قدرتی آفات آگ لگنے اور حادثات میں کثیر جانی نقصانات ہوسکتے ہیں۔ مئی تا اکتوبر عالمی سطح پر پاکستان مخالف پروپیگنڈا عروج پر رہے گا۔ 4 اگست تا 15 ستمبر اسٹاک مارکیٹ میں گراوٹ اور عالمی سطح پر مالیاتی اداروں کا دباؤ روپیہ کی انتہائی کمزوری کا باعث بن سکتا ہے۔ اگست تا دسمبر اسٹیبلشمنٹ افواج پاکستان اور سیاسی پارٹیوں میں کھینچا تانی اختلافات اور اپوزیشن مخالف کاروائیوں کے حوالہ سے اہم اوقات ہونگے۔ ان اوقات میں ہوائی حادثات اور قدرتی آفات کے ساتھ سیلاب یا بارشوں کی وجہ سے نقصانات ہوسکتے ہیں۔ خارجہ پالیسی میں ان دنوں حکومت وقت کو مشکلات کا سامنا ہوگا۔ سمندری طوفان عموماً مئی جون اور اکتوبر نومبر میں بحیرہ عرب میں آتے ہیں تاہم پاکستان کو ان سے کوئی خاص خطرہ نہیں ہوگا لیکن بارشیں زیادہ ہوسکتی ہیں۔

**انڈیا بھارت** حکومت کے خلاف عوامی سطح پر مخالفت میں اضافہ کے ساتھ حکومت مخالف مظاہروں میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ زحل زہرہ مریخ کی چوتھے میں موجودگی وبائی امراض اور آفات کی وجہ سے جانی مالی نقصانات ہوسکتے ہیں خصوصاً مارچ، اپریل زلزلے اور اپریل مئی سمندری طوفان انڈیا کے شمال مشرقی علاقوں اور جنوب مغربی علاقوں میں سمندری طوفان وجہ اموات بن سکتے ہیں۔ حکومت کی جانب سے عوام پر نئے ٹیکسز اور قوانین بھارت کی عوام میں مشکلات پیدا کرسکتے ہیں۔ یورانس اور راہو کی ساتویں گھر موجودگی انڈیا کی جانب سے پاکستان اور چائنہ کے ساتھ دوستی کا ہاتھ بڑھانے کی کوششیں منافقانہ طرز عمل اور اپنے مخالف ملکوں کے داخلی معاملات میں دخل اندازی کی کوششیں سامنے آسکتی ہیں۔ سرحدی جھڑپوں میں قدرے کمی سامنے آئے گی تاہم بھارت کو بنگلہ دیش اور دیگر ہمسایہ ممالک کی جانب سے سخت معاملات کا سامنا ہوگا۔ بھارتی روپیہ تنزلی کا شکار ہوگا مالیاتی

توازن میں بگاڑ انڈیا کی ترقی پر منفی اثرات مرتب کرے گا۔ نئے ہتھیاروں کے تجربات کے حوالہ سے انڈیا کی جانب سے مئی کے آخری دو عشروں میں تجربات کئے جانے کے امکانات ہوسکتے ہیں۔ عورتوں کے حقوق اور عورتوں کے حوالہ سے نئے قوانین بنائے جانے کے امکانات ہوسکتے ہیں۔ انڈین فلم انڈسٹری کے بڑے اداکاروں کی اموات کا امکان ہوسکتا ہے۔ داخلی طور پر عورتوں کے استحصال جنسی تشدد اجتماعی آبروریزی کے واقعات سامنے آئیں گے۔ کشمیر اور بھارتی پنجاب میں نئی علیحدگی پسند تحریکیں شروع ہونے اور عالمی سطح پر کشمیر میں انسانی حقوق کی پامالی پر بھارت کو دباؤ کا سامنا ہوگا۔ بھارت کے دیگر ممالک میں اندرونی معاملات میں دخل اندازی کے ثبوت عالمی طور پر سامنے آئیں گے۔ افغانستان کے ساتھ بھارت کے معاملات خراب ہونگے ممکن ہے کہ انڈیا پاکستان کے ساتھ افغانستان کو بھی کشمیری حمایت کے جرم میں شامل کرے اور افغانستان کے ساتھ بھارت کے حالات خراب ہوں۔ بھارت کی امپورٹ ایکسپورٹ خصوصاً چاول اجناس اور پھل سبزیوں کی برآمدات میں کمی واقع ہوگی۔

**ایران** ایران کے زائچہ نوروز کے مطابق مالی معاملات خاصے مشکلات کا شکار ہوسکتے ہیں۔ ابتدائی چھ ماہ تک مالی دباؤ کا سامنا ہوگا تاہم عالمی سطح پر تبدیل ہوتی صورتحال اور جنوب ایشیاء میں چین پاکستان اور سی پیک کی صورت میں ابھرتا ہوا ایک نیا معاشی خطہ آنے والے چند سالوں میں سامنے آرہا ہے۔ اس کے ثمرات ایران کو سرمایہ کاری کی صورت میں اس سال کے آخر سے سامنے آنا شروع ہوجائیں گے اور ایران کی معیشت اور کرنسی میں بہتری آئے گی۔ ایران کی قریبی ممالک کے ساتھ فوجی مشقیں اور ہمسایہ ممالک کے ساتھ فوجی سطح پر ایران کی جانب سے نئے معاہدے کئے جانے کے امکانات ہونگے۔ نوجوانوں کی فلاح بہبود اور نئی نسل کے روزگار کے حوالہ سے ایران دوررس اقدامات کرے گا۔ ایرانی اسٹاک مارکیٹ اور عالمی کرنسیوں کے ساتھ ایرانی روپیہ مستحکم ہوتا نظر آتا ہے۔ تیل کی پیداوار اور برآمدات کے حوالہ سے عالمی پابندیوں میں نرمی یا پابندیاں ختم ہونے کے امکانات ہوسکتے ہیں۔ شمال مغربی علاقے زلزلوں اور قدرتی آفات سے متاثر ہوسکتے ہیں۔ ایران اپنے ہمسایہ ممالک پاکستان، افغانستان، ترکمانستان، آرمینیا، عراق کے ساتھ خصوصاً ترکی کے ساتھ نئے معاہدے اور تجارتی تعاون میں اضافہ کرے گا۔ تیل اور معدنیات کے نئے ذخائر دریافت ہونے اور ایران کی جانب سے دفاعی ہتھیاروں کے تجربات کئے جانے کے امکانات وسط سال کے بعد سامنے آئیں گے بزرگ اور اعلیٰ حاکمین وقت کے حوالہ سے یہ سال مشکلات کا باعث ہوگا۔

**عراق** عراق کی عوام کی مشکلات کم ہوتی نظر نہیں آتیں۔ عالمی سطح پر اقوام متحدہ اور دیگر یورپی ممالک کی جانب سے عراق پر پابندیاں اٹھائی جانے اور درآمدات و برآمدات کی اجازت ملنے کے امکانات کم ہیں تاہم تیل کی فروخت کے معاملات اور دیگر آمدنی حاصل کرنے کے ذرائع پر سے پابندیاں اٹھانے کی کوششیں عراق کی جانب سے کی جائیں گی۔ ایران کی حمایت عراق کو کھلی طرح اور خفیہ طور سے دونوں طرح جاری رہے گی عراقی عوام میں انتشار اور اندرونی طور پر عراق کو کمزور کرنے کی سازشیں سامنے آئیں گی۔ کویت، ایران ترکی، شام، اردن اور سعودی عرب کی سرحدوں میں گھرا عراق داعش اور دیگر مذہبی دہشت گردوں کا نشانہ بنتا رہا ہے۔ عراق کو زیادہ خطرہ اردن اور عرب کی سرحدوں سے رہا ہے اگر عراق ان سرحدوں کی حفاظت کرلے تو عین ممکن ہے کہ عراق میں جاری دہشت گرد کاروائیوں میں کمی واقع ہوسکے۔ وبائی امراض اور دیگر عوامل کی وجہ سے عراق میں سیر و سیاحت اور زیارات کے ذریعے سے آنے والے فارن ایکسچینج میں گذشتہ سال سے کمی واقع ہوئی ہے تاہم امید ہے کہ اس سال عالمی وباء کرونا کافی حد تک کم ہوجائے گی اور عراق میں زائرین کی آمد کے ساتھ معیشت میں بہتری واقع ہوگی۔ جنوب مشرقی اور وسطی علاقوں میں قدرتی آفات نومبر تا جنوری تک ہوسکتی ہیں جن میں جانی و مالی نقصانات کا اندیشہ ہے۔ پلوٹو کی چوتھے گھر موجودگی اور یورانس کی ساتویں گھر موجودگی اندرونی طور پر انتشار یا عراقی عوام میں حکومت مخالف مظاہرے سامنے آئیں گے موجودہ عراقی حکومت کو دباؤ کا سامنا رہے گا۔

**سعودی عرب** حجاز مقدس میں فوجی تبدیلی کا امکان مشتری اور عطارد کا چھٹے قران اور چوتھے گھر پلوٹو کی موجودگی شاہی خاندان میں اندرونی اختلافات اور سپہ سالار کی تبدیلی کا اشارہ ہوسکتا ہے سعودیہ کے مالی توازن میں بگاڑ کھل کر سامنے آسکتا ہے مارچ اپریل اور اگست سے سال کے آخر تک مریخ کی نحوست مالی معاملات میں خرابی کو ظاہر کرتی ہے، یمن بحرین اور دیگر ملکوں میں اندرونی دخل اندازی اور یمن کے ساتھ جاری جنگ سعودی عرب کے جنگی اخراجات میں بے پناہ اضافہ سعودی معیشت کو کمزور کر رہی ہے۔ نئی نسل کی جانب سے مخالفت اور آزادی کے حق میں مظاہرے ہوسکتے ہیں تاہم سعودی عرب مقامی افراد کی مالی بہتری کی کوششوں میں خاصہ کامیاب رہے گا۔ اور مظاہروں پر قابو پالے گا۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ فوجی جھڑپیں اس سال رونما ہو سکتی ہیں جبکہ حوثی باغیوں کی جانب سے سعودیہ کی تنصیبات کو نشانہ بنائے

جانے کے امکانات ہیں۔ سعودیہ خطے میں خصوصا عرب ممالک میں اپنا اثر ورسوخ بڑھانا چاہتا ہے ممکن ہے کہ موجودہ حکمران اس میں کامیاب ہو جائیں لیکن سعودیہ کی جانب سے عرب مخالف ممالک خصوصا ایران کے ساتھ سعودی تعلقات میں بہتری کے امکانات کم ہیں۔ تیل کے نئے ذخائر اور معدنیات میں اضافہ ہوگا۔ بے موسمی بارشیں اور دیگر قدرتی آفات یا موسمی تبدیلیاں سعودیہ کے کئی علاقوں میں تباہی کا باعث بنیں گی خصوصاً مئی اکتوبر نومبر کے ایام میں ایسے حالات آسکتے ہیں۔ پاکستان کے ساتھ سعودی کے تعلقات میں بہتری آئے گی بلکہ سعودی عرب کی جانب سے سی پیک اور دیگر شعبوں میں سرمایہ کاری کے کئی امکانات ہیں

**شام** اردن اسرائیل لبنان ترکی اور عراق کی سرحدوں میں گھرا ہوا شام بیرونی طاقتوں کے ہاتھوں خلفشار کا شکار ہے گا نوروز کے زائچہ کے مطابق شام کو بدستور بیرونی طاقتوں کی جانب سے مشکلات کا سامنا رہے گا خصوصا اسرائیل اور اردن کا سمبندھ شام کے اندرونی معاملات کو خراب کر رہا ہے۔ چوتھے کا مالک مشتری ساتویں گھر میں حاکم وقت بشار الاسد کی حکومت کو مضبوط بنانے میں معاون ثابت ہوگا۔ عالمی سطح پر شام پر لگائی گئی پابندیوں میں نرمی یا پابندیاں اٹھائی جانے کے امکانات ہو سکتے ہیں۔ عطارد کی نحوست حکومت مخالف اپوزیشن اور دیگر تنظیموں کی جانب سے دباؤ میں اضافہ کو ظاہر کرتی ہے۔ کرنسی میں بہتری کے ساتھ فارن ایکسچینج اور معیشت میں قدرے بہتری کے امکانات ہیں۔ خصوصاً مارچ اپریل میں زحل زہرہ کا قران بہتر معاشی حالات کی نشاندہی کرتا ہے قدرتی آفات کی وجہ سے جانی و مالی نقصانات ہو سکتے ہیں۔ کسی بڑی فوجی کاروائی کا امکان اس سال نظر نہیں آتا تاہم شامی افواج دہشت گردوں خصوصاً داعش اور دیگر قابض گروپوں کے خلاف کامیابیاں حاصل کرے گا قدرتی وسائل میں اضافہ اور شام کی جانب سے فوجی قوت میں اضافہ کی کوششیں نظر آتی ہیں۔ حماس اور حزب اللہ کی جانب سے مقامات مقدسہ کی حفاظت اور شامی حکومت کی حمایت جاری رہے گی۔ خدا آباد رکھے زینبیہ کو جہاں بی بی زینب سلام اللہ علیہا کا مدفن ہے۔

**امریکہ** امریکہ ان دنوں شدید مالی دباؤ کا شکار ہے۔ اور کرونا کی وجہ سے یہ دباؤ مزید شدت اختیار کر گیا ہے تاہم امریکی حکومت خصوصا جو بائیڈن کی جانب سے افغانستان سے افواج کی واپسی ایک نہایت دور اندیشی کا فیصلہ ہے۔ امریکہ عالمی منظرنامے پر اپنی ساکھ کو بہتر بنانے کی کوششیں کرتا رہے گا۔ تاہم بڑھتی ہوئی بے روزگاری اور بے پناہ اخراجات امریکہ کی کرنسی میں کمی کا باعث بنیں گے۔ امریکہ بتدریج دفاعی اخراجات میں کمی کرے گا اس کے ساتھ ہی دنیا میں مختلف ممالک یا سمندروں میں موجود امریکی افواج اور اڈوں میں کمی بھی اس سال دیکھنے کو ملے گی۔ امریکہ اس سال طاقت کے بجائے مفاہمت کی پالیسی اپنانے کی جانب نظر آتا ہے۔ سال گذشتہ اگست ستمبر میں آنے والے سمندری طوفان نے پانچ امریکی ریاستوں میں نقصان کیا ہے۔ اس سال بھی زلزلے اپریل، مئی، اگست میں اور سمندری و برفانی طوفان اگست، ستمبر، دسمبر، جنوری میں امریکہ کی کئی ریاستوں میں تباہی مچا سکتے ہیں۔ چھٹے گھر کیتو کی موجودگی امریکہ کی جانب سے افواج مین کمی اور بے روزگاری میں اضافہ کو ظاہر کرتی ہے۔ ابتدائی طور پر اپریل تک مالی حالات اچھے رہیں گے ڈالر کو مضبوط بنانے کی کوششیں بار آور ثابت ہونگے اپریل مئی امریکی اسٹاک مارکیٹ کے حوالہ سے اہم اوقات ثابت ہونگے۔ کولمبیا، میکسیکو، وینزویلہ، کیوبا کے تارکین وطن کے ساتھ معاملات مزید سخت ہونگے۔ غیر قانونی تارکین وطن کے ساتھ امریکہ انتظامیہ نئے قوانین بنائے گی۔ امریکہ تیل اور معدنی وسائل کے حوالہ سے کوششیں کرتا نظر آتا ہے اور ممکن ہے کہ امریکہ میں نئے معدنی وسائل دریافت ہوں۔ سپر پاور کے لحاظ سے یورپ کے ساتھ اور یورپی ممالک کے ساتھ امریکہ کا گٹھ جوڑ نیٹو افواج میں امریکہ اپنی افواج میں کمی لائے گا۔ نسلی فسادات اور کالے گورے کا امتیازی سلوک امریکہ میں اندرونی معاملات میں خرابیاں لائے گا۔ خصوصا بڑی امریکی ریاستوں جارجیا نیویارک فلاڈیلفیا اور دیگر بڑی ریاستوں کی جانب سے علیحدگی کے یا دیگر مطالبات کا سامنا واشنگٹن کو ہو سکتا ہے۔ کسی بڑی فوجی مداخلت یا جنگی کاروائی کی جانب جانے سے امریکہ گریز کرتا نظر آتا ہے۔

**افغانستان** افغانستان سے امریکہ کا انخلاء اور گذشتہ چار دہائیوں سے چل رہی افغان میں جنگ کا اختتام تو اگست میں ہو گیا لیکن نئی بننے والی حکومت اور مختلف افغان دھڑوں میں اختلافات طالبان اور دیگر حکومتی اداروں میں سول نا فرمانی یا خانہ جنگی کی صورتحال کو ظاہر کرتی ہے ممکن ہے کہ افغانستان میں آنے والے دنوں میں اندرونی طور پر خانہ جنگی کے حالات سامنے آئیں



# یک سالہ زائچے 2022

ایم غلام رضا عسکری
(ماہر علوم فلکیات)

03 111 888 668

**نوٹ** مندرجہ ذیل دعا 9 مرتبہ روزانہ مقررہ وقت پر مع اول و آخر 9 مرتبہ درود پڑھ کر دم کریں۔ مشکلات آسان ہونگیں۔

## دعاء ردنحوست سیارگان

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا كَافِيْ يَا غَنِيُّ يَا مَالِكُ يَا قُدُّوْسُ يَا كَبِيْرُ يَا مُتَعَالُ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِحْفَظْنِيْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعُطَارِدِ وَالزُّهْرَةِ وَالْمِرِّيْخِ وَالْمُشْتَرِيْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّعَلِيٍّ وَّفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ وَعَلِيِّ ابْنِ الْحُسَيْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰى ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِيِّ ابْنِ مُوْسٰى وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِيٍّ وَعَلِيِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِيٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُ اللهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## حمل ARIES
21 Mar - 20 Apr
**سیارہ:** مریخ



**دن:** منگل **عدد:** 9 **حروف:** ا،ل،ع،ی

**رنگ:** ______ گلابی، ہلکا نیلا

**عنصر:** ______ آتشی

**جواہر:** ______ مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق، یمنی

**بہترین شریک حیات:** ______ اسد، قوس

**ناموافق ساتھی:** ______ سرطان، میزان، جدی

**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، درد شقیقہ

**ستارے آپ کے**

**خصوصیات:** محبت ہو یا جنگ، مقابلہ ذہنی ہو یا جسمانی، حمل افراد حدف کو حاصل کرنے لے لئے سخت حالات کا مقابلہ کرنے کی فطری صلاحیت رکھتے ہیں۔ زندگی کی جدوجہد میں خود کو منوانے کے لئے ہمہ وقت تیار رہتے ہیں۔ چھا جانے اور حاصل کر لینے کی جستجو انہیں ہمت حوصلے سے آگے بڑھنے میں مدد دیتی ہے۔ جلد بازی اور اپنے ردعمل کا اظہار انہیں لوگوں میں تندمزاج کی حیثیت سے مشہور کردیتا ہے۔ بنیادی طور پر حمل افراد کا ستارہ مریخ ہے لیکن نجوم کی رو سے ہر دس درجہ پر ذیلی سیاروں کی قوت آپ پر اثر انداز ہوتی ہے۔ حمل کے پہلے دس درجات پر پیدا ہونے والے بچے مریخ کی قوتوں سے لبریز ہوتے ہیں جبکہ گیارہ سے بیس درجات پر پیدا ہونے والے افراد شمس کی قوتوں کے زیر اثر اور اکیس سے تیس درجات تک پیدا ہونے والے افراد زہرہ کی قوتوں کے حامل ہوتے ہیں۔ حمل افراد کی اکثریت کی پیشانی پر چوٹ، جلنے یا کسی سرجری کی وجہ سے نشان رہ جاتا ہے۔ شمس قمر مشتری آپکے دوست ستارے ہیں انکے پتھر اور نقش پہنے جاسکتے ہیں عطارد آپ کا دشمن ستارہ ہے عطارد سے منسلک پتھر اور نقوش کا استعمال احتیاط سے کریں۔

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** مشتری کا برج حمل میں داخلہ 11 مئی کو ہوگا۔ فطرتاً سعد ستارہ مشتری برج حمل میں گو کہ نحس شمار کیا جاتا ہے، تاہم آپ کو نقصان نہیں دیتا۔ ضرورت ہوگی اپنے طرز عمل اور لائف اسٹائل میں تبدیلی لانے کی۔ فالتو اخراجات زیادہ ہوسکتے ہیں تاہم بیرون ملک سفر حج وزیارات کی جانب لے جاسکتا ہے۔ روپیہ پیسہ کی آمد ہوگی لیکن تگ و دو محنت زیادہ کرنا ہوگی 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری رجعت میں ہوگا ان ایام میں مالی مشکلات میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ دوسری جانب زحل کا قیام سارا سال گیارہویں برج دلو میں دوست احباب کاروبار سے وابستہ امیدیں آمدنی کا حصول اور غلط صلاح کار آپکے مسائل میں اضافہ کا باعث بن سکتے ہیں۔ آپ کا ذاتی ستارہ مریخ اس سال دسویں برج جدی سے تیسرے برج جوزا کے

درمیان گردش کرے گا۔ مریخ کا شرف میں قیام 24 جنوری تا 6 مارچ سال کی ابتداء اچھی ہونے اور رواں سال کی پلاننگ کرنے کے لحاظ سے معاون ثابت ہوگا۔ 30 اکتوبر سے آخر سال تک مریخ کی تیسرے گھر رجعت تعلقات عامہ بہن بھائیوں اور دیگر معاملات کو خراب کرسکتی ہے۔ سال کے چار گرہنوں میں سے ایک ایک قمری و شمسی گرہن برج جوزا اور برج عقرب میں لگیں گے۔ آمدنی لین دین اور قرضہ جات کی ادائیگی وحصول میں مشکلات لاسکتے ہیں۔ تفصیلات آگے ملاحظہ فرمائیں۔

**معاشی و مالی استحکام:** مریخ مشتری زہرہ اس معاملہ میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ آغاز سال تا مئی مالی معاملات میں بہتری رہے گی۔ مئی تا 5 جولائی مریخ کا حمل میں قیام مشتری کے ہمراہ معاشی بہتری لائے گا روپیہ پیسہ کی فراوانی اور کاروباری معاملات اچھے رہیں گے۔ 5 اپریل تا 2 مئی اور 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کا اپنے گھروں میں قیام اچھے اثرات مرتب کرے گا۔ 23 اکتوبر تا 16 نومبر آمدنی و اخراجات کا توازن بگڑ سکتا ہے قرضوں کی ادائیگی وحصول میں مشکلات پیدا ہوسکتی ہیں۔ گرہن کی تاریخوں کو مدنظر رکھیں اس سال دو گرہن دوسرے گھر ثور میں اور دو آٹھویں عقرب میں آپ کو شدید مالی بحران دے سکتے ہیں، ان دنوں میں صدقات دینا نہ بھولیں۔ قمر درعقرب کے ایام آپکی زندگی میں مالی بدنظمی یا دباؤ کا باعث بنتے ہیں۔ قمر درعقرب کا صدقہ گھریلو و مالی مشکلات سے بچانے میں معاون ثابت ہوگا۔ راہو کا برج ثور میں قیام 18 جنوری سے پورے سال کے لئے ذہنی و مالی دباؤ میں اضافہ کا باعث بن سکتا ہے۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز و لاٹری:** شمس زہرہ و مریخ مشتری اس معاملہ میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ 20 مارچ تا 20 اپریل شرف شمس اور 23 جولائی تا 23 اگست اس سال انعامی اسکیموں لاٹری، اسٹاک مارکیٹ میں سرمایہ کاری کے لئے مثبت ثابت ہونگے۔ 25 مئی تا 5 جولائی مریخ کا حمل میں قیام 11 اگست تا 5 ستمبر زہرہ کا پانچویں گھر میں شمس کے ساتھ قیام عشق محبت کے معاملات میں تیزی لاتے کے ساتھ پسند کی شادی کے خواہش مند افراد کے لئے بہترین وقت ہوگا۔ دلو میں زحل کا قیام اور شمس کا اسد میں قیام اولاد کی خوشخبری دے سکتا ہے۔ 8 جولائی تا 20 اگست 6 ستمبر تا 29 ستمبر اور 23 اکتوبر تا 16 نومبر کا وقت منگنی کے حوالہ سے اچھا نہ ہوگا۔ بنتے رشتے ٹوٹ سکتے ہیں ان ایام میں شادی بیاہ و منگنی سے گریز کرنا مناسب ہوگا۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر انعامی اسکیموں اسٹاک مارکیٹ وانعامات کے لحاظ سے اچھے نہ ہونگے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات وشادی بیاہ:** زہرہ مریخ و شمس اس معاملہ میں اہم کردار ادا کرتے ہیں جبکہ مشتری شراکتی وکاروباری معاملات میں معاون ثابت ہوتا ہے۔ شمس کا حمل میں اور زہرہ کا برج حوت میں شرف مارچ اپریل کے ماہ میں شراکتی معاملات کے حوالہ سے بہتر ثابت ہوگا۔ بیرون ملک پارٹنرشپ کاروباری افراد کو مالی معاونت دے سکے گی، جبکہ اسی دوران مشتری کا حوت میں قیام بیرون ملک کاروباری سفر بھی کروا سکتا ہے۔ 25 جنوری تا 6 جولائی مریخ شرف سے لیکر حمل تک سفر کرتے ہوئے کاروباری افراد کو کئی مواقع شراکت کے فراہم کرے گا جبکہ زحل کی دلو میں موجودگی کاروباری رفقاء سے اچھے تعلقات اور معاملات کو بہتر بنائے رکھے گی۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ شمس کا ساتویں قیام شراکت داروں کی جانب سے عدم اعتماد، ازدواجی معاملات میں تلخیاں اور ناراض زوجین کے مابین علیحدگی کی صورتحال پیدا کرسکتا ہے۔ جبکہ زحل کی نظر شراکتی معاملات میں خفیہ دشمنی بھی کرواسکتی ہے۔

**تعلقات عامہ، سفر ونزدیکی تعلقات:** مریخ عطارد وزہرہ ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ بچوں کی ابتدائی تعلیم کے لئے 30 اپریل تا 5 جولائی کا وقت اہم ہوگا۔ اس دوران 10 مئی تا 3 جون احتیاط طلب وقت ہوگا دوران سفر دستاویزات ساتھ رکھیں اور اپنی سواری کی ضروری مینٹیننس کرکے نکلیں ورنہ پریشانی کا شکار ہوسکتے ہیں۔ عطارد کی رجعت کے ان ایام میں بہن بھائیوں سے تعلقات میں خرابیاں پیدا ہوسکتی ہیں جبکہ ہمسایہ اور قریبی تعلقات بھی متاثر ہوسکتے ہیں۔ 26 مئی تا 23 جون اور 29 ستمبر تا 23 اکتوبر تعلقات کی بحالی اور ناراضگیاں ختم کرنے کے حوالہ سے اہم ہونگے۔ 4 اگست تا 26 اگست ظاہری مخالفین پر بھاری گزریں گے۔ اس دوران ملازمت پیشہ افراد کو اپنے قرب وجوار میں دوست نما دشمنوں سے محتاط رہنا ہوگا۔ 6 جولائی تا دسمبر مریخ کا قیام ورجعت تیسرے گھر جوزا میں تعلقات میں خرابیاں شدید ترین ہوسکتی ہیں۔ سفر میں احتیاط کریں اور غم وغصہ پر قابو رکھنے میں ہی بہتری ہوگی۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات:** مریخ اور زہرہ وزحل ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ زحل کی نظر آٹھویں گھر پر مشترکہ مفادات کی خرابی کا باعث بنے گی، وراثتی تقسیم میں التوا اور معاملات عدالتی نوعیت تک جاسکتے ہیں۔ قرض خواہوں کی جانب سے مسلسل تقاضے ذہنی دباؤ کا شکار کرسکتے ہیں جبکہ 18 مئی کا قمری گرہن جائیداد کے مسائل میں اچانک التوا اور لڑائیوں کے امکانات کے ساتھ 25 اکتوبر کا شمسی گرہن عقرب میں لگنے کی وجہ سے شراکتی وراثتی معاملات تاخیر اور بگاڑ کا شکار ہوسکتے ہیں 24 جون تا 6 مارچ اور 25 مئی تا 6 جولائی وراثتی معاملات اٹھانے کے لئے اہم ہوسکتے ہیں۔ 26 مئی تا 23 جون اور 29 ستمبر تا 23 اکتوبر شراکتی معاملات کے لئے اہم ثابت ہوسکتے ہیں وراثتی وشراکتی معاملات ان ایام میں۔

طے کرنے کی کوششیں کامیاب ہونگی۔قرضوں کا حصول یا جاری قرضوں کو التوا میں لے جانے میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔20اگست تا دسمبر مشکل اوقات کی صورت میں سامنے آئیں گے۔30 اکتوبر سے دسمبر مریخ کی رجعت تمام امیدوں پر پانی پھیر سکتی ہے۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم:** مشتری مریخ ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔11 مئی تک مشتری حوت میں رہتے ہوئے مذہبی و کاروباری سفر کے لئے موزوں وقت ہوگا۔اعلیٰ تعلیم کے خواہش مند امیگریشن کے حصول میں کامیابی حاصل کر سکیں۔11 مئی کو حمل میں مشتری کا داخلہ اکثر بیرون ملک مقیم افراد کو وطن واپس لا سکتا ہے۔مشتری کی پانچویں نویں نظر سفر کے مواقع فراہم کرتی رہے گی۔بیرون ملک سرمایہ کاری کے لئے موزوں وقت ہوگا۔تاہم 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت بنے کاموں میں التوا کے ساتھ وطن واپسی کا اشارہ کرتی ہے۔26 مئی تا 5 جولائی مریخ مشتری کا حمل میں قیام ایک بار پھر سفر کی راہ میں حائل رکاوٹیں ختم کرنے میں معاون ثابت ہوگا۔20اگست تا آخر دسمبر بیرون ملک مقیم حمل افراد کو صحت کے خطرات لاحق ہونگے۔مریخ کی نحوست کے ایام احتیاط طلب ہونگے۔

**امیدیں، خواھشات و دوست احباب:**

دوست احباب صلاح کاروں اور کاروباری فوائد کے لحاظ سے دلو میں زحل کا قیام خاصی اہمیت کا حامل ہوگا، زحل یہاں مطلب پرست دوستوں کی نشاندہی کرتے ہوئے آپ کو اچھے اور برے کی پہچان بھی کروائے گا۔5 جون تک زحل یہاں مثبت ہوتے ہوئے دوست احباب سے وابسطہ امیدیں پوری کرنے میں معاون ہوگا خصوصاً زہرہ کا 6 مرچ تا 5 اپریل ایک ساتھ قیام مالی امیدوں کی تکمیل کو یقینی حد تک پورا کرے گا۔25 مئی تا 23 جون کا وقت بھی نہایت اچھا ہوگا۔5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت التوا تاخیر ناکامی اور امیدوں و خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹیں لائے گی۔ذہنی دباؤ میں اضافہ ہوگا۔اسی دوران طالع میں مشتری کی رجعت 29 جولائی تا 24 نومبر معاملات کو مزید خراب کر سکتی ہے۔مزید خرابی 30 اکتوبر سے مریخ کی رجعت کی وجہ سے واقع ہوگی آپ شخصی طور پر تنہا رہ سکتے ہیں دوست احباب سے مایوسی عروج پر ہوگی۔

**امیگریشن، خفیہ معاملات و روحانی امور:** مشتری کا اہم کردار اس معاملہ میں ہوتا ہے۔11 مئی تک مشتری امیگریشن کے حصول میں آپ کا ساتھ دے گا۔ بیرون ملک سفر، امپورٹ ایکسپورٹ، حج، زیارات یا سیر و سیاحت کے لئے امیگریشن کا حصول آسان ہوگا۔روحانیت کی مذہب عبادات اور آخرت کی جانب رجحان میں اضافہ ہوگا۔جبکہ خفیہ معاملات عیاں ہو سکتے ہیں۔خصوصاً 11 مئی کے بعد مشتری کا طالع میں قیام آپ کے خفیہ معاملات کو عیاں کر سکتا ہے۔طالع میں مشتری کی رجعت 29 جولائی تا 24 نومبر نہایت احتیاط کی متقاضی ہوگی۔جذبات، غم و غصہ اور جلد بازی مشکلات میں اضافہ کا باعث بن سکتے ہیں۔اس دوران مریخ کی رجعت کا آغاز تعلقات کی خرابیوں کی صورت میں سامنے آئے گا۔

**قمری و شمسی گرھن:** اس سال چار گرہن لگیں گے۔بالترتیب ایک شمسی و قمری گرہن دوسرے برج ثور اور آٹھویں برج عقرب میں لگیں گے۔30 اپریل کا شمسی گرہن 8 نومبر کا قمری گرہن طرح ثور میں لگیں گے۔مالی نظام اچانک خرابیوں کا شکار ہو سکتا ہے۔دونوں گرہن یورانس کے درجات کے قریب لگیں گے۔نوکری چھوٹ جانا یا اچانک کاروباری نقصانات مالی نظام کی خرابی کا باعث بن سکتے ہیں۔جبکہ 16 مئی قمری اور 25 اکتوبر شمسی گرہن برج عقرب آٹھویں گھر میں لگیں گے۔صحت کا خاص خیال رکھیں۔قرضوں کی اچانک ادائیگی کے تقاضے آپ کو مشکلات کا شکار کر سکتے ہیں، جبکہ ان ایام میں شراکت داروں کی جانب سے عدم اعتماد آپکی جاری شراکت کو ختم یا خراب کر سکتا ہے۔ان ایام میں مناسب صدقات دیں اور قمری و شمسی گرہن کے اوقات امامیہ جنتری سے دیکھ کر قبل از وقت صدقات دیں تا کہ کسی نقصان سے بچا جا سکے۔

**صدقات وظائف اور جواھرات:** جمعرات کے دن 450 گرام گوشت کو ہلدی لگا کر جانوروں کو کھلانا معمول بنالیں۔دو عدد انڈے ہر قمر در عقرب میں کسی مستحق کو صدقہ دیا کریں۔زرد پکھراج اور یاقوت کا نگینہ آپ استعمال کر سکتے ہیں۔اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں۔یا غنی یا قدوس یا رحیم 333 مرتبہ یا 99 مرتبہ ہر نماز کے بعد یا رات سوتے وقت پڑھنا معمول بنالیں

## ستارے آپ کے

## ثور TAURUS
21 Apr - 21 May
سیارہ: زہرہ



**دن:** جمعہ **عدد:** ۶ **حروف:** ب، و
**رنگ:** گہرا نیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** الماس، نیلم، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** سنبلہ، جدی
**ناموافق ساتھی:** اسد، عقرب، دلو

**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

**خصوصیات:** برج ثور ایک خاکی برج ہے۔ سحر انگیز ستارہ زہرہ جو محبت رومان اور دولت پر حکمرانی کرتا ہے۔ گردن کا حصہ ثور سے منسوب ہے رخسار، ہونٹ یا گردن پر پیدائشی علامت تل یا مسہ کی صورت میں ہو سکتی ہے۔ خوشبو موسیقی، آرام دہ زندگی اور آسائشوں کی تمنا ان میں فطرتی ہوتی ہے۔ عطارد، قمر اور زہرہ ہر دس دس درجہ پر اثرات مرتب کرتے ہیں۔ تحفظ اور استحکام انکی بنیادی سوچ ہوتی ہے۔ ثور افراد محنتی اور اپنے مقصد کے حصول کے لئے کوشاں، ثابت قدم اور باوفا معیار کی تلاش اور اس پر خود بھی قائم رہنے کی کوشش، اپنے نقطہ نظر کو ثابت کرنے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگانا، سیاحت اور سیر کے شوقین ہوتے ہیں۔ مریخ، مشتری آپ کے لئے نیوٹرل ستارے ہیں جبکہ عطارد، زحل دوست اور شمس ثور والوں کے لئے اچھا نہیں ہوتا

**ستاروں کی گردش واہم معاملات:** 18 جنوری سے راہو آپکے برج میں ڈیڑھ سال کے لئے داخل ہوگا، جبکہ کیتو ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ اعصابی دباؤ گردن اور سر کی تکالیف کے ساتھ برے خواب اور خوف کا شکار ہو سکتے ہیں۔ نظام ہضم کا خیال رکھیں، راہو السر کی تکالیف بھی دے سکتا ہے۔ زحل سارا سال دسویں اپنے ہی گھر میں رہتے ہوئے کیریئر، کام، کاروبار میں بہتری کے ساتھ نئے مواقع بھی دے سکتا ہے۔ اعلیٰ عہدیداروں سے تعلقات بننے اور نوکری پیشہ افراد کو ترقی ملنے کے امکانات ہونگے۔ تاہم چوتھے گھر پر زحل کی نظر والدہ کی صحت اور گھریلو مسائل میں اختلافات کا باعث ہو سکتی ہے۔ مشتری 11 مئی تک گیارہویں گھر رہتے ہوئے امیدوں اور خواہشات کی تکمیل میں بہتری کے ساتھ دوست احباب سے تعاون اور کاروباری افراد کی آمدنی میں بہتری لاتا رہے گا۔ تاہم گیارہ مئی کے بعد سال کے آخر تک مشتری بارہویں برج حمل میں داخل ہو جائے گا۔ مشتری یہاں کچھ مسائل دیگا جس کے باعث آپ روحانیت کی جانب گامزن ہو سکتے ہیں۔ حکومتی ٹیکسز، قرضہ جات یا حکومتی معاملات میں آپ کو محتاط رہنا ہوگا۔ اوائل ماہ جنوری زہرہ رجعت ختم کرے گا۔ سال کے دیگر ایام میں زہرہ مستقیم چلے گا۔ گرہن اس سال آپ کے برج میں دو لگیں گے ایک قمری اور ایک شمسی۔ گرہن آپ کے طالع میں شخصیت کو متاثر کر سکتا ہے، محتاط رہیں۔ جبکہ یورانس کا قیام آپ کے زائچہ میں گذشتہ کئی سالوں سے ہے۔ 30 اپریل کو لگنے والا گرہن عین یورانس کے قریب لگے گا۔ یہ گرہن آپ کی زندگی میں بڑی تبدیلی کا باعث بن سکتا ہے۔ دیگر تفصیلی گفتگو آگے ملاحظہ فرمائیں۔

**معاشی ومالی استحکام:** عطارد زحل اور مشتری اس معاملہ میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ خصوصاً عطارد جو کہ مال، سرمایہ کاری و بچت کے امور کو دیکھتا ہے کم وبیش سال میں تین بار رجعت کا شکار ہوتا ہے۔ 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر۔ ان ایام میں غلط اقدامات یا کسی نئی سرمایہ کاری سے گریز کریں یا محتاط رہیں۔ تحریری معاملات پر خاص توجہ اور زبانی کلامی معاہدوں سے گریز کریں۔ دسویں زحل اور گیارہویں مشتری کی موجودگی نصف سال تک معاشی و مالی استحکام کے حوالہ سے اہم ہونگے۔ 10 مارچ تا 27 مارچ اور 17 نومبر تا 7 دسمبر معاشی معاملات کے حوالہ سے منفی ہو سکتے ہیں، جبکہ 11 اپریل تا 5 جولائی، 4 اگست تا 26 اگست شرف عطارد اور 30 اکتوبر تا 17 نومبر بہترین اوقات ہونگے۔ تاہم اس دوران رجعت کے ایام کا خیال رکھنا ہوگا۔ 20 اگست سے سال کے آخر تک مریخ مال کے گھر میں مقیم ہوگا یہ وقت نہایت احتیاط طلب ہوگا۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز ولاٹری:** عطارد مشتری وزہرہ زحل اس معاملے میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ عطارد کی گردش حالات میں جلد تبدیلی لاتی ہے۔ 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر ان ایام میں انعامی اسکیموں میں حصہ لینا نقصان کا باعث بن سکتا ہے، تاہم 11 اپریل تا 5 جولائی، انعامی بانڈز خریدنے اور اسٹاک میں سرمایہ کاری کے لئے بہترین اوقات ہونگے۔ ان ایام میں لگایا گیا پیسہ، 4 اگست تا 26 اگست فائدے کی صورت میں آپ کو مل سکے گا۔ انہیں ایام میں منگنی یا نسبت طے کرنے کی کوششیں کامیاب ہو سکتی ہیں۔ مشتری کی حوت میں اور عطارد کی سنبلہ میں موجودگی بے اولاد جوڑوں کو اس سال اولاد کی خوشیوں سے نواز سکتی ہے۔ فروری زہرہ مریخ قران بیرون ملک شادی کے خواہشمند افراد کے لئے سعد ہوگا جبکہ نسبت طے کرتے ہوئے قمر راہو کی پوزیشن کا خیال رکھیں ورنہ منگنی ٹوٹ بھی سکتی ہے۔

**شراکتی ازدواجی ومعاملات و شادی بیاہ:** زہرہ

مریخ و مشتری ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ فروری زہرہ مریخ قران بیرون ملک شادی کی کوششیں کامیاب ہوسکتی ہیں جبکہ اپریل تا مئی مشتری زہرہ کی سعادت بھی اہم اوقات ہونگے۔ 28 مئی تا 23 جون، 5 جولائی تا 20 اگست، ازدواجی معاملات کے حوالہ سے اہم اوقات ہونگے۔ 20 اگست مریخ کی جوزا میں موجودگی اور یہاں مریخ کی رجعت سال کے آخر تک ازدواجی معاملات میں تلخیاں پیدا کرسکتی ہے۔ طلاق یا خلع کی نوعیت تک پہنچنے والے جوڑوں کے لئے احتیاط طلب وقت ہوگا۔ ان ایام میں ثور افراد کو شادی بیاہ سے گریز کرنا چاہئے ورنہ مریخ کا اثر علیحدگی تک لے جاسکتا ہے۔ شراکتی معاملات میں عدم اطمینان اور شریک کاروبار یا شریک حیات کی جانب سے تلخیوں کا سامنا ہوگا۔ اس سال چاروں گرہن پہلے اور ساتویں گھروں میں لگیں گے۔ ازدواجی معاملات بنانے یا جوڑوں میں جاری اختلافات دونوں صورتوں میں گرہن کے اثرات نحوست مرتب کرسکتے ہیں۔ مشتری گیارہ مئی تک حوت میں سعد ہوگا۔ شادی بیاہ کے حوالہ سے ثور افراد کی کامیاب شادی کے لئے ابتدائی چار ماہ نہایت مبارک رہیں گے۔

**تعلقات عامہ، سفر و نزدیکی تعلقات:** قمر عطارد زہرہ ان معاملات کے حوالہ سے اہم ستارے ہیں۔ قمر ہر ماہ عروج زوال کی منازل سے گزرتا ہوا آپ کے تعلقات میں تغیرات لاتا ہے تاہم مستقل مزاجی اور خاکی عنصر آپ کو اہم لوگوں سے منسلک رکھتا ہے۔ 10 مارچ تا 11 اپریل اور جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر ان ایام میں تعلقات کے حوالہ سے محتاط رہنا ہوگا خصوصاً مئی جون میں جب عطارد اپنے ہی گھر میں رجعت پذیر ہوگا۔ قمر کا تعلق سفر کے حوالہ سے اہم ہے اچانک سفر بننے کے مواقع ملتے رہیں گے لیکن قمر کی نحوستوں کو ضرور نگاہ میں رکھیں ورنہ دوران سفر مشکلات در پیش آسکتی ہیں۔ 23 جون تا 5 ستمبر فیملی کے ساتھ سفر کے مواقع فراہم کرے گا۔ تاہم جولائی میں مریخ کی ثور میں موجودگی کو مدنظر رکھیں۔ ڈرائیونگ میں احتیاط اور بے جا سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا، مزاج اور غم و غصہ پر قابو رکھیں۔

**وراثت، قرضے شراکتی مالی معاملات:** شمس زہرہ اور مریخ ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں جبکہ مشتری کی سعادت ان معاملات کو احسن طریقہ سے حل ہونے میں مدد فراہم کرتی ہے۔ 28 مئی تا 20 جون، 20 ستمبر تا 23 اکتوبر قرضوں کے حصول کے حوالہ سے سعد وقت ہوگا۔ لیکن 23 اکتوبر تا 16 نومبر زہرہ کی نحوست اور شمس کا گرہن ساتویں گھر میں شراکتی معاملات کو تہس نہس کرسکتا ہے۔ انہی دنوں میں مریخ کی جوزا میں موجودگی مزید خرابیاں پیدا کرسکتی ہے۔ 30 اکتوبر سے مریخ کی رجعت سال کے آخر تک معاملات کو الجھائے رکھے گی۔ وراثت کے حوالہ سے 24 جنوری تا 6 مارچ، 23 جولائی تا 23 اگست اور 11 اگست تا 6 ستمبر کا وقت سعد ہوگا ان ایام میں وراثتی مسائل حل کرنے کی کوششیں کامیاب ہوسکتی ہیں۔ 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت وراثتی مسائل میں التوا اور مشکلات پیدا کرسکتی ہے

**حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم:** زحل مریخ و زہرہ ان معاملات میں اہم ستارے ہیں۔ دسویں زحل اور مشتری کا گیارہویں قیام اعلیٰ تعلیم کے خواہش مند افراد کے لئے سعد ثابت ہوگا 24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کا شرف میں قیام بیرون ملک سفرات اور امیگریشن کے حوالہ سے سعد ترین وقت ہوگا انہی ایام میں دسویں زہرہ زحل قران کوئی بڑی کامیابی یا ملازمت پیشہ افراد کو کمپنی یا محکمہ کی جانب سے بیرون ملک سفر کی پیشکش کے ساتھ ترقی کے امکانات بھی دے گا۔ زہرہ مشتری کا حوت میں قران 5 اپریل تا 2 مئی اسپانسر شپ کے حوالہ سے اہم اوقات ہونگے۔ حج و زیارات اور مذہبی سفر کے خواہش مند افراد کے لئے اوائل سال تا مارچ اپریل تک امیگریشن اپلائی کرنے کے لئے سعد ترین وقت ہے۔ 2 جنوری تا 10 مارچ عطارد دسویں زحل کے ساتھ قران اور رجعت سے دوچار ہوگا۔ جاری کاموں میں تاخیر ہوسکتی ہے۔

**امیدیں خواهشات و دوست احباب:** سال گزشتہ سے زحل کی دسویں موجودگی پرانے دوستوں سے ملاقات اور بچپن یا لڑکپن کے دوستوں سے ملاقاتیں کروانے میں اہم کردار ادا کرتا رہا ہے۔ مشتری کی بیت الامید میں موجودگی 11 مئی تک رہے گی۔ دوست احباب سے وابستہ امیدیں پوری ہونے اور خواہشات کی تکمیل کے حوالہ سے اہم وقت گا۔ 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ مشتری کی بیت الامید میں موجودگی کاروباری رفقاء خاندانی و دیگر احباب سے مالی امید مشاورت و دیگر معاملات کے حوالہ سے اہم ترین ایام ہونگے۔ 11 مئی سے مشتری کا داخلہ برج حمل میں ہوگا۔ یہاں 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت بعض دوست احباب کی جانب سے حسد اور رنجشیں بھی سامنے آسکتی ہیں، اسکے ساتھ ہی مالی طور پر وابستہ امیدیں التوا کا شکار ہو سکتی ہیں۔ مزید مشکلات مریخ کے جوزا میں قیا اور رجعت کی وجہ سے پیدا ہونگی جو کہ 20 اگست سے سال کے آخر تک ہوگی۔

**امیگریشن خفیہ معاملات و روحانی امور:** مریخ اور زحل ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں جبکہ مشتری کی بارہویں موجودگی امیگریشن کے حصول میں معاونت فراہم کرے گی۔ 11 مئی سے مشتری کا سارا سال قیام برج حمل بارہویں گھر میں ہوگا، امیگریشن کے حوالہ سے کئے گئے کام کامیابی سے ہمکنار ہوسکتے ہیں۔ 24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کا نویں شرف

بیرون ملک سفر یا امیگریشن کے کاموں کا آغاز کریں جسکا انجام انشاءاللہ آپ کو مریخ کے برج حمل میں داخلے اور مشتری کے قران کی صورت میں کامیابی کی صورت میں ملے گا۔ زحل روحانی امور سے منسلک ستارہ دسویں گھر اچھے استاد یا گرو کی صورت میں آپ کو روحانی منازل میں مدد فراہم کرسکتا ہے تاہم 5 جون تا 24 نومبر مشتری زحل اور مریخ کی رجعت کے ایام میں آپ کو روحانی معاونت کے حوالے سے استاد کے چناؤ میں احتیاط برتنا ہوگی۔ غلط یا موقع پرست افراد آپ کو غلط راہ پر لگا سکتے ہیں۔

**قمری وشمسی گرھن:** اس سال کے چار گرہن دو شمسی و دو قمری گرہن بالترتیب پہلے اور ساتویں گھروں میں لگیں گے۔ زائچہ میں یہ دونوں گھر نہایت اہمیت کے حامل ہوتے ہیں۔ آپ اور آپکی معاشرتی زندگی، مقام، عزت وقار اور ساتواں گھر آپ کی شریک حیات، شراکت دار اور آپ کا معاشرتی مقام ساتویں سے دیکھا جاتا ہے۔ یہاں ایک مشورہ دیتا چلوں کیوں کہ یہ گرہن براہ راست آپ کے برج میں لگ رہے ہیں اس لئے اہم تو اپنی جگہ ہیں ہی لیکن آپ اپنا زائچہ لازمی دیکھیں کہ یہ گرہن آپکی ولادت کے وقت کے درجات پر لگ رہا ہے تو یہ گرہن آپ کے لئے زیادہ نحوست کا باعث بن سکتے ہیں۔ 30 اپریل شمسی گرہن اور 8 نومبر کا قمری گرہن آپکے برج میں لگیں گے ان ایام میں چاول اور باجرہ کا صدقہ لازمی دیں۔ مخصوص صدقات اس صورت میں تبدیل کئے جاسکتے ہیں آپکی ولادت کے وقت برج ثور میں کوئی ستارہ تھا اور یہ گرہن اس ستارے کے ساتھ لگ رہے ہیں تو لازمی اپنے زائچہ کے مطابق صدقات ادا کریں تا کہ کسی نحوست سے بچا جاسکے۔ 16 مئی قمری گرہن ساتویں عقرب میں لگے گا۔ سرخ چاول کا صدقہ یا گوشت کے چاول بنا کر غرباء میں تقسیم کریں۔ 25 اکتوبر شمس گرہن برج عقرب میں لگے گا، چاول اور باجرہ کا صدقہ دیں مناسب ہوگا۔

**صدقات وظائف اور جواھرات:** ثابت ہلدی یا زرد چاول بروز جمعرات کسی درگاہ پر دیں، یا جمعہ کے دن حسب توفیق چینی اور سوجی ملا کر کیڑے مکوڑوں کو ڈالنا باعث نفع ہوگا۔ ہیرا یا سفید پکھراج پہنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر ارابطہ کریں۔ یَا اللہُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیمُ کا ورد 110 بار کریں یا کسی کام کی ابتداء میں مشکل محسوس ہو تو نَصْرٌ مِّنَ اللہِ وَفَتْحٌ قَرِیبٌ کا ورد 99 بار کریں۔

# ستارے آپ کے

## جوزا — GEMINI — سیارہ عطارد

22 May - 21 Jun



**دن:** بدھ **عدد:** ۵ **حروف:** ق، ک

**رنگ:** ______ پیلا زرد

**عنصر:** ______ بادی

**جواھر:** ______ زمرد، زبرجد، زرد عقیق

**بھترین شریک حیات:** ______ میزان، دلو

**ناموافق ساتھی:** ______ سنبلہ، قوس، حوت

**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**خصوصیات:** جوزا افراد باتونی اور گفتگو میں تیز ہوتے ہیں۔ اکثر جوزا افراد جسمانی حرکات سے اپنی بات کو سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ حالات کے مطابق ڈھلنے کی خصلت ان میں ہوتی ہے۔ پڑھائی لکھائی اور علم حاصل کرنا انکا مشغلہ، ذہین فطین اور کسی حد تک شاطرانہ مزاج کے حامل ہوتے ہیں۔ دوہری شخصیت کے مالک ہوتے ہیں جوزا افراد کی سب سے بڑی کمزوری ان میں قوت فیصلہ کی کمی ہوتی ہے۔ غیر ذمہ دارانہ طرز عمل اور بہت جلد تبدیل ہونے کی خصلت ان میں پائی جاتی ہے۔ خبر رکھنا انکی عادت ہوتی ہے۔ عموما جوزا افراد حالات حاضرہ پر خاندان اور دوست احباب کی خبریں رکھنے کے ماہر ہوتے ہیں۔ بازوؤں پر تل یا جلنے یا چوٹ کا نشان انکی شناختی علامت ہوسکتا ہے۔

**ستاروں کی گردش واھم معاملات:** سال گذشتہ سے راہو کا قیام آپکے برج میں ذہنی دباؤ اور اعصابی وجسمانی تکالیف کا باعث بنتا رہا ہے۔ اس سال 18 جنوری سے راہو کیتو چھٹے اور بارہویں گھروں میں داخل ہوجائیں گے۔ جہاں دیگر تکالیف سے چھٹکارا ملے گا، وہیں ظاہری وخفیہ سازشی عناصر خاندان ودیگر دنیاوی کاموں میں سر اٹھائیں گے۔ ان مسائل پر خصوصی توجہ درکار ہوگی۔ سال کے چاروں گرہن بالترتیب چھٹے اور بارہویں گھروں میں لگیں گے۔ صحت سلامتی کے مسائل اور ملازمت پیشہ افراد کو ملازمت اور اپنے ملازمین دونوں جگہ پر مسائل اور ملازمت پیشہ افراد کو ملازمت اور اپنے ملازمین دونوں جگہ پر مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے۔ 11 مئی تک مشتری کا قیام دسویں حوت میں آپ کے کام کاروبار کیریئر میں اضافہ کا باعث بنتا رہا ہے۔ اس سال گیارہ مئی سے مشتری حمل میں داخل ہوجائے گا۔ مشتری جوزا عطارد والوں کے لئے نیوٹرل ستارہ بھی ہے۔ دوست احباب امید وخواہشات کے گھر میں مشتری کا قیام کچھ مسائل پیدا کرے گا خصوصاً کاروباری افراد کو متوقع فوائد کے حصول میں ناکامی کا سامنا ہوسکتا ہے جبکہ ملازمت پیشہ افراد کو ترقی میں التوا کا سامنا ہوسکتا ہے۔

زحل سارا سال قسمت کے گھر میں ہوگا بیرون ملک سفر، حج و زیارات کے مواقع میسر آسکتے ہیں۔ دین مذہب کی جانب رجحان میں اضافہ ہوگا۔ مریخ کی گردش اس سال آٹھویں گھر سے آپکے ذاتی برج جوزا میں رہے گی۔ مریخ سعد و نحس اثرات مرتب کرے گا۔ خصوصاً 20 اگست کے بعد مریخ کا جوزا میں قیام آپکو متاثر کرے گا۔ ذاتی ستارہ عطارد تین بار رجعت کے مراحل سے گذرتا ہوا آپکے مزاج اور اردگرد کے معاملات میں اچانک تبدیلیوں کا باعث بنتا ہے۔ تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ کریں۔

**معاشی و مالی استحکام:۔** زہرہ مشتری و قمر ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ شراکتی کاروبار یا مشترکہ خاندانی کاروبار کرنے والے افراد 11 مئی تک مالی استحکام حاصل کریں گے۔ لیکن 11 مئی کے بعد کام کاروبار میں مشکلات اور اختلافات بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ قمر جو کہ بیت المال کا حاکم ہے ہر ماہ تیزی سے عروج و زوال کے مراحل سے گذرتا ہے اور اچانک بنے کاموں میں بگاڑ بھی لاتا ہے۔ قمر کی نحوست کے ایام قمر در عقرب و قمری گرہن کو لازمی نگاہ میں رکھیں ان ایام میں صدقات دینا معمول بنالیں تاکہ مالی استحکام حاصل ہو۔ امپورٹ ایکسپورٹ اور تجارت سے منسلک افراد کو مالی استحکام حاصل ہوگا نئے کاروباری معاہدے خصوصاً 8 مارچ تا 2 مئی کے درمیان تجارت کے بیشتر نئے مواقع ملیں گے۔ 23 جون تا 16 جولائی، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر مالی معاملات کے حوالہ سے اہم ایام ہونگے۔ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کے ایام میں خیال رکھیں روپیہ پیسہ کی وصولی یا کاروباری معاملات میں خرابی ہو سکتی ہے۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز و لاٹری:۔** زہرہ مشتری و عطارد اس حوالہ سے اہم کردار کے حامل ستارے ہوتے ہیں۔ نئے کاروبار کا آغاز کرنے یا انعامی بانڈز خریدنے، اسٹاک مارکیٹ میں سرمایہ کاری کرنے کے حوالہ سے 6 مارچ تا 5 اپریل، 5 اپریل تا 2 مئی، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر اہم اوقات ہونگے ان ایام میں اگر آپ کاروبار یا ملازمت کا آغاز کرنا چاہیں تو آپکو فوائد کا حصول ہوگا۔ ان ہی ایام میں نسبت رشتہ یا منگنی طے کرنا سعد ثابت ہوگا۔ 2 مئی تا 28 مئی، 18 جولائی تا 11 اگست، 23 اکتوبر تا 16 نومبر کے ایام انعامی اسکیموں اسٹاک مارکیٹ یا تجارت کے حوالے سے مشکلات یا ناکامیاں لا سکتے ہیں ان ایام میں منگنی نسبت طے کرنا اچھا نہ ہوگا۔ تاہم اولاد کے حصول کے حوالہ سے بے اولاد جوڑوں کو 11 مئی کے بعد خوش خبری مل سکتی ہے۔ بچوں کو اعلیٰ تعلیم کی غرض سے بیرون ملک بھیجنے کے خواہش مند افراد کو 28 مئی تا 18 جولائی تک کا اچھا وقت ملے گا۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر شمس کا ہبوط اور مشتری سے مقابلہ بچوں کے حوالہ سے اور اسٹاک مارکیٹ و انعامی اسکیموں کے حوالہ سے اچھا ثابت نہ ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی و معاملات و شادی بیاہ:**

قمر زحل و مشتری عطارد ان امور میں بہتری اور خرابی کا باعث بنتے ہیں۔ ازدواجی و شراکتی معاملات کے حوالہ سے 11 مئی تا سال آخر تک حالات انتہائی سازگار رہیں گے۔ زحل کی نشست سارا سال نویں گھر میں سسرالی معاملات میں بہتری لائے گی تعلقات میں بہتری کے ساتھ مالی فوائد کے حصول میں یہ وقت نہایت سازگار رہوگا۔ 24 جنوری تا 25 مئی کا وقت مریخ کی آٹھویں نویں دسویں گھروں میں موجودگی ازدواجی معاملات میں بہتری لائے گی یہ ایام شادی بیاہ کے حوالہ سے اچھے ثابت ہو سکتے ہیں۔ تاہم اس دوران مخالفین کی جانب سے شادی بیاہ میں رکاوٹیں ڈالنے کے امکانات موجود ہونگے۔ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل اور 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت کے ایام ہوں گے ان ایام میں شادی بیاہ التوا کا شکار ہوگا، بلکہ 20 اگست سے مریخ کا داخلہ ذاتی برج جوزا میں بنی بنائی شادی کو خراب کر سکتا ہے ازدواجی معاملات میں تلخیاں پیدا ہونگی، طلاق یا خلع کے معاملات میں الجھے جوڑے ان ایام میں زیادہ محتاط رہیں ورنہ طلاق یقینی ہو سکتی ہے۔

**تعلقات عامہ، سفر و نزدیکی تعلقات:**

عطارد مشتری و شمس و قمر ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ یوں تو جوزا افراد سفر کے لئے ہمہ وقت تیار رہتے ہیں تاہم شمس و قمر کی نظرات و قیام انکے مزاج اور ارادوں میں تبدیلیوں کا باعث بنتی ہے۔ 20 جنوری تا 16 فروری، 23 اگست تا 23 ستمبر تعلقات میں خرابیوں کے حوالے سے احتیاط طلب وقت ہوگا۔ جبکہ 20 مارچ تا 21 اپریل اور 23 جولائی تا 23 اگست کا دورانیہ تعلقات کی بحالی، روٹھے بہن بھائیوں، دوست احباب کے ساتھ رنجشیں ختم کرنے کے حوالے سے اہم اوقات ہونگے۔ انہی ایام میں سیر و سیاحت یا ضروری کاموں کے حوالہ سے چھوٹے سفر بھی میسر آئیں گے۔ 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت کے ایام تعلقات عامہ کو خراب کر سکتے ہیں، دوست احباب اور معاشرتی تعلقات میں خرابیاں رونما ہو سکتی ہیں۔ اچھا وقت نہ ہوگا۔ دوست احباب میں سے حاسدین معاملات کو خراب کر سکتے ہیں۔ 6 مارچ تا 2 مئی کا اوقت بیرون ملک شراکتی کاموں سے منسلک افراد کے لئے اچھا وقت ثابت ہوگا۔ 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت مشترکہ مفادات کو نقصان پہنچا سکتی ہے۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات:۔** مریخ مشتری زحل و قمر کی نظرات و موجودگی ان امور میں بہتری یا ابتری کا باعث

بنتی ہے۔ زحل کی نویں اور مشتری کی دسویں گھر موجودگی وراثتی معاملات میں ابتدائی چار ماہ تک سعد ثابت ہوگی۔ معاملات افہام و تفہیم سے حل ہو سکیں گے، تاہم 6 مارچ تا 15 اپریل التوا تاخیر اور وراثتی معاملات میں تلخیاں پیدا ہو سکتی ہیں۔ لیکن انہی ایام میں قرضوں کے خواہش مند افراد قرض حاصل کر سکیں گے یا جاری قرضوں کے لئے مزید وقت لے سکتے ہیں۔ شراکتی مالی معاملات ابتدائی چار ماہ اچھے رہیں گے تاہم 11 مئی کے بعد شکوک و شبہات یا عدم اطمینان مشترکہ مالی مفادات کے لئے اچھا وقت نہ ہوگا۔ دوست احباب میں سے حاسدین معاملات کو خراب کر سکتے ہیں۔ 6 مارچ تا 2 مئی کا وقت بیرون ملک شراکتی کاموں سے منسلک افراد کے لئے اچھا وقت ثابت ہوگا۔ 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت مشترکہ مفادات کو نقصان پہنچا سکتی ہے۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم** زہرہ و زحل ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں زحل سارا سال نویں گھر رہتے ہوئے حج زیارات و مذہبی سفر کے حوالہ سے اہم ثابت ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم کے خواہش مند افراد کو حسب منشاء بیرون ملک تعلیمی اداروں میں مواقع دستیاب ہونگے۔ 6 مارچ تا 5 اپریل اس حوالہ سے سعد ترین وقت ہوگا جبکہ 26 مئی تا 23 جون کا دورانیہ بھی اہم ہوگا۔ ان ایام میں خوش نصیب افراد بیرون ملک قیام تعلیم یا حج کے سفرات سے مستفید ہو سکیں گے۔ 27 مارچ تا 11 اپریل اور 30 اکتوبر تا 17 نومبر کے اوقات بھی سفر کے حوالہ سے اہم ثابت ہونگے۔ تاہم 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت بیرون ملک سفر میں التوا لا سکتی ہے۔ بلکہ ممکن ہے کہ بیرون ملک مقیم افراد کو ان ایام میں وطن واپسی کا سفر اختیار کرنا پڑے۔ انہی ایام میں بیرون ملک مقیم جوزا افراد کو صحت کے مسائل لاحق ہو سکتے ہیں، محتاط رہیں۔

**امیدیں خواہشات و دوست احباب:۔** مریخ اور شمس کا قیام و نظرات ان معاملات کے حوالہ سے اہم کردار ادا کرتے ہیں 11 مئی کو مشتری بیت الامید میں داخل ہوگا۔ جبکہ کچھ ہی دنوں میں مریخ بھی برج حمل میں 25 مئی کو داخل ہو کر قران کرتے ہوئے دوست احباب سے وابستہ امیدیں پوری کرے گا۔ صاحب رائے اور اچھے صلاح کاروں کی مدد سے نئی کامیاب پلاننگ اور نئے کاروبار کی بنیاد رکھنے کے لئے بہترین ایام ہونگے۔ انہی دنوں شمس بیت الامید میں قیام کرتے ہوئے تاہم 20 جنوری تا 18 فروری، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا دورانیہ اور 29 جولائی تا 24 نومبر کا دورانیہ اس حوالہ سے مشکل حالات سامنے لا سکتے ہیں ان ایام میں آپ کو مفاد پرست دوستوں اور منافق صلاح کاروں و مشیروں سے بچنے کی کوشش کرنی ہوگی۔

**امیگریشن خفیہ معاملات و روحانی امور:۔** زحل و زہرہ اس حوالہ سے نہایت اہمیت کے حامل ستارے ہیں اس حوالہ سے دونوں ستارے سال کے مختلف اوقات میں سعد اوقات سے امیگریشن و دیگر امور میں بہتری کے مواقع دیں گے۔ 6 مارچ تا 2 مئی زہرہ نویں دسویں گھروں میں ہوگا، زحل سے قران اور دسویں میں شرف زہرہ امیگریشن سے منسلک کاموں کا آغاز ان اوقات میں کرنا بہتر ثابت ہوگا۔ پہلے سے جاری کاموں میں اچھی خبریں سننے کو ملیں گی۔ انہی ایام میں روحانیت سے منسلک افراد یا روحانی مشیر یا کسی رہبر و گرو کے متلاشی افراد کو اچھے روحانی استاد مل سکیں گے۔ 26 مئی تا 23 جون زہرہ بارہویں گھر ہوگا ان ایام میں خفیہ دشمنوں پر دسترس حاصل کرنے اور اپنے خفیہ معاملات پر گرفت مضبوط بنانے کی کوششیں کامیاب ہونگی۔ روحانیت کی جانب شغف بڑھے گا جبکہ بیرون ملک سفر یا امیگریشن کے کاموں میں تیزی اور کامیابی مل سکے گی۔ 11 اگست کا 5 ستمبر، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر بھی اچھے اوقات ہونگے ان اوقات میں جوزا والدین کی بچوں کو بیرون ملک اعلیٰ تعلیم یا کاروبار کی غرض سے بیرون ملک بھیجنے کی کوششیں کامیاب ہو سکتی ہیں۔

**قمری و شمسی گرھن:۔** 30 اپریل کا قمری گرہن اور 8 نومبر کا شمسی گرہن برج ثور میں لگے گا۔ خفیہ دشمن، روحانی امور، اور امیگریشن کے ساتھ ازدواجی تعلقات میں اچانک مسائل پیدا ہو سکتے ہیں۔ حکومتی ٹیکسز کے معاملات سر اٹھا سکتے ہیں جبکہ کسی قانونی مسائل میں الجھے افراد کو سزا یا کیس میں ناکامی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ 16 مئی کا قمری گرہن اور 25 اکتوبر کا شمسی گرہن چھٹے گھر برج عقرب میں لگے گا۔ مئی کا قمری گرہن صحت کے معاملات پر خصوصی توجہ دینی ہوگی۔ یہ گرہن قمر در عقرب کے اوقات میں لگے گا۔ جو کہ نہایت نحس ہو سکتا ہے۔ اچانک مالی خسارہ یا قرضوں کی وصولی کے نوٹس آپ کو پریشان کر سکتے ہیں۔ ذہنی دباؤ کا سامنا ہوگا جبکہ پیٹ یا آنتوں اور گلے یا سینے کی بیماری میں الجھے افراد کو ان اوقات میں نہایت محتاط ہونا پڑے گا۔ گرہن کے ان ایام میں صدقات اور نماز آیات کی ادائیگی کرنا نہ بھولیں، بلکہ ہو سکے تو اپنے زائچہ کے مطابق مخصوص صدقات کی ادائیگی سے خود کو اور اپنے اہل خانہ کو محفوظ رکھیں

**صدقات وظائف اور جواہرات:۔** زرد پکھراج، ہیرا، یا، زمرد کا استعمال آپ کر سکتے ہیں۔ اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں۔

**یَا اللّٰہُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ** کا ورد 55 یا 131 مرتبہ روزانہ یا ہر نماز کے بعد کریں۔ بروز بدھ ثابت مونگ 500 گرام پرندوں کو ڈالنا یا 5 کلو سبز چارہ جانوروں کو کھلانا معمول بنا لیں۔ یا جمعرات کے دن زردہ اور سبز مٹھائی صدقہ کر کے غرباء میں تقسیم کریں یا کیڑے مکوڑوں کو ڈالیں۔

## سرطان CANCER
22 Jun - 23 Jul
سیارہ: قمر



دن: پیر   عدد: ۲   حروف: ح، ہ

رنگ: ________ سفید دودھیا

عنصر: ________ آبی

جواہر: ________ پکھراج، موتی، زمرد، عقیق

بہترین شریک حیات: ________ عقرب، حوت

ناموافق ساتھی: ________ حمل، جدی، میزان

**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

## ستارے آپ کے

**خصوصیات:** نرم گو، صلح پسند اور متوازن مزاج کے حامل سرطان افراد فطرت سے لگاؤ رکھنے والے ہوتے ہیں۔ ممتا کا جذبہ اور انسانی ہمدردی ان میں فطرتاً پائی جاتی ہے۔ بے حد حساس اور تصوراتی وتخیلاتی فطرت کے مالک ہوتے ہیں زائچہ فطرت میں چوتھا برج ہونے کی وجہ سے اگر انکا ستارہ قمر کمزور ہو تو معدہ نظام ہضم سانس اور جلد کی بیماریوں سے متاثر ہو سکتے ہیں۔ سرطان خواتین امور خانہ داری کی ماہر، کھانا پکانے میں ذائقہ اور جدت میں ہر طرح سے آگے ہوتی ہیں۔ موسیقی یا گنگنانا انکی فطرت میں ہوتا ہے۔ تاہم سرطان خواتین ذرا سی باتوں پر رو دینے والی جذباتی کیفیات کی شکار ہوتی ہیں۔ سرطان مرد مستقبل سے فکر مند اور اکثر مایوسی کا شکار جلد ہو جاتے ہیں۔ سریع رفتار ستارہ ہونے کی وجہ سے انکے مزاج میں جلد تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں۔ سینے پر پیٹ پر تل کا نشان یا برتھ مارک انکی پیدائشی علامت ہوتی ہے۔



**ستاروں کی گردش واہم معاملات:** زحل کی گردش سال گذشتہ سے آٹھویں گھر میں ہے۔ سرطان والوں کے لئے زحل مخالف ستارہ ہے، زحل کی نشست گذشتہ تین سال سے زائد عرصہ سے آپ کو متاثر کرتی آئی ہے۔ قرضہ جات کی وصولی، ادائیگی اور اضافی اخراجات کی وجہ سے مالی بے ضابطگی کا شکار ہو سکتے ہیں۔ وراثتی وقانونی امور میں التواء اور قدرے مشکلات سامنے آئیں گی۔ اس سال بھی زحل کی گردش آٹھویں گھر میں ہی ہوگی۔ مالی نظم و نسق کا خاص خیال رکھنا ہوگا، شراکتی کاموں سے منسلک افراد کو کسی بھی کوتاہی سے بچنے کی کوشش کرنی چاہئے ورنہ معاملات خرابی کا شکار ہونگے۔ پلوٹو سارا سال جدی میں ہوگا، شریک حیات کی صحت خراب ہو سکتی ہے جبکہ ازدواجی معاملات میں تلخیاں بھی ممکن ہونگی۔ مشتری کی نشست سال گذشتہ سے نویں گھر میں ہے جہاں مشتری آپکو قسمت سے منسلک معاملات حج زیارات، تجارت میں فوائد دیتا رہا ہے اور اس سال 11 مئی تک مشتری کا قیام نویں گھر میں ہی ہوگا۔ ابتدائی چار ماہ اچھے رہیں گے تاہم 11 مئی کو مشتری کا داخلہ دسویں برج حمل میں ہوگا مشتری یہاں آپکو کام کاروبار میں قدرے بہتری دے گا۔ نوکری پیشہ افراد کی ساکھ میں بحالی اور ترقی کے امکانات روشن ہونگے۔ آپ کا ذاتی ستارہ قمر اور مال کا حاکم شمس اس سال دو دو بار گرہن میں آئیں گے۔ پانچویں اور گیارہویں گھروں میں لگنے والے گرہن اور انہی گھروں میں راہو کیتو کا داخلہ 18 جنوری کو ہو جائے گا۔ بچوں کے معاملات دوست احباب اور عزیزوں سے اختلافات پیدا ہونے کے امکانات ہو سکتے ہیں۔ دیگر تفصیلات آگے ملاحظہ فرمائیں۔

**معاشی ومالی استحکام** شمس مریخ ومشتری ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ مشتری نویں گھر 11 مئی تک رہتے ہوئے قسمت یاوری کا سبب بنتا رہے گا اور مالی معاملات میں بہتری رہے گی جبکہ 20 مارچ تا 20 اپریل شمس کا شرف میں قیام مالی استحکام لائے گا 21 جون تا 23 اگست شمس کا سرطان اور اپنے ہی گھر میں قیام مالی نظم ونسق میں بہتری کا سبب بنے گا 25 مئی تا 5 جولائی مریخ کے لحاظ سے سعد وقت ہوگا۔ 20 جنوری تا 18 فروری، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر، کا وقت مالی مشکلات لا سکتا ہے جبکہ مشتری 11 مئی کے بعد دسویں گھر حمل میں داخل ہوگا کیریئر کام کاروبار میں بہتری کے مواقع لائے گا لیکن 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت کے ایام احتیاط طلب ہونگے انہی دنوں میں 30 اکتوبر سے سال کے آخر تک مریخ کی رجعت بھی مالی ومعاشی استحکام میں اتار چڑھاؤ پیدا کر سکتی ہے۔ شمس کے گرہن کی تواریخ کو لازمی مدنظر ان دنوں میں کوئی نیا کام یا سرمایہ کاری سے گریز کرنا مناسب ہوگا۔ زحل کی آٹھویں گھر کی نشست مالی تنگی یا بدنظمی آپ کو مالی حوالے سے پریشان کئے رکھے گی۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز ولاٹری:** مریخ مشتری وزہرہ ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ جبکہ شمس یہاں مالی استحکام کے لحاظ سے مریخ کے ساتھ اہم معاملات کی نشان دہی کرتا ہے۔ اپریل ومئی کے ماہ شمس ومریخ کا دسویں گھر میں قیام ہوگا، مریخ کا شرف 24 جنوری تا 6 مارچ منگنی نسبت ونکاح کے لحاظ سے اہم وقت ہوگا۔ ان ایام کی سعادت سے فائدہ اٹھائیں۔ 6 مارچ تا 15 اپریل مریخ کا دلو میں زحل کے ساتھ قیام اور 30 اکتوبر سے سال کے آخر تک مریخ کی رجعت کے دوران پیار محبت منگنی، نسبت سے گریز کریں۔ جاری رشتوں کی بات چیت کو التوا میں ڈالنا بہتر ہوگا۔ 25 مئی تا 5 جولائی اولاد کے حوالہ سے خوشیاں نصیب ہو سکتی ہیں۔ ان ایام میں بے اولاد جوڑوں کو علاج، دوا اور دعا اولاد کی خوشیاں دے سکتا ہے۔ انہی دنوں میں اسٹاک

مارکیٹ یا دیگر کاروباری مقاصد کے لئے سرمایہ کاری کا بہترین وقت ہوگا۔ پرائز بانڈز یا لاٹری خریدنے ڈالنے کے حوالہ سے سعد ترین اوقات ہونگے۔

## شراکتی وازدواجی معاملات وشادی بیاہ:

قمر زحل وشمس ان معاملات میں اہم حیثیت کے ستارے ہیں۔ زحل کی قمر اور شمس سے دشمنی ہوتی ہے، تاہم زحل سارا سال آٹھویں گھر میں گردش کرتے ہوئے شراکتی ازدواجی معاملات میں شکوک وشبہات اور ان بن پیدا کرتا رہے گا۔ خصوصاً 6 مارچ تا 15 اپریل مریخ اور زحل کی آٹھویں گھر موجودگی شراکتی معاملات کو ختم کرنے میں نازک موڑ سامنے لا سکتی ہے۔ خلع یا طلاق کے معاملات میں الجھے افراد کی ان دنوں علیحدگی واقع ہونے کے بہت زیادہ امکانات ہوسکتے ہیں۔ ان ایام میں نئی شادی یا نکاح کرنے سے گریز کریں۔ کسی قسم کے نئے شراکتی کاروبار کو شروع کرنا حماقت ہوگی۔ جبکہ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کے ایام معاملات میں مزید خرابیاں پیدا کرسکتے ہیں۔ مریخ ان دنوں دسویں اور گیارہویں گھروں سے گذرتا ہوا زحل سے تربیع وتثلیث کی نظرات بنائے گا۔ حالات یکدم بنتے اور بگڑتے نظر آئیں گے تاہم تدبر اور مشاورت سے ان معاملات کو سنبھالنا ہوگا۔

## تعلقات عامہ، سفر ونزدیکی تعلقات:

عطارد اور زحل کا ان معاملات میں اہم کردار ہوتا ہے۔ زحل کی آٹھویں نشست آپکے ملنے جلنے والوں کی رائے اس سال آپ کے بارے میں زیادہ اچھی نا ہوگی تعلقات میں سرد مہری کا غلبہ رہے گا۔ عطارد سفر کے کئی ایک مواقع سامنے لائے گا قریبی سفر ہونگے، لیکن عطارد 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے درمیان رجعت میں ہوگا ان ایام میں سفر کے پروگرام بنتے بگڑتے نظر آئیں گے۔ تعلقات میں خرابیاں اور آپکی زبان سے نکلے الفاظ آپ کو پریشانیوں میں مبتلا کرسکتے ہیں۔ ان ایام میں اگر سفر کریں تو تمام اہم دستاویزات اور سواری کا خاص خیال رکھیں۔ بہن بھائیوں وقریبی ہمسایوں کے ساتھ تعلقات خرابیوں کا شکار ہوسکتے ہیں۔ جبکہ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کے ایام میں آپ کو لوگوں کی جانب سے انگشت نمائی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ سسرالی معاملات ان دنوں شدید خرابیوں کا شکار ہوسکتے ہیں۔

## وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات:

شمس زحل و زہرہ ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں جبکہ مشتری قرضوں کے حصول کے حوالہ سے اہم مقام رکھتا ہے۔ 11 مئی تک مشتری کی نشست نویں گھر برج حوت میں ہوگی ان ایام میں قرضوں کے حصول کی کوششیں کامیاب ہوسکتی ہیں 11 مئی سے سال کے آخر تک مشتری کا قیام دسویں برج حمل میں ہوگا۔

کاروباری حضرات کو ملازمین کی جانب سے قرض کے حصول کی کوششیں سامنے آئیں گی۔ زہرہ بیت الامید کا حاکم ہوکر کاروباری افراد کو 5 اپریل تا 2 مئی، 26 مئی تا 23 جون کاروباری قرضوں کے حصول کے لئے بہترین وقت دے گا تاہم یاد رکھیں شمس 20 جنوری تا 18 فروری قرضوں کی ادائیگی کے حوالہ سے اہم وقت ہوگا، ان دنوں میں آپ کو قرضوں کی ادائیگی کے حوالہ سے حکمت عملی اپنانا ہوگی ورنہ مالی نظم ونسق متاثر ہوسکتا ہے۔ 26 مئی تا 23 جون کاروباری قرضے، اور 29 ستمبر تا 23 اکتوبر گھریلو قرضوں کے حصول کے لئے بہترین اوقات ہونگے۔

## حج زیارات بیرون ملک سفر واعلیٰ تعلیم

مشتری اور مریخ اور عطارد ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں، 11 مئی تک مشتری کا نویں گھر قیام مذہبی سفر حج زیارات کے حوالے سے تیاری کرنے کا اہم وقت ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم کے خواہش مند حضرات کو ان ایام میں بیرون ملک سفر کی کوشش کرنے سے کامیابی مل سکتی ہے۔ 28 مئی تا 23 جون زہرہ کا نویں گھر شرف ایک اور اہم وقت ہوگا، ان ایام میں اپنے بچوں کو تعلیم کی غرض سے بیرون ملک بھیجنے کے خواہش مند افراد کو اچھا وقت مل رہا ہے۔ جبکہ ان ایام میں سیر و سیاحت کی غرض سے بیرون ملک سفر بھی متوقع ہوسکتے ہیں۔ 6 مارچ تا 15 اپریل مریخ کا مشتری کے ساتھ نویں گھر قیام بچوں کے مستقبل کے حوالہ سے اہمیت کا حامل وقت ہوگا۔ عطارد 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے درمیان رجعت میں ہوگا اور مشتری کی رجعت 29 جولائی تا 24 نومبر ان ایام میں امیگریشن سے منسلک کام تاخیر کا شکار ہوسکتے ہیں۔

## امیدیں خواہشات و دوست احباب:

زہرہ عطارد ان معاملات میں اہم ستارے ہیں یہ دونوں ہی ستارے سرطان والوں کے لئے نحس ہوتے ہیں۔ زہرہ چوتھے گیارہویں کا حاکم ہوکر عطارد کی نسبت کم نحس ہے تاہم عطارد کی نحوست اہم ہوتی ہے۔ 5 اپریل تا 2 مئی، 26 مئی تا 23 جون، 11 اگست تا 5 ستمبر، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کے سعد ایام ہونگے۔ ان ایام میں دوست احباب سے وابستہ امیدیں پوری ہوسکتی ہیں جبکہ دیگر ایام میں زہرہ کی گردش آپ کے لئے کم بہتر ہوگی۔ عطارد جو کہ تیسرے اور بارہویں گھروں کا حاکم ہوکر تعلقات اور دوست احباب کے ساتھ مراسم کو ظاہر کرتا ہے۔ 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے درمیان رجعت میں ہوگا۔ ان ایام میں معاملات التوا کے ساتھ ساتھ بگاڑ کا شکار ہوسکتے ہیں۔ یاد رکھیں زحل کی آٹھویں گھر نشست کو یہاں رد نہیں کیا جا سکتا ہے۔ یہ گھر بنیادی طور پر دوست احباب ملنے جلنے والوں کے مال کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ اس لئے اس سال دوستوں سے وابستہ امیدوں کے حصول کے

لئے آپ کو خاصی محنت اور صبر سے کام لینا ہوگا۔ جبکہ راہو کا قیام ڈیڑھ سال کے لئے بیت الامید میں 18 جنوری سے ہوگا۔ یہ ایک خوش آئندہ تبدیلی ہوگی لیکن دیگر ستاروں کی گردش زیادہ مثبت ثمرات ملنے کی نفی کرتی ہے

**امیگریشن خفیہ معاملات وروحانی امور:۔** عطارد ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتا ہے جبکہ مشتری یہاں نیوٹرل کردار کا حامل ستارہ ہوگا۔ 30 اپریل تا 5 جولائی عطارد کا قیام بارہویں گھر میں ہوگا امیگریشن کے کاموں میں بہتری ہوگی لیکن انہی دنوں میں مشتری 11 مئی کو برج حمل میں داخل ہوگا۔ گویا بنتے ہوئے کام التوا میں چلے جائیں گے، جبکہ عطارد یہاں 10 مئی تا 3 جون رجعت میں ہو کر معاملات میں قانونی پیچیدگیوں کو ظاہر کرتا ہے۔ آپکا بیرون ملک سفر ایک بار نا کام ہوتا نظر آئے گا تاہم 6 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا نویں گھر شرف اور مشتری کے ساتھ قران رکاوٹوں اور پیچیدگیوں کو دور کرنے میں معاون ثابت ہوگا۔ روحانی معاملات اوائل مئی تک اچھے رہیں گے تاہم مشتری کی گردش اور رجعت 29 جولائی تا 24 نومبر روحانی امور میں آپ کی لگن میں کمی کو ظاہر کرتا ہے۔ دسویں گھر میں مشتری کسی اچھے روحانی شخص کے ملنے کی خبر دیتا ہے تاہم گرو یا استاد کا چناؤ روحانی مسائل میں سوچ سمجھ کر کرنا ہوگا

**قمری وشمسی گرھن :۔** آپ کا ذاتی ستارہ قمر برج عقرب میں 11 مئی کو گرہن میں جائے گا جبکہ دوسرا قمری گرہن 8 نومبر کو گیارہویں گھر برج ثور میں ہوگا۔ ہبوط اور شرف کے گھر میں لگنے والے یہ دونوں گرہن اہم نوعیت کے حامل ہونگے۔ پہلے گرہن میں پیار محبت، عشق، اولاد، انعامی اسکیمیں، اسٹاک مارکیٹ اور بچوں سے وابسطہ امور متاثر ہو سکتے ہیں، جبکہ دوسرے قمری گرہن میں دوست احباب اور کاروباری رفقاء سے وابسطہ امیدیں مایوسی کا شکار ہو سکتی ہیں۔ اسی طرح شمس جو کہ آپکے بیت المال کا حاکم ستارہ ہے دو مرتبہ گرہن کا شکار ہوگا۔ 30 اپریل کو برج ثور میں اور 25 اکتوبر کو برج عقرب میں شمس کو لگنے والے گرہن بالترتیب دوست احباب سے روپیہ پیسہ کے حصول کو التوا میں ڈال سکتا ہے، جبکہ دوسرا گرہن جو کہ برج عقرب میں لگے گا اس میں آپ بچوں کی صحت اور اولاد کو دیئے جانے والے سرمائے پر خاص توجہ دیں ورنہ مال اور صحت دونوں متاثر ہو سکتے ہیں۔ گرہن کے ان ایام میں منسوب صدقات لازمی دیں اور اپنے زائچہ کو لازمی دیکھیں یہ گرہن اس وقت زیادہ خطرناک ہوتے ہیں جب ان کے ساتھ زائچہ میں کوئی دوسرا ستارہ موجود ہو تو گرہن کی نحوستیں زیادہ متاثر کرتی ہیں۔

**صدقات وظائف اور جواھرات :۔** پیر کے روز 900 گرام گوشت 200 گرام چاول 100 گرام باجرہ ملا کر صدقہ دیا کریں کافی بہتری محسوس کریں گے۔ ورد خاص آپ کے لئے درود پاک 200 مرتبہ نماز کے بعد یا یونہی پڑھیں اور محمدؐ وآل محمدؐ کو ہدیہ کریں۔ جواہرات میں آپ موتی، مون اسٹون، در نجف، اور زرد پکھراج کا استعمال اس سال کر سکتے ہیں۔ اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں

## ستارے آپ کے

| اسد | LEO<br>24 Jul - 23 Aug | سیارہ شمس |
|---|---|---|



**دن:** اتوار **عدد:** ا **حروف:** م، ٹ

**رنگ:** ______ گولڈن، نارنجی

**عنصر:** ______ آتشی

**جواھر:** ______ ہیرا، لہسنیا

**بھترین شریک حیات:** ______ حمل، قوس، ثور

**ناموافق ساتھی:** ______ عقرب، دلو

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**خصوصیات :** آتشی مزاج اسد افراد کی اکثریت پر جوش اور متحرک مزاج ہوتی ہے۔ بہادر نڈر اور حاصل کر لینے کا جذبہ ان میں بے پناہ ہوتا ہے۔ ہر چیز کو حاصل کر لینے کی جستجو اور چھا جانے کی سوچ انہیں اپنی شخصیت کو نمایاں کرنے میں مدد فراہم کرتی ہے۔ گردن یا کان کے قریب یا سینے پر تل یا مسہ کی شناختی علامت کے حامل لوگ ہوتے ہیں۔ پیشانی کشادہ اور پر وقار چہرے کے مالک اسد افراد میں جلال وحشمت نمایاں طور پر دیکھنے کو ملتی ہے۔ اگر یہ طے کر لیں کہ انہیں کیا کرنا ہے تو راستے کی رکاوٹیں ان کی نظر میں کوئی حیثیت نہیں رکھتیں۔ سرشار دوست، وفادار اور مستحکم مزاج اور گرم جوشی میں اپنی مثال آپ ہوتے ہیں۔ اسد کی منفی خصوصیات میں غرور حسد اور حد سے زیادہ پر اعتماد ہونا، خود کو سب کچھ سمجھ لینا، انہیں تنہائی کا شکار بنا دیتا ہے۔

**ستاروں کی گردش واھم معاملات :** زحل سارا سال برج دلو میں ساتویں گھر میں رہتے ہوئے سماجی معاشرتی معاملات، ازدواجی و شراکتی معاملات کو سمجھنے اور سلجھانے میں آپ کو مدد فراہم کرے گا۔ سماجی و معاشرتی تنظیموں این جی اوز سے منسلک اسد افراد کو اس سال اپنا نام اور مقام بنانے میں بہترین اوقات میسر آئیں گے۔ غیر شادی شدہ اسد افراد اس سال ازدواجی بندھن میں بندھ جائیں گے۔ مشتری گیارہ مئی تک آٹھویں گھر کا مالک ہو کر روپیہ پیسہ اور قرض کے معاملات اور قانونی امور میں بہتری کے امکانات لائے گا، جبکہ شریک حیات اور سسرالی رشتہ داروں کی جانب سے بھی آپ کو عزت ملنے اور مالی یا وراثتی حوالے سے فوائد ملنے کے امکانات ہونگے۔

وراثتی اور شراکتی امور مئی تک نہایت خوش اسلوبی سے چلتے رہیں گے، تاہم گیارہ مئی کے بعد مشتری کا داخلہ نویں گھر برج حمل میں ہوگا، مشتری پانچویں کا مالک ہوکر نویں گھر میں ہوگا۔ طالع اور پانچویں کو سعد نظر سے دیکھتے ہوئے اس سال کئی ایک سعد اوقات اور مواقع آپ کو دیتا رہے گا۔ بیرون ملک سفر کے خواہش مند افراد کامیاب ہوسکتے ہیں۔ راہو اور کیتو کا قیام بالترتیب دسویں اور چوتھے گھر میں ہوگا۔ یاد رکھیں کیتو چوتھے گھر میں معدے اور السر کی تکالیف دیتا ہے، صحت کی جانب سے محتاط رہیں۔ دیگر تفصیلات آگے ملاحظہ فرمائیں

**معاشی و مالی استحکام:۔** عطارد مریخ اور زہرہ ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں جبکہ مشتری کی سعادت بھی معاون ثابت ہوتی ہے۔ عطارد دوسرے اور زہرہ دسویں گھر کے مالک ہوکر عموماً ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔ اسد افراد مالی طور پر متاثر رہتے ہیں جس کی بنیادی وجہ شاہ خرچی اور اعلیٰ معیار زندگی گذارنے کی خواہشات ہیں۔ 24 جنوری تا 6 مارچ مریخ چھٹے گھر میں ہوگا۔ شراکتی کاروبار کرنے والے اسد افراد کو اچھا وقت میسر آئے گا جبکہ، 20 مارچ سے 20 اپریل تک شمس نویں شرف کے گھر میں ہوگا۔ قسمت ایک بار آپ پر مہربان ہوگی۔ 6 اپریل تا 5 مئی دسویں کا مالک آٹھویں گھر میں شراکتی وراثتی امور میں اور معاشی معاملات میں بہتری لائے گا۔ 29 مئی تا 5 جولائی مریخ کا حمل میں قیام، اور 26 مئی تا 23 جون زہرہ کا ثور میں قیام کاروباری و ملازمتی امور اور مالی معاملات کو بہتر بنائیں گے۔ 30 اپریل تا 5 جولائی عطارد کا بیت الامید میں قیام اور رجعت کے اوقات ہونگے، معاملات بنتے بگڑتے نظر آئیں گے، تاہم معاملات آپکے حق میں ہونگے۔ 20 اگست تا سال آخر تک مریخ بیت الامید میں منفی حالت میں ہوتے ہوئے رجعت میں ہوگا ان ایام میں محتاط رہنا ہوگا جبکہ عطارد کی رجعت کے ایام میں مالی لین دین میں محتاط رہیں۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز و لاٹری:۔** مشتری مریخ منگنی اور اولاد کے حوالہ سے اور مشتری و زہرہ انعام و لاٹری کے حوالہ سے اہم ہوتے ہیں۔ مشتری گیارہ مئی تک آٹھویں برج حوت میں رہتے ہوئے بچوں کی نسبت طے کرنے نکاح یا شادی و رشتہ کے حوالے سے اہم اوقات دے گا، ان دنوں کنوارے اسد افراد کا رشتہ یا منگنی طے ہوجائے گی۔ زہرہ 5 اپریل تا 2 مئی مشتری کے ساتھ برج حوت میں مقیم ہوگا یہاں مشتری کی سعادت اور زہرہ کا شرف بچوں کے حوالہ سے خوشیاں دے گا۔ کاروباری یا ملازمتی افراد جو کہ لاٹری یا کمیٹی کی طرز پر بچت کرتے ہیں ان دنوں ایسے افراد کو روپیہ پیسہ ملنے کے امکانات ہونگے۔ اسٹاک مارکیٹ سے منسلک افراد یا ذخیرہ اندوزی کرنے والے فائدہ اٹھائیں گے۔ 11 مئی کو مشتری کا داخلہ نویں قسمت کے گھر میں ہوگا، اولاد، انعام، اسٹاک مارکیٹ اور لاٹری کے حوالہ سے یہاں مشتری ازحد فوائد دے گا، تاہم مشتری کے رجعت کے ایام 29 جولائی سے 24 نومبر تک محتاط رہنا ہوگا۔ ان دنوں اسٹاک مارکیٹ یا انعامی بانڈز میں سرمایہ کاری کرنا مناسب نہ ہوگا اور نہ ہی ذخیرہ اندوزی کی کوشش کریں، نقصان اٹھا سکتے ہیں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ:**

زحل مشتری و شمس ان معاملات میں اہم سیارگان ہیں۔ زحل سارا سال ساتویں شادی بیاہ کے گھر میں رہے گا۔ جبکہ مشتری کا قیام بھی آٹھویں گھر میں گیارہ مئی تک ہوگا۔ ابتدائی پانچ ماہ شادی بیاہ کے حوالہ سے اہم ثابت ہوسکتے ہیں 20 جنوری تا 18 فروری شمس کا وبال زحل کے ساتھ معاملات میں خرابیاں لا سکتا ہے بنتے رشتے ٹوٹ سکتے ہیں یا التوا کا شکار ہونگے تاہم 18 فروری تا 20 مارچ شمس کا قیام برج حوت میں مشتری کے ساتھ ہوگا۔ یہ وقت بگڑتے رشتوں کو سنبھالنے میں اہم ثابت ہوگا ان ایام میں شادی کے بیش بہا امکانات ہونگے ازدواجی الجھنوں اور لڑائی جھگڑوں میں الجھے افراد کو بھی ان دنوں باہمی گفتگو سے معاملہ فہمی کے امکانات دمیسر آئیں گے۔ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کے دنوں میں آپ کو شادی بیاہ سے گریز کرنا بہتر ہوگا ورنہ زحل کے صدقات لازمی دینا ہونگے۔ اسی کے ساتھ مشتری کی رجعت بھی 29 جولائی تا 24 نومبر شادی بیاہ کے کاموں میں التوا لائے گی جبکہ طلاق یا علیحدگی کے معاملات میں الجھے افراد کی پریشانیوں میں مزید اضافہ ہوسکتا ہے۔

**تعلقات عامہ سفر و نزدیکی تعلقات:۔** عطارد زہرہ اور زحل ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں، جبکہ مشتری آپکے سسرالی تعلقات کو بہتر بناتا ہے۔ 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر، عطارد کی رجعت ہوگی ان ایام میں تعلقات متاثر ہوسکتے ہیں۔ 10 مارچ تا 27 مارچ عطارد کا ہبوط آپکے تعلقات کو متاثر کرے گا، اس دوران میں سفر سے بھی گریز کریں۔ زہرہ 5 اپریل تا 2 مئی شرف میں ہوگا، کاروباری سفر اور دیگر نزدیکی سفر متوقع ہوسکتے ہیں۔ زحل ساتویں گھر میں اچھی پوزیشن پر ہوگا، آپ اپنے مدمقابل افراد کو قائل کرنے میں کامیاب ہوسکتے ہیں۔ اگر تعلقات میں کوئی خرابی پیدا ہو تو زحل تعلقات بہتر بنانے میں معاون ہوگا۔ تاہم 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کی وجہ سے گڑے مردے اکھاڑنے اور پرانی رنجشوں کو بنیاد بنا کر تعلقات کو خراب کرنے کی کوششیں کی جائیں گی۔ صبر اور تحمل سے ان اوقات کو گزاریں، دیگر ایام معاون ثابت ہونگے۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات:۔** زحل مشتری اور عطارد ان معاملات میں اہم کردار کے حامل سیارگان ہیں۔ زحل سارا سال

ساتویں گھر میں رہے گا اور مشتری گیارہ مئی تک آٹھویں گھر رہتے ہوئے شراکتی کاروباری معاملات کو بہتر بنائے رکھے گا، ان ایام میں آپکو نئی شراکت کے مواقع بھی دستیاب ہونگے جب کہ پرانی شراکت داریوں کو مزید وسعت دیے جانے کے امکانات ہونگے۔ زحل چھٹے کا حاکم ہوکر قرضہ جات کے حصول میں سرگرداں افراد کو کامیابی سے قرضے دلوائے گا جبکہ قرضوں کی وصولی کے حوالہ سے مشتری بھی اہم کردار ادا کرتا ہوا پھنسی ہوئی رقوم کی وصولی میں معاون ثابت ہوگا۔ 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر ،عطارد کی رجعت کے ایام میں مالی معاملات میں خرابی ہوسکتی ہے اخراجات اور آمدنی میں توازن بگاڑ کا شکار ہوگا۔ جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت اور 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت کے ایام معاملات میں التوا اور تاخیر کے ساتھ ناکامی بھی ہوسکتی ہے۔ ان ایام میں مالی معاملات پر خاص توجہ رکھنا ہوگی۔

## حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم

مریخ اور قمر ان معاملات میں اہم کردار کے حامل سیارگان ہوتے ہیں۔ قمر ہر ماہ دسویں گھر شرف یاب ہوکر کاروباری افراد جو کہ بیرون ملک سفر یا تجارت سے منسلک ہوں انہیں مناسب وقت دیتا ہے۔ مریخ اس کے ساتھ اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے اہم ستارہ ہے۔ آغاز سال 24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کا شرف اسکالرشپ کی بنیاد پر بیرون ملک تعلیم کے خواہش مند افراد کو کامیاب کرے گا ۔جبکہ 25 مئی تا 5 جولائی کا دورانیہ نویں گھر مریخ کا قیام حج، زیارات، عمرہ و مذہبی سفر کے حوالہ سے تو اہم ہوگا ہی لیکن تعلیم کے حوالہ سے بیرون ملک جانے کے خواہش مند افراد کو ان دنوں میں اچھے مواقع ملیں گے۔ 21 جون تا 23 جولائی شمس ذاتی ستارہ بارہویں امیگریشن کے گھر میں ہوگا، عین ممکن ہے کہ باہر جانے کے خواہش مند افراد کو ان دنوں سفر کا موقع مل جائے۔ 20 اگست سے سال کے آخر تک مریخ رجعت اور وبال کے درمیان ہوگا، ان ایام میں بیرون ملک سفر میں التوا اور ناکامی یا صحت کی خرابی کی وجہ سے تاخیر ہوسکتی ہے بیرون ملک اسد افراد ان دنوں وطن واپسی کا سفر اختیار کرسکتے ہیں۔

**امیدیں خواہشات و دوست احباب:۔** عطارد اور شمس ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل ہیں۔ جبکہ زہرہ کا کردار دوست احباب اور نزدیکی تعلقات کے حوالہ سے اہم نوعیت کا حامل ہوتا ہے۔ 20 مارچ تا 20 اپریل شمس شرف کے برج سے گذر رہا ہوگا، انہی دنوں بیت الامید کا مالک عطارد آٹھویں نحس ہوگا جسکی وجہ سے دوست احباب کی جانب سے تعلقات بنتے بگڑتے اور وابسطہ امیدیں ٹوٹتی نظر آئیں گی۔ 5 اپریل تا 2 مئی زہرا کا شرف کے گھر قیام اور انہی دنوں عطارد کا دسویں اور گیارہویں گھروں میں داخلہ حالات کو سازگار بنائے گا۔ 21 مئی تا 21 جون شمس کی بیت الامید میں موجودگی اور ساتھ ہی عطارد کا 30 اپریل تا 5 جولائی بیت الامید میں قیام سعد اثرات لائے گا۔ دوست احباب سے وابسطہ امیدیں پوری ہونے اور خواہشات کی تکمیل کے حوالے سے یہ وقت اہم نوعیت کا حامل ہوگا 14 جنوری تا 4 روری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر، عطارد کی رجعت کے ایام میں مشکلات پیدا ہوں گی۔ دوست احباب چھوٹتے یا وابستہ امیدیں ٹوٹتی محسوس ہوں گی۔ تاہم صبر و تحمل اور دور اندیشی ان معاملات میں بہتری پیدا کرسکتی ہے۔

**امیگریشن خفیہ معاملات و روحانی امور:۔** مریخ اور قمر ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ 25 مئی تا 5 جولائی مریخ کا برج حمل میں قیام اہم نوعیت کا حامل ہوگا، ان ایام میں روحانیت کی جانب آپ قدم بڑھائیں گے، جبکہ اچھے اساتذہ اور ماہر افراد بھی ان دنوں آپ کو بہترین روحانی راہنمائی دے سکتے ہیں۔ اسد افراد کی اکثریت عقلی دلائل کو زیادہ اہمیت دیتی ہے، عین ممکن ہے کہ آپ اپنی روش کے مطابق کسی شخص کو آزمائیں اور ایک اچھے روحانی مشیر دوست یا راہنما سے محروم ہو جائیں۔ امیگریشن کے معاملات میں ہر ماہ قمر کے شرف اور قمر در سرطان کے ایام کو جنتری سے نوٹ کریں اور کوشش کریں کہ امیگریشن سے منسلک کاموں کا آغاز ان تاریخوں میں کریں اور قمر در عقرب کے ایام میں صدقات کی عادت آپکے امیگریشن سے منسلک مسائل کو حل کرنے میں بہترین حل ثابت ہوگی۔ 20 اگست تا آخر سال تک مریخ کی حالت اچھی نہ ہوگی، ان ایام میں روحانی وظائف یا کاموں کے آغاز سے پہلے اپنے اساتذہ سے مشورہ کئے بغیر کوئی کام نہ کریں ورنہ رجعت کے امکانات بھی ہوسکتے ہیں۔

**قمری و شمسی گرھن:۔** آپ کا ذاتی ستارہ شمس اس سال دو بار گرہن میں آئے گا، 30 اپریل کو دسویں ثور میں اور چوتھے عقرب میں 25 اکتوبر کو شمس گرہن لگے گا۔ 16 مئی کو قمری گرہن چوتھے گھر اور 8 نومبر کو دوسرا قمری گرہن دسویں ثور میں لگے گا۔ ان ایام میں کاروباری اور گھریلو امور متاثر ہو سکتے ہیں جبکہ اہل خانہ کی صحت اور والدہ کی صحت کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔ زمین جائیداد سے منسلک امور گرہن کی وجہ سے متاثر ہوسکتے ہیں، جب کہ شمس کے گرہن میں خصوصاً اپنی ذات کا بھی لازمی خیال رکھیں۔ چونکہ شمس آپ کا ذاتی ستارہ ہے لہذا آپ کی شخصیت، صحت کو متاثر کرسکتا ہے۔ گرہن کے ایام میں نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی اور صدقات دینے سے گرہن کی ممکنہ نحوستوں سے بچا جاسکتا ہے۔

**صدقات وظائف اور جواھرات:۔** سورۃ شمس نماز فجر کے اوقات میں دس بار تلاوت کریں۔ یا غفار بحق یا حی یا قیوم ۃ کا ورد 110 مرتبہ کریں

زرد عقیق، سنہلا اور یاقوت کا پتھر آپ پہن سکتے ہیں۔نیلم کا استعمال فوائد کا حامل ہوگا تاہم نیلم کا پتھر زائچہ سے تشخیص کروا کر پہنیں ورنہ نیلم سے گریز کریں۔اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں۔

**سنبلہ** | **VIRGO** 24 Aug - 23 Sep | **سیارہ:** عطارد



**دن:** بدھ **عدد:** ۵ **حروف:** پ، غ

**رنگ:** گہرا زرد، پیلا

**عنصر:** خاکی

**جواہر:** گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ

**بہترین شریک حیات:** جدی، ثور

**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا

**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریں، السر، کان کی تکالیف

**خصوصیات:** تیز ترار، ذہین، شاطرانہ مزاج، اچھی قوت فیصلہ کے مالک، آزاد اور آزادانہ سوچ کے مالک افراد ہوتے ہیں۔تعلقات کے آغاز میں ہی دوسروں پر غالب آنے کی کوشش اور مضبوط مستحکم اور پر اعتماد ہوتے ہیں، تاہم ان میں جنسی خواہشات زیادہ ہوتی ہیں۔اسکے برعکس سنبلہ لڑکی یا عورت اتنی ہی شرمیلی اور شرم وحیا کا پیکر ہوگی۔امور خانہ داری میں ماہر اور سُر وآواز کا امتزاج سنبلہ خواتین میں پایا جاتا ہے۔سنبلہ کے مزاج پر چاند کا اثر بہت شدت سے ہوتا ہے۔مکمل طور پر سنبلہ افراد پر گفتگو کرنے کے لئے قمر کی زائچہ میں موجودگی انکی شخصیت کو واضح کرتی ہے۔خاکی مزاج ہونے کی وجہ سے اپنی ذات گھر اور اپنے تعلقات کے حصار میں رہتے ہیں۔دائرۃ البروج میں چھٹا برج ہے انکی پیدائشی علامات میں زیریں ناف پر پیدائشی علامات ہوسکتی ہیں

**ستاروں کی گردش واہم معاملات:** زحل کی گردش سارا سال برج دلو کے چھٹے گھر میں ہوگی۔صحت سلامتی کے لحاظ سے آپ کو احتیاط کرنا ہوگی۔یہاں زحل کی رجعت کے ایام آپ کی صحت کو متاثر کریں گے، خصوصاً مریخ اور شمس کے ساتھ چھٹے گھر میں زحل کا قران نہایت احتیاط طلب وقت ہوگا۔دوسری جانب مشتری گیارہ مئی تک ساتویں گھر میں رہتے ہوئے اچھے حالات عزت وقار میں اضافہ، ازدواجی شراکتی معاملات کو بہتر بنائے رکھے گا لیکن 11 مئی کو مشتری برج حمل میں آٹھویں گھر میں داخل ہوجائے گا والدہ اور اہل خانہ کی صحت متاثر ہونے کے ساتھ گھریلو مسائل بڑھ سکتے ہیں خصوصاً مشترکہ خاندانی نظام میں رہنے والے لوگ اس سال الگ ہوسکتے ہیں وراثتی جائیداد کے مسائل سر اٹھائیں گے۔شریک حیات کی صحت متاثر ہونے کے امکانات کے ساتھ مالی توازن میں بگاڑ پیدا ہوسکتا ہے۔راہو اور کیتو جو گذشتہ ڈیڑھ سال چوتھے دسویں گھر میں معاملات کو متاثر کررہے تھے اس سال جنوری 18 کو برج تبدیل کرتے ہوئے راہو برج ثور میں اور کیتو برج عقرب میں داخل ہوجائے گا۔بہن بھائیوں میں اختلافات، صحت کے مسائل اور تعلقات میں خرابیاں راہو کیتو کی وجہ سے پیدا ہوسکتی ہیں۔

**معاشی ومالی استحکام:**۔ زہرہ ومشتری اہم نوعیت کے حامل ہیں۔5 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا شرف کے گھر میں قیام شراکتی کاروبار والوں کو تو فائدہ دے گا ہی اسکے ساتھ ساتھ ملازمت پیشہ افراد کو بھی مالی طور پر مضبوط کرے گا۔یہاں مشتری اور زہرہ کا قران مالی استحکام کے حوالہ سے نہایت اہم ہوگا۔عطارد 11 اپریل سے 5 جولائی تک سعد حالت میں رہتے ہوئے یقینی طور پر اچھے حالات کی نشان دہی کرتا ہے۔اس دوران نئے کاروبار کی بنیاد رکھنا یا جاری کاموں کو وسعت دینے کی کوشش کریں۔شراکتی طور پر مالی منصوبوں کے لحاظ سے بہترین وقت ہے۔2 مئی تا 26 مئی، 5 ستمبر تا 29 ستمبر، 23 اکتوبر تا 16 نومبر زہرہ کے نحس اوقات ہونگے۔

جبکہ عطارد کی رجعت 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر تک ہوگی ان تاریخوں میں مالی مسائل پیدا ہوسکتے ہیں نئے یا جاری کاموں کو وسعت دینے سے گریز کریں 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت کے ایام بھی احتیاط طلب ہونگے۔

# ستارے آپ کے

**منگنی اولاد انعامی بانڈز ولاٹری:**۔ زحل اور زہرہ ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔زحل سارا سال چھٹے گھر میں ہوگا۔چھوٹے انعامات لاٹری یا اسٹاک مارکیٹ سے فوائد دیتا رہے گا، تاہم یہاں نئی سرمایہ کاری کرنا اچھا ثابت نہ ہوگا۔خصوصاً سال کے آٹھ ماہ حالات زیادہ اچھے نہیں ہونگے۔تاہم اپنے بچوں کو نئے کاروبار پر لگانا، سرمایہ کاری کرنا یا بچوں کے حوالہ سے انعام یا لاٹری کا حصول ممکن ہوگا۔منگنی یا نسبت کے حوالہ سے 29 ستمبر تا 23 اکتوبر کا وقت نہایت اچھا ہوگا، دیگر اوقات میں معاملات خراب ہوسکتے ہیں۔مخالفین یا قریبی لوگ معاملات خراب کریں گے۔10 دسمبر تا 3 جنوری اور آنے والے سال کی فروری کا وقت نہایت مناسب ہوگا۔ زہرہ کا پانچویں قیام اور چھٹے زحل کے ساتھ قران بڑے انعامات مل سکتے ہیں، اسٹاک مارکیٹ سے فوائد حاصل ہوں گے تاہم زحل کی رجعت 5 جون تا 23 اکتوبر کے درمیان منگنی نسبت طے ہونے یا بانڈز یا لاٹری میں سرمایہ کاری کرنا فائدہ مند نہ ہوگی، نقصان ہوسکتا ہے احتیاط کرنا مناسب ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی ومعاملات وشادی بیاہ:**۔ عطارد

مشتری شراکتی وازدواجی حوالہ سے اور زحل مشتری شادی بیاہ و پسند کی شادی کے حوالہ سے اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ گیارہ مئی تک حالات شادی بیاہ و شراکتی حوالے سے سازگار ہونگے۔ 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا ساتویں شرف شادی بیاہ میں موجود رکاوٹوں کو ختم کرنے کا باعث بنے گا۔ سنبلہ افراد کے لئے اپریل کا مہینہ شادی بیاہ کے حوالے سے نہایت سعد اہمیت کا حامل ہوگا۔ ان ایام میں اپنی یا سنبلہ بچوں کی شادی یقینی ازدواجی خوشیوں سے بھرپور ہوگی۔ شراکتی کاروبار کی بنیاد رکھنے والے والے افراد یا کسی بھی سطح پر شراکتی کاموں کو شروع کرنے کا یہ بہترین وقت ہوگا۔ پسند کی شادی کرنے کے خواہش مند افراد ان اوقات میں شادی کر سکیں گے۔ گیارہ مئی سے برج حمل میں مشتری کا داخلہ بھی سعد حیثیت کا حامل ہوگا۔ 4 اگست تا 26 اگست عطارد کا شرف اور، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کا میزان میں ہونا سعد اوقات ہونگے۔ تاہم مشتری کی رجعت 29 جولائی تا 24 نومبر ہوگی ان ایام میں شادی بیاہ شراکتی یا کاروباری کوئی نیا کام نہ کریں۔

**تعلقات عامہ سفر و نزدیکی تعلقات:۔** مریخ اس معاملہ میں اہم ہے لیکن مریخ سنبلہ والوں کے لئے اچھا نہیں ہوتا جبکہ زہرہ تعلقات کے حوالہ سے اہم ستارہ ہے۔ 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ شرف کے گھر میں ہوگا معاشرتی تعلقات و قریبی اقرباء سے تعلقات بہتر رہیں گے۔ انہی دنوں مریخ 16 اپریل تا 25 مئی حوت میں قیام کرتے ہوئے مشتری کے ساتھ بگڑے تعلقات کو بنانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ چھوٹے قریبی سفر ان ایام میں کریں گے۔ 2 مئی تا 26 مئی زہرہ برج حمل میں نحس ہوگا اپنے جذبات اور غصہ پر قابو رکھیں، طبیعت میں تیزی اور تلخی تعلقات خراب کرے گی۔ سفر میں احتیاط کرنا ہوگی۔ مریخ 25 مئی تا 5 جولائی آٹھویں گھر حمل میں ہوگا۔ ان اوقات میں تعلقات بہتر رہیں گے۔ ازدواجی و نزدیکی تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کا میزان میں قیام ہوگا تعلقات بہتر رہیں گے، جبکہ سیر و سیاحت یا تقریبات میں شمولیت ان دنوں عروج پر رہے گی۔ جبکہ عطارد کی رجعت کے ایام میں سفر سے گریز کرنا مناسب ہوگا 23 اکتوبر تا 16 نومبر، سفر سے گریز کریں ان دنوں تلخیاں عروج پر رہیں گی۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات:۔** زحل قرضوں کے حوالہ سے اور مریخ وراثت و مشتری مشترکہ مالی مفادات کے حوالہ سے اہم سیارگان ہیں۔ زحل سارا سال چھٹے گھر میں ہوگا یہاں قرضوں میں اضافہ ہوسکتا ہے، جبکہ نئے قرضوں کے حصول میں کامیابیاں ملیں گی۔ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کے ایام میں مالی معاملات خراب اور قرضوں میں اضافہ ہوگا۔ وراثتی معاملات 24 جنوری تا 6 مارچ اور 25 مئی تا 5 جولائی کے درمیان حل کرنے کی کوشش کریں ان اوقات میں خوش اسلوبی سے معاملات حل ہوسکیں گے۔ خصوصاً مشتری کا گیارہ مئی کو آٹھویں حمل میں داخلہ اور مریخ کے ساتھ قران وراثتی مسائل حل کرنے میں نہایت سعد اوقات ہونگے۔ شراکتی معاملات گیارہ مئی تک نہایت خوش اسلوبی سے چلتے رہیں گے، نئی شراکت داریاں وجود میں آ سکتی ہیں۔ جبکہ گیارہ مئی کو برج حمل میں مشتری کا قیام شراکتی معاملات میں پیدا شدہ الجھنوں اور عدم اعتماد کو ختم کرنے میں معاون ثابت ہوگا۔ 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کی رجعت شراکتی و وراثتی معاملات میں التوا اور مشکلات پیدا کر سکتی ہے ان اوقات میں معاملات کو صبر و تحمل سے حل کرنے کی کوشش کریں۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم:۔** نویں گھر کا مالک زہرہ اور یہاں راہو کا قیام دینی معاملات، حج زیارات اور بیرون ملک سفر کے حوالہ سے اہم ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم کے خواہش مند افراد کو بیرون ملک یا اندرون ملک تعلیم کے حوالہ سے مدارس و یونیورسٹیز میں داخلے مل سکیں گے۔ 18 جنوری سے آنے والے سال تک اٹھارہ ماہ کے لئے راہو کا قیام آپکو دینی تعلیمات اور دینی مقامات کی جانب لے جائے گا۔ خصوصاً 8 مئی تا 23 جون زہرہ کا برج ثور میں راہو کے ساتھ قیام اور قران حج زیارات کے سفر کی تیاری اور ارادوں کے حوالہ سے اہم وقت ہوگا۔ ان ایام میں حج کی تیاری کریں۔ PHD اور دیگر اعلیٰ تعلیمی ڈگریوں کے حصول کے حوالہ سے راہو اور زحل اہم کردار ادا کریں گے۔ امپورٹ ایکسپورٹ یا بیرون ملک تجارت سے منسلک افراد کو نہایت اہم اور متبرک وقت ملے گا، ان دنوں میں اگر آپ بیرون ملک سفر یا تجارت کے معاہدے کر سکیں تو ساری زندگی اس کا ثمر آپ کو ملتا رہے گا۔ 5 ستمبر تا 29 ستمبر اور 23 اکتوبر تا 16 نومبر سفر کے حوالہ سے نحس اوقات ہونگے بیرون ملک سفر سے اجتناب کریں یا سفر لازم ہو تو صدقات دیں۔

**امیدیں خواهشات و دوست احباب:۔** قمر اور مریخ ان معاملات میں اہم سیارگان ہیں۔ جبکہ عطارد کا کردار اہم نوعیت کا حامل ہوتا ہے۔ قمر ایک تیز رفتار سیارہ ہے جو ایک ماہ میں عروج و زوال کی منازل طے کرتا ہوا دوست احباب اور بنتے بگڑتے تعلقات میں تبدیلیاں لاتا ہے۔ قمر در سرطان اور قمر در سنبلہ کی تواریخ جنتری میں نوٹ کرلیں ان ایام میں دوست احباب سے کام لینے کی کوششیں کامیاب ہونگی۔ لیکن قمر در عقرب کے ایام میں دوست احباب سے وابسطہ امیدیں پوری نہ ہونگی۔ عطارد آپکی ذات اور کاروباری تعلقات کو ظاہر کرتا ہے، عطارد کی رجعت 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے ایام میں معاملات خراب ہونے کے امکانات ہونگے، تاہم 30 اپریل تا 5 جولائی، اور 4 اگست تا 26 اگست کے ایام سعد

ہونگے۔کاروباری ونجی دوست احباب، ہمسایہ ونزدیکی تعلقات اوران لوگوں سے واسطہ امیدیں ان دنوں پوری ہونے کے واضح امکانات ہونگے۔24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کا شرف دوست احباب کی مدد سے دشمنوں پرغلبہ پانے کے حوالہ سے اہم وقت ہوگا۔

**امیگریشن خفیہ معاملات وروحانی امور:۔**
زہرہ اورشمس ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔20 جنوری تا 18 فروری امیگریشن کے حوالہ سے منفی وقت ہوگا،شمس کا زحل کے ساتھ قران امیگریشن معاملات میں التواء،تاخیر ناکامی لاسکتا ہے۔18 فروری تا 21 مئی کا وقت شمس کی گردش ساتویں تا نویں گھر میں ہوگی۔اس دوران شمس مشتری اور زہرہ کے ساتھ قران کرتا ہوا معاملات میں بہتری لائے گا۔روحانی امور کے لحاظ سے زہرہ 5 اپریل تا 2 مئی ساتویں شرف اور 28 مئی تا 23 جون برج ثور میں قیام اورراہو کے ساتھ قران روحانی مشیر اساتذہ یا راہنما کی مدد سے آپ روحانیت کی منازل طے کرسکیں گے۔ان ایام میں اپنی درست سمت کا تعین کرنا آپ کے لئے باعث اطمینان ہوگا۔ان ایام میں امیگریشن معاملات اچھے رہیں گے، ویزہ کے حصول کے لئے کاغذی کاروائی کا آغاز کریں، کامیاب ہونگے۔شمس کا گرہن آپکے خفیہ معاملات کوسامنے لانے میں اہم ہوتا ہے جسکی تفصیل آگے ملاحظہ کریں۔

**قمری وشمسی گرہن:۔** بیت لامید کا حاکم قمر اس سال دوبار گرہن میں آئے گا، جب کہ شمس خفیہ اموروامیگریشن کے مسائل سے منسلک شمس بھی دوبار گرہن میں آئے گا۔شمس کا پہلا گرہن 30 اپریل اوریکم مئی کی درمیانی شب نویں گھر برج ثور میں لگے گا جبکہ اسی مقام پر قمر کا دوسرا گرہن 8 نومبر کو لگے گا۔بیرون ملک سفر، تعلقات، تجارت اوردیگر معاملات اس گرہن کی وجہ سے متاثر ہوسکتے ہیں۔خصوصاً بیرون ملک تعلیم یا کاروبار کی غرض سے جانے والے افراد کا سلسلہ التوا یا مشکلات کا شکار ہوسکتا ہے۔ بیرون ملک مقیم افراد کی صحت متاثر ہوسکتی ہے۔دوسرا قمری گرہن 16 مئی کو تیسرے گھر عقرب میں لگے گا اور یہیں شمس کا دوسرا گرہن 25 اکتوبر کو لگے گا یہ گرہن نسبتاً زیادہ نحس ہوگا، جو کہ قمر در عقرب کے درمیان لگے گا۔قریبی تعلقات، بہن بھائیوں عزیز واقرباء دوست احباب سے متاثر ہونگے۔سفر میں مشکلات درپیش آسکتی ہیں۔چونکہ کیتو 18 جنوری سے برج عقرب میں داخل ہو چکا ہوگا لہذا عقرب اورثور میں لگنے والے چاروں گرہن زیادہ نحس اثرات دے سکتے ہیں۔گرہن کی ان تواریخ میں نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی کریں۔اورصدقہ چاول باجرہ پرندوں کولازمی دیں۔یاد رکھیں اگر آپ کے زائچہ ولادت میں کوئی ستارہ انہی مقامات پر موجود ہو جہاں گرہن لگ رہے ہیں تو یہ گرہن از حد نحوست مرتب کرسکتے ہیں۔بہتر ہے کہ اپنا زائچہ بنوا کر مناسب صدقات تجویز کروائیں اورگرہن کی نحوستوں سے بچیں۔

**صدقات وظائف اورجواھرات:۔** یااللہُ یارزاقُ یاغنیُ کا ورد 122 مرتبہ کریں یا کم از کم 41 مرتبہ لازمی کریں۔جوہرات میں آپ اونکس، جیڈ، زمرد پہن سکتے ہیں جبکہ سفید پکھراج یا ہیرا راہو کیتو کی نحوستوں سے بچنے کے لئے آپ پہن سکتے ہیں۔اگر آپ اصلی اورسرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں 03 111 888 668

## میزان LIBRA سیارہ زہرہ
24 Sep - 23 Oct



**دن:** جمعہ **عدد:** ٦ **حروف:** ر، ت، ط
**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
**عنصر:** ہوا
**جواھر:** ہیرا، اوپل
**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا
**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل
**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سردرد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریں

# ستارے آپ کے

**خصوصیات:** کھلے دل والے میزان افراد زندگی گزارنے کے لئے خاصے پرجوش اور کھلے ذہن کے مالک ہوتے ہیں ہر اس چیز سے انہیں کراہیت محسوس ہوتی ہے جس سے انکے لباس یا شخصیت یا ہاتھوں پر گندگی یا نشان آنے کا امکان ہو۔اسراف کھلے ہاتھ کے مالک اور دوستوں اور ملنے جلنے والوں میں امتیازی مقام رکھنے کی خواہش رکھتے ہیں۔منقلب بادی برج ہونے کی وجہ سے حالات اورواقعات کے مطابق خود کو ڈھالنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔صنف مخالف میں اچھا مقام رکھتے ہیں۔مرد وزن دونوں میزان افراد شکل صورت اورخوبصورتی کے لحاظ سے اچھے ہوتے ہیں اگر انکے لگن میں کوئی نحس ستارہ نہ ہو۔زہرہ انکا ستارہ ہے، فطری طور پر حسن، خوبصورتی، فطرت اورفطری مقامات سے پیار کی حد تک عشق ہوتا ہے۔میزان افراد عمدہ شریک حیات ثابت ہوتے ہیں۔بیضوی چہرے کے مالک گردن زیرناف یا جنسی مقام پر پیدائشی علامات رکھتے ہیں۔

**ستاروں کی گردش واھم معاملات:** تیسرے چھٹے کا مالک مشتری گیارہ مئی تک چھٹے گھر برج حوت میں رہتے ہوئے صحت سلامتی کے معاملات میں بہتری رکھے گا۔دشمنوں پرغلبہ، آفس کے معاملات میں بہتری اور نوکری میں ترقی کے امکانات گیارہ مئی تک رہیں گے۔ جبکہ گیارہ مئی کے بعد

مشتری کا داخلہ برج حمل ساتویں گھر میں ہو جائے گا، تعلقات میں بہتری لائے گا، بہن بھائیوں کی جانب سے خوشی کی خبر یا بہن بھائیوں میں سے کسی کی شادی بیاہ یا دنیاوی خوشی کی خبر دیگا۔ ازدواجی معاملات میں ملا جلا رجحان رہے گا، خصوصاً مشتری کے رجعت کے ایام میں آپ کو سسرالی ازدواجی معاملات میں مشکلات یا الجھنوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ شراکتی و سماجی معاملات میں مشتری یہاں نیوٹرل کردار ادا کرتا ہوا معاملات کو سنبھالنے اور معاملہ فہمی کی جانب لے جائے گا۔ تاہم سماجی تنظیموں سے منسلک افراد کو کامیابیاں مل سکیں گی۔ مشتری کا ساتویں گھر میں قیام غیر شادی شدہ افراد کی شادی کروا سکتا ہے زحل بدستور سال گذشتہ کی طرح برج دلو میں پانچویں گھر رہے گا۔ علم وفراست تعلیم اور تحقیق کے کاموں سے منسلک افراد کو یہاں زحل کامیابیاں دلوائے گا۔ پیار محبت اور عشق کی جانب نئے روابط بنیں گے۔ تاہم یہاں زحل کا قیام اولاد کی خواہش رکھنے والے افراد کو مایوسی دے سکتا ہے۔ اسکے ساتھ ہی اسٹاک مارکیٹ اور ذخیرہ اندوزی کے کاموں سے منسلک افراد کو کامیابی مل سکتی ہے۔ پرائز بانڈز یا لاٹری سے آپ کو کثیر رقم کا حصول ہو سکتا ہے۔ راہو برج ثور اور کیتو برج عقرب میں 18 جنوری کو ڈیڑھ سال کے لئے داخل ہو جائیں گے، اپنی اور شریک حیات کی صحت کا خاص خیال رکھیں اعصاب اور اعصابی دباؤ آپ کو مختلف پریشانیوں یا بیماریوں میں مبتلا کر سکتا ہے، گو کہ راہو کیتو دونوں شرف کے گھر میں ہونگے تاہم انکے منفی اثرات مرتب ہوتے ہیں

**معاشی و مالی استحکام:۔** مریخ اور قمر عطارد ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں مریخ روزمرہ کی آمدنی کو ظاہر کرتا ہے اور عطارد نویں کا مالک ہو کر قسمت کے معاملات کو ظاہر کرتا ہے جبکہ قمر آپ کے دسویں کا مالک ہو کر آپ کے کام کاروبار میں عروج زوال کو ظاہر کرتا ہے۔ مریخ سارا سال چوتھے سے نویں گھر کے درمیان گردش کرے گا۔ 24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کی شرف میں چوتھے گھر موجودگی زمین جائیداد کی فروخت یا گھریلو سواری از قسم کار کی فروخت یا تبدیلی میں مالی فوائد کا حصول ممکن ہوگا۔ 15 اپریل تا 25 مئی مریخ کا چھٹے گھر قیام کاروباری افراد کے لئے ملے جلے اوقات کا حامل ہوگا تاہم نوکری پیشہ افراد کے لئے ترقی یا تنخواہ میں اضافہ کی صورت میں مالی استحکام لائے گا۔ 25 مئی تا 5 جولائی مریخ کا ساتویں گھر قیام شراکتی امور میں مالی بہتری اور نئی شراکت داریوں کے ذریعہ سے مالی بہتری کے امکانات ہو سکتے ہیں۔ 15 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر، عطارد کی رجعت کے ان ایام میں قسمت ساتھ نہ دے گی۔ تحریری مالی معاملات میں احتیاط برتیں، 20 اگست تا سال آخر تک مریخ کا قیام نویں گھر میں ہوگا، مریخ کی طرح اور 30 اکتوبر سے رجعت جو کہ سال کے آخر تک رہے گی کاروباری میزان افراد کے لئے یہ مشکل وقت ہوگا۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز و لاٹری:۔** زحل اور مریخ ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل ہوتے ہیں۔ جبکہ زہرہ دونوں ستاروں کے ساتھ مل کر سعد اور نحس واقعات مرتب کرتا ہے۔ زہرہ 6 مارچ تا 5 اپریل برج دلو میں زحل کے ساتھ قران کرے گا۔ انعامی بانڈز لگنے کے حوالہ سے اس سال کا سعد ترین وقت ہوگا۔ اگر آپ نے پرائز بانڈز میں قسمت آزمائی کرنی ہو تو لازمی ان دنوں اپنی قسمت آزمائیں۔ یوں تو زحل سارا سال پانچویں گھر میں رہتے ہوئے چھوٹے بڑے انعامات دلوا سکتا ہے، تاہم یہ وقت بڑے انعامات کے حوالہ سے بہتر ہوگا، جبکہ مئی کا مہینہ منگنی اور نسبت طے کئے جانے کے حوالہ سے بہتر ہوگا۔ ان ایام میں بچوں کے رشتے طے ہو سکیں گے، جبکہ غیر شادی شدہ افراد کو بھی شادی کے لئے بہترین اوقات میسر ہونگے۔ مریخ 25 مئی تا 5 جولائی ساتویں اور زحل پانچویں گھر، زہرہ 26 مئی تا 23 جون آٹھویں گھر ثور میں ہونگے۔ یہ اوقات کسی بھی میزان مرد و عورت کے لئے نکاح شادی اور رشتہ کے حوالہ سے اہم ہیں انہی دنوں میں پسند کی شادی کے خواہاں افراد کو من پسند جگہ رشتہ ہونے کے امکانات بھی ہونگے۔ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کے ایام میں منگنی کرنے سے گریز کریں ورنہ رشتہ ٹوٹنے کا امکان ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ:۔**

مریخ اور زہرہ دونوں ستارے ان معاملات کے حوالہ سے اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ زحل کی نظر سارا سال شراکتی امور سے منسلک گھر پر پڑتی رہے گی۔ شادی بیاہ کے جاری معاملات میں ان بن اور رکاوٹیں آ سکتی ہیں۔ 24 جنوری سے 6 مارچ تک مریخ کی چوتھے گھر موجودگی گھریلو سطح پر رشتوں کی تلاش اور بات چیت کے حوالہ سے اہم ثابت ہوگی، تاہم 6 مارچ تا 15 اپریل مریخ کی زحل کے ساتھ پانچویں گھر موجودگی شادی بیاہ اور رشتوں سے منسلک کاموں میں التوا لائے گی۔ بنتی بات بگڑ سکتی ہے رشتے ٹوٹ سکتے ہیں اور شادی بیاہ کی تیاریاں ادھوری رہ جائیں گی۔ بہتر ہوگا ان ایام میں ازدواجی معاملات کے حوالہ سے قدم نہ اٹھائیں۔ مریخ 25 مئی تا 5 جولائی ساتویں اور زحل پانچویں گھر، زہرہ 26 مئی تا 23 جون آٹھویں گھر ثور میں ہونگے۔ یہ اوقات کسی بھی میزان مرد و عورت کے لئے نکاح شادی اور رشتہ کے حوالہ سے اہم ہیں۔ ان ایام میں پیش رفت کریں۔ مالی شراکتی منصوبوں میں پیش رفت کے لئے مئی کے بعد کے ایام سود مند ثابت ہونگے۔ تاہم مشتری کی رجعت 29 جولائی تا 24 نومبر کے درمیان مالی شراکت داریوں کے حوالہ سے

گریز کریں ، بلکہ جاری شراکت داروں کو سنبھالنے کی کوششیں کریں ورنہ معاملات بگڑ سکتے ہیں۔

**تعلقات عامہ سفرو نزدیکی تعلقات:** مریخ اور مشتری ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔مشتری گیارہ مئی تک چھٹے گھر برج حوت میں رہتے ہوئے ملازمت پیشہ افراد کی بدلی یا رہائش کی تبدیلی کے لحاظ سے اہم طور پر اثر انداز ہوگا جبکہ گیارہ مئی کے بعد مشتری کا برج حمل ساتویں گھر میں داخلہ اور تیسرے گھر پر مشتری کی سعد نظر تعلقات میں بہتری لانے کے ساتھ نئے تعلقات بننے اور دیرپا مضبوط تعلقات کی بنیاد رکھنے کے حوالہ سے اہم وقت ثابت ہوگا۔مریخ 25 مئی تا 5 جولائی مشتری کے ساتھ ساتویں گھر قیام پذیر ہوگا۔دوسرے اور تیسرے گھر کے مالک کا قران ساتویں گھر میں تعلقات عامہ کے لحاظ سے نہایت بہترین ہوگا۔کاروباری افراد کو کاروبار کی غرض سے قریبی سفر کم وبیش سارا سال ہی درپیش رہیں گے، تاہم مریخ کی نحوست 6 مارچ تا 15 اپریل، اور 5 جولائی تا سال کے آخر تک اور مشتری کی موجودگی حمل میں زائچہ کے حوالہ سے سعد نہ ہوگی۔ ان ایام میں دوران سفر احتیاط کریں۔انہی اوقات میں مشتری کی رجعت ساتویں گھر میں 29 جولائی تا 24 نومبر تعلقات عامہ کے لحاظ سے اچھی نہ ہوگی ۔5 ستمبر تا 29 ستمبر زہرہ کا وبال مزید مشکلات میں اضافہ تو کرے گا تاہم میزان میں زہرہ 29 ستمبر تا 23 اکتوبر رہتے ہوئے تعلقات میں بہتری اور اچھے حالات لائے گا۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات :۔** مشتری کی چھٹے گھر میں گیارہ مئی تک موجودگی ممکن ہے کہ قرضوں میں اضافہ کا باعث بنے چھٹے گھر میں مشتری کا سال گذشتہ سے قیام قرضوں میں اضافہ کے لحاظ سے اہم رہا ہے۔تاہم گیارہ مئی سے مشتری ساتویں گھر داخل ہوگا شراکتی بنیادوں پر موجود قرضوں کی ادائیگی کے لحاظ سے کام کرنا بہتر ثابت ہوگا۔پہلے سے جاری شراکتی کاموں کو وسعت دینے کے لئے مشتری کا ساتویں گھر میں داخلہ نہایت اہم نوعیت کا حامل ہوگا۔2 مئی تا 25 مئی زہرہ اور مشتری کا قیام ساتویں گھر میں ہوگا یہ وقت شراکتی کاموں اور قرضوں کے حصول کے لحاظ سے اہم ثابت ہوگا۔زحل کی وجہ سے وراثتی مسائل الجھن کا شکار ہو سکتے ہیں خصوصاً وراثتی جائیداد یا کاروبار سے سرمایہ کے حصول کے خواہش مند افراد کو سخت حالات کا سامنا ہو سکتا ہے اور وراثتی جھگڑے شدت اختیار کر سکتے ہیں خصوصاً زہرہ کی نحوست کے ایام 6 ستمبر تا 29 ستمبر، 23 اکتوبر تا 16 نومبر کے دوران وراثتی مسائل الجھیں گے۔5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت گھریلو وراثتی تقسیم کے لحاظ سے منفی اوقات ہونگے۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم :۔** عطارد اور زہرہ ان معاملات کے حوالہ سے اہم ہیں جبکہ بچوں کی اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے زحل کا عمل دخل بھی اہم نوعیت کا حامل ہوگا 10 مارچ تا 27 مارچ اور 17 نومبر تا 7 دسمبر عطارد نحس گھروں میں ہونگے، ان ایام میں حج زیارات اور امیگریشن کے حوالہ سے کئے گئے کام التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔ کاغذی کاروائیوں میں الجھنیں پیدا ہو سکتی ہیں۔30 اپریل تا 5 جولائی اور 4 اگست تا 26 اگست بیرون ملک سفر کے حوالہ سے اہم اوقات ہونگے۔ ان ایام میں حج زیارات اور اعلیٰ تعلیم کے خواہش مند افراد کو بھی بیرون ملک سفر کے مواقع دستیاب ہونگے۔15 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا کتوبر، عطارد کی رجعت کے ان ایام میں سفر کی کوششیں ناکامی سے دوچار ہو سکتی ہیں، کوشش کریں ان ایام میں امیگریشن کے کاموں یا بیرون ملک اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے کاروائیوں کا آغاز نہ کریں مشکلات پیدا ہونگی۔بچوں کی اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے زحل کی پانچویں گھر موجودگی علم و دانش اور تحقیق کے حوالہ سے اہم ہوگی۔زحل کی رجعت کے ایام 5 جون تا 23 اکتوبر بچوں کو بیرون ملک تعلیم کی غرض سے سفر میں دقت یا التوا درپیش ہو سکتی ہے۔

**امیدیں خواہشات و دوست احباب :۔** شمس اور زہرہ ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔گیارہویں گھر کا مالک شمس ہر ماہ بروج سے گذرتے ہوئے سعد و نحس اثرات مرتب کرتا ہے۔20 جنوری تا 18 فروری، 21 مئی تا 21 جون، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر، شمس کی گردش نحس بروج میں ہوگی۔ان ایام میں دوست احباب سے وابستہ امیدیں ٹوٹ سکتی ہیں اپنے مشیروں صلاح کاروں اور قریبی دوستوں کے مشوروں پر ان دنوں اندھا دھند عمل نہ کریں ورنہ مشکلات کا شکار ہو سکتے ہیں۔20 مارچ تا 20 اپریل ، 23 جون تا 23 اگست ، سعد اوقات ہونگے، اسی دوران مریخ اور شمس کی سعد نظرات بھی دوست احباب اور دیگر وابستہ امیدوں کے حوالہ سے اہم ثابت ہونگی۔11 اگست تا 6 ستمبر اور 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کی سعادتیں بھی سعد اثرات مرتب کریں گی۔

**امیگریشن خفیہ معاملات و روحانی امور :۔** عطارد نویں اور بارہویں کا مالک ہو کر ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں ۔امیگریشن کے لحاظ سے 30 اپریل تا 5 جولائی اور 4 اگست تا 26 اگست اہم اوقات ہونگے۔ ان اوقات میں بیرون ملک سفر، امیگریشن کے حصول کے خواہش مند افراد کو معاملات کا آغاز کرنا چاہئے، کامیابی نصیب ہوگی۔اسی دوران 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا شرف کاموں میں مزید آسانی پیدا کرے گا۔ ملازمت یا کام کاروبار کی بنیاد پر امیگریشن کے خواہش مند افراد ان اوقات سے فیض یاب ہو سکتے ہیں۔23 جون تا 18 جولائی زہرہ کا اوج نویں گھر میں

بیرون ملک سفر کرنے یا امیگریشن کے حوالہ سے ایک اور سعد وقت آپ کو دستیاب ہوگا۔ تاہم عطارد کی رجعت کے ایام 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر، ہونگے ان ایام میں امیگریشن کے کاموں کے آغاز یا دیگر کاروائیوں کو التوا میں ڈالنا بہتر ہوگا۔ روحانی امور کے لحاظ سے رجعت کی سعادت کو لازمی محوظ خاطر رکھیں، خصوصاً اورد وظائف یا دیگر روحانی کاموں کے لحاظ سے احتیاط برتیں۔

**قمری و شمسی گرہن :۔** دو گرہن دوسرے گھر اور دو گرہن آٹھویں گھر میں لگیں گے۔ مالی نظام میں گڑبڑ یا اچانک بگاڑ پیدا ہوسکتا ہے۔ 30 اپریل کا جزوی شمسی گرہن اور 8 نومبر کا قمری گرہن آٹھویں گھر میں کاروباری معاملات میں اچانک بڑا نقصان یا کاروباری رفیقوں کی جانب سے دھوکہ دہی کے امکان کو ظاہر کرتا ہے۔ 16 مئی کا مکمل قمری گرہن اور 25 اکتوبر کا جزوی شمسی گرہن دوسرے گھر برج عقرب میں لگیں گے۔ مالیاتی نظام کا خاص خیال رکھیں اچانک مالی توازن میں بگاڑ آپ کو پریشانی سے دوچار کرسکتا ہے۔ گرہن کے ان ایام میں نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی اور صدقات لازمی دیں تاکہ گرہن کی نحوستوں سے بچا جاسکے۔

**صدقات وظائف اور جواہرات :۔** چینی سوجی کا صدقہ عموماً جمعہ کے روز دینا معمول بنالیں۔ اسکے علاوہ کالے چنے کا صدقہ بروز جمعرات دینا مشتری کے وبال کی نحوستوں سے آپکو بچانے میں معاون ثابت ہوگا۔ ہیرا یا سفید پکھراج کا نگینہ آپ پہن سکتے ہیں جبکہ خصوصی طور پر اپنے نگینہ کا انتخاب کرنے کے لئے اپنا زائچہ بنوا کر مناسب نگینہ تجویز کروائیں۔ اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں **03 111 888 668**

| عقرب | SCORPIO<br>24 Oct - 22 Nov | سیارہ: مریخ |
|---|---|---|



**دن:** منگل **عدد:** 9 **حروف:** ن، ذ، ض، ظ

**رنگ:** نیلا، سرخ

**عنصر:** آبی

**جواہر:** پکھراج، عقیق، موتی

**بہترین شریک حیات:** حوت، سرطان

**ناموافق ساتھی:** دلو، ثور، اسد

**بیماریاں:** سر، حلق و ناک کی بیماریاں، ہچکی، نزلہ، معدہ

**خصوصیات:** عقرب افراد سخت مزاج، ذہین اور تلخ ہونے کی وجہ سے جانے جاتے ہیں لیکن ان میں بہت سی مثبت خصوصیات بھی ہوتی ہیں۔ عقرب افراد کی خصوصیات عموماً پوشیدہ یا چھپی ہوئی ہوتی ہیں۔ یہ اپنا آپ دوسروں کے سامنے کھولنے سے گریز کرتے ہیں۔ جب کبھی دوستوں یا اہل خانہ وخاندان کے لوگوں کو مشکل میں پاتے ہیں تو عقرب افراد بہادری کے ساتھ خود کو رضا کارانہ طور پر پیش کرتے ہیں۔ عقرب افراد کی اکثریت راست گو اور سچائی پسند ہوتی ہے۔ یہی عادت انکے دشمنوں میں اضافہ بھی کرتی ہے۔ اپنے ہدف کو حاصل کرلینے کا جذبہ ان میں بہت شدت سے پایا جاتا ہے۔ خاموشی کے ساتھ اپنے ہدف کے حصول کے لئے محنت کرتے ہیں۔ بہت حساس طبیعت ہوتے ہیں۔ حسد اور جلن کو بہت جلد محسوس کرلیتے ہیں۔ جسکی وجہ سے اکثر عقربی افراد ذہنی دباؤ اور تناؤ کا شکار بھی ہوجاتے ہیں۔ جس چیز کی کھوج لگانا چاہیں یہ اسکی تہہ تک پہنچ جاتے ہیں۔ دائرۃ البروج میں آٹھواں برج ہونے کی وجہ سے ان میں جنس مخالف کی شدید طلب پائی جاتی ہے، مریخ انکا ستارہ ہے جو جنسی قوت اور صلاحیت کا حاکم مانا جاتا ہے۔ شریک حیات کا انتخاب ان کی زندگی کا ایک مسئلہ ہوتا ہے اکثر عقربی افراد کی ازدواجی زندگی صرف ان کی مرضی کا ساتھی نہ ہونے کی وجہ سے خراب ہوتی ہے۔

**ستاروں کی گردش واہم معاملات:** گیارہ مئی تک حالات قابو میں رہیں گے۔ مالی، معاشرتی ازدواجی وکاروباری معاملات بہتر رہیں گے۔ تاہم مشتری جو کہ دوسرے اور پانچویں گھر کا حاکم ہے اس سال مئی 11 سے چھٹے گھر نحس حالت میں داخل ہوجائے گا، مالی معاملات اور صحت میں خرابی اور حاسدین میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ خصوصاً نوکری پیشہ افراد کے لئے مشتری کا چھٹے گھر قیام ترقی اور تنخواہ میں اضافہ کا باعث بنے گا، تاہم اسکے ساتھ آپ کو دفتری سیاست پر خاص نگاہ رکھنی ہوگی۔ حاسدین یہاں سر اٹھائیں گے خصوصاً شمس کی نحوست کے ایام میں آپ کو محتاط رہنا ہوگا۔ زحل بدستور چوتھے گھر میں برج دلو میں گردش کرتا رہے گا۔ گھریلو معاملات میں الجھنیں پیدا ہوسکتی ہیں والدہ اور اہل خانہ کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ یہاں زحل چوتھے گھر میں آپ کی صحت خصوصاً پیٹ کے امراض اور کمر کی تکالیف دے سکتا ہے۔ نہایت احتیاط کریں اور کوئی بیماری یا صحت کی خرابی ہوتو اول ڈاکٹر سے رابطہ کریں۔ زمین جائیداد اور پراپرٹی میں اضافہ کا باعث زحل بنتا ہے تاہم کاروبار میں آپ کو زحل کی رجعت کے ایام میں محتاط رہنا ہوگا۔ کیتو 18 جنوری کو پہلے گھر اور راہو ساتویں گھر میں داخل ہوجائیں گے ذہنی دباؤ میں اضافہ اعصابی کمزوری اور مزاج میں تلخیاں رونما ہوسکتی ہیں۔ کیتو یہاں ڈیڑھ سال کے لئے ذہنی دباؤ کا باعث بنے گا۔ اعصاب اور دماغ کو مضبوط رکھنا ہوگا۔ شریک حیات کی صحت خرابی کا شکار ہوسکتی ہے ستاروں کی دیگر تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**معاشی و مالی استحکام:۔** مشتری عطارد اس معاملہ میں اہم کردار ادا کرتے ہیں جبکہ قمر اور شمس ثانوی اہمیت کے حامل ہوتے ہیں۔ مشتری 11 مئی تک پانچویں گھر رہتے ہوئے مالی معاملات میں بہتری رکھے گا۔ اسٹاک مارکیٹ ذخیرہ اندوزی اور دیگر ذرائع سے مال کا حصول ممکن ہوگا تاہم 11 مئی سے مشتری چھٹے گھر آجانے سے ملازمت پیشہ افراد کے لئے بہتری لائے گا تاہم کاروباری افراد کو اپنے ملازمین پر نگاہ رکھنا ہوگی۔ ملازمین نقصان کا باعث بن سکتے ہیں۔ مشتری آمدنی اور عطارد اخراجات کے حوالہ سے اہم ہوتے ہیں یہاں عطارد کی گردش 10 مارچ تا 27 مارچ، 17 نومبر تا 7 دسمبر نحس بروج میں ہوگی۔ اخراجات میں اضافہ اور مالی نقصانات ہو سکتے ہیں۔ اسکے ساتھ ہی عطارد کی رجعت 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر، کے ایام میں مالی بہتری کے لئے کئے گئے کام الٹ نتائج بھی دے سکتے ہیں۔ ان ایام میں احتیاط ملحوظ خاطر رکھیں۔ مشتری کی رجعت 29 جولائی تا 24 نومبر چھٹے گھر میں ملازمت پیشہ افراد کے حوالہ سے منفی یا مشکل ہوگا، سال کے دیگر ایام معمول کے مطابق ہونگے۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز و لاٹری:۔** قمر و مشتری ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ خصوصاً انعامی اسکیموں بانڈز یا لاٹری کے حوالہ سے اوائل سال سے مئی تک مشتری نہایت سعد ہوگا ان ایام میں انعامی اسکیموں سے فوائد حاصل کئے جاسکتے ہیں۔ 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ مشتری کے ساتھ شرف کرتا ہوا قران کرے گا۔ ان ایام میں قسمت یاوری کرے گی انعامی بانڈز اسٹاک مارکیٹ لاٹری یا سٹہ بازی سے روپیہ پیسہ حاصل ہوسکتا ہے۔ یہ وقت پسند کی شادی یا نسبت طے کرنے کے خواہش مند افراد کے لئے بھی سعد ثابت ہوگا۔ منگنی یا رشتہ طے ہونے کے قوی امکانات ان تاریخوں میں ملیں گے۔ 11 مئی کے بعد انعامی اسکیموں میں حصہ لینا آپکے مالی نقصان کا باعث بھی بن سکتا ہے۔ احتیاط کریں تاہم منگنی یا نسبت کے لحاظ سے 5 اپریل تا 2 مئی، 28 مئی تا 18 جولائی، 11 اگست تا 5 ستمبر، اہم اوقات ہونگے، ان ایام میں منگنی یا رشتہ طے ہونے کے قوی امکانات ہونگے۔ مشتری کی رجعت 29 جولائی تا 24 نومبر اور اسی دوران زحل کی رجعت کے ایام میں منگنی طے کرتے ہوئے سعد وقت کا انتخاب ضرور کریں ورنہ منگنی ٹوٹ بھی سکتی ہے۔

**شراکتی ازدواجی و معاملات و شادی بیاہ:۔** مریخ زہرہ ازدواجی اور مشتری عطارد شراکتی حوالوں سے اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ 24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کا شرف کے گھر اور 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا شرف کے گھر قیام شادی بیاہ کے حوالہ سے اہم ہوگا، جبکہ 25 مئی تا 5 جولائی مریخ کا حمل میں قیام اور 25 مئی تا 23 جون زہرہ کا ثور میں قیام بھی اچھے اوقات ثابت ہونگے۔ گیارہ مئی تک مشتری کا پانچویں گھر قیام پسند اور پیار محبت کی شادی کے خواہاں عقرب افراد کے لئے سعد اوقات ہونگے۔ ان اوقات میں شادی بیاہ سرانجام دینا، لمبی خوشگوار ازدواجی زندگی کی ضمانت ہوگا۔ شراکتی کاروبار یا دیگر شراکتی امور کے حوالہ سے مشتری 11 مئی تک نہایت سعد ہوگا ان دنوں عطارد کا قیام ساتویں اور آٹھویں گھروں میں ہوگا۔ نئے شراکتی معاہدوں کی بنیاد رکھنا یا پہلے سے جاری شراکتی کاموں کو وسعت دینے کے لحاظ سے موزوں اوقات ہونگے۔ 11 مئی کے بعد مشتری مالی معاہدوں کے لحاظ سے اچھا تو ہوگا لیکن یہاں مشتری کی رجعت کے ایام 29 جولائی تا 24 نومبر اور عطارد کی رجعت 14 جنوی تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے ایام میں نہایت احتیاط سے کام لینا ہوگا ورنہ مشترکہ مالی مفادات نقصان کی نظر ہوسکتے ہیں۔

**تعلقات عامہ سفر و نزدیکی تعلقات:۔** مریخ آپ کا ذاتی ستارہ اور زحل تیسرے گھر کا حاکم ستارہ ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ 24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کا تیسرے گھر میں شرف تعلقات عامہ اور قریبی ہمسایہ و ملنے جلنے والوں کے ساتھ بہن بھائیوں سے تعلقات میں بہتری آئے گی۔ ان دنوں بگڑے ہوئے تعلقات کو درست کرنے اور ناراض دوستوں یا بہن بھائیوں کو منانے کی کوششیں کامیاب ہونگی۔ انہی دنوں چھوٹے قریبی سفر کے مواقع بھی دستیاب ہونگے۔ تاہم کیتو کا لگن میں قیام دوران ڈرائیونگ یا سفر احتیاط طلب ہوگا۔ تیسرے گھر کا حاکم زحل 5 جون تا 23 اکتوبر رجعت میں ہوگا۔ مشترکہ خاندانی نظام میں رہنے والے افراد ممکن ہے کہ ان دنوں حالات سے دلبرداشتہ ہوکر علیحدگی اختیار کریں۔ خانگی تعلقات متاثر ہونگے اور گھریلو لڑائیاں سکون خراب کرسکتی ہیں۔ 6 مارچ تا 15 اپریل مریخ اور زحل کی چوتھے گھر موجودگی کاروباری تعلقات کو متاثر کرے گی۔ سیاسی و کاروباری تنظیموں سے تعلق رکھنے والوں کے تعلقات متاثر ہونگے۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات:۔** مریخ قرضوں کے حصول کو اور عطارد شراکتی مالی معاملات اور مشتری مالی انتظام کو ظاہر کرتے ہیں۔ 11 مئی تک حالات کم و بیش سازگار رہیں گے۔ مشتری، مریخ اور عطارد تینوں ستاروں کی کیفیت معمول کے مطابق ہوگی تاہم 11 مئی کے بعد مشتری کا برج حمل میں داخلہ غیر محسوس طریقہ سے قرضوں میں اضافہ کا سبب بنے گا۔ کاروباری حضرات کو کاروبار کے لئے قرضوں کا حصول کرنا پڑ سکتا ہے مشتری یہاں قرضوں کے حصول میں معاون ثابت ہوگا۔ مشترکہ خاندانی

وراثت کے لحاظ سے زحل کی چوتھے موجودگی وراثتی معاملات میں التوا لائے گی، جبکہ عطارد جلد بازی میں کچھ غلط کام ہوجانے کی جانب اشارہ بھی دیتا ہے ماں کی وراثت کے لحاظ سے امکانات کم ہیں تاہم باپ کی وراثت کے حوالہ سے آپکو وراثت ملنے کے اچھے امکانات ہیں۔ 30 اپریل تا 5 جولائی عطارد برج جوزا میں ہوگا اور ساتھ ہی زہرہ 23 جون تا 18 جولائی جوزا میں رہتے ہوئے وراثت سے منسلک مسائل کو حل کرنے کے حوالہ سے نہایت مناسب وقت ہوگا ان ایام میں کوشش کریں معاملات آپ کے حق میں بہتر ہو جائیں گے۔

## حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم

قمر اور زہرہ اس حوالہ سے اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ قمر ہر ماہ آپ کو کم و بیش تین بار سات دن کے لئے سعد وقت ضرور دیتا جن میں آپ حج زیارات کے حوالہ سے کاغذی کاروائیوں اور دیگر لوازمات کو مکمل کر سکتے ہیں۔ 11 مئی تک مشتری کا پانچویں گھر قیام اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے اہم ہوگا مئی تک آپ اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے بیرون ملک قیام یا سفر کی غرض سے جاسکتے ہیں تاہم 11 مئی کے بعد چھٹے برج حمل میں مشتری کا داخلہ کاروباری افراد کو بیرون ملک سفر میں زیادہ معاونت دے گا یا ایسے افراد جو اسکول اور یونیورسٹیز کی جانب سے اعلیٰ تعلیم کے لئے چنے گئے ہوں انہیں بیرون ملک سفر کے مواقع ملیں گے۔ حج زیارات کے حوالہ سے مریخ کا قیام نویں گھر اس سال کے آخر تک نہیں ہوگا، ممکن ہے کہ حج زیارات کا سفر اس سال آپ کو نصیب نہ ہو سکے باقی اللہ بہتر کریں۔

**امیدیں خواہشات و دوست احباب:**۔ عطارد گیارہویں گھر کا مالک ہوکر امیدوں خواہشات کی تکمیل اور دوست احباب سے معاونت کو ظاہر کرتا ہے۔ اسکے ساتھ ہی مریخ کی سعادت کو بھی لازمی ملحوظ خاطر رکھا جاتا ہے ۔مریخ کا شرف 24 جنوری تا 6 مارچ دوست احباب سے تعلقات کے حوالہ سے اہم ثابت ہوگا۔ جبکہ عطارد کا شرف اور گیارہویں سنبلہ میں قیام 4 اگست تا 26 اگست تک ہوگا ان ایام میں بھی دوست احباب کا تعاون اور وابسطہ خواہشات پوری ہونگی۔ تاہم عطارد کی رجعت کے ایام 14 جنوی تا 4 فروری ،10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر رہے گی۔ ان ایام میں رکاوٹیں اور التوا سامنے آسکتا ہے۔ دوست احباب اور صلاح کاروں کی ہر بات پر ان دنوں عمل کرنا آپ کو مشکلات میں ڈال سکتا ہے۔ جبکہ آپ کا ذاتی ستارہ مریخ 20 اگست سے سال کے آخر تک آٹھویں گھر برج جوزا میں ہوگا، تعلقات متاثر ہونگے دوست احباب کنارہ کر سکتے ہیں امیدوں اور خواہشات کی تکمیل کے ساتھ دوست احباب سے وابسطہ امیدیں ناکامی سے دوچار ہونگی۔

**امیگریشن خفیہ معاملات و روحانی امور:**۔ زہرہ ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ امیگریشن کے کاموں کے لئے 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا شرف اہمیت کا حامل ہوگا۔ ان ایام میں امیگریشن کے لحاظ سے کئے گئے کام کامیابی سے ہمکنار ہونگے دوسری جانب کیتو کی لگن میں موجودگی بھی آپ کو بیرون ملک مستقل رہائش اور امیگریشن کے حوالہ سے فوائد دے گی۔ کیتو جب بھی کسی کے ذاتی برج میں آتا ہے رہائش سے دور جانے کی کوششوں کو کامیاب کرتا ہے۔ 2 مئی تا 28 مئی اور 23 اکتوبر تا 15 نومبر زہرہ کا قیام برج حمل اور عقرب میں ہوگا ان ایام میں خفیہ معاملات عیاں ہوسکتے ہیں اور آپ کی شخصیت کو نشانہ بنایا جا سکتا ہے۔ انہی ایام میں روحانی امور میں ناکامی ہوسکتی ہے۔ 28 مئی تا 19 جولائی، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کا قیام ثور اور میزان میں ہوگا ان ایام میں روحانی امور سیکھنے یا روحانی مسائل حل کرنے کے حوالہ سے کسی سے رابطہ کرنا سودمند ثابت ہوگا۔ انہی ایام میں خفیہ دشمنوں اور حاسدین ومخالفین پر آپ کو دسترس حاصل رہے گی۔

**قمری و شمسی گرھن:**۔ برج عقرب کے پہلے اور ساتویں گھر میں بالترتیب دو شمسی اور دو قمری گرہن لگیں گے۔ پہلا شمسی گرہن 30 اپریل کو اور چوتھا قمری گرہن 8 نومبر کو برج ثور ساتویں گھر میں لگیں گے۔ قمر آپ کے زائچہ میں نویں اور شمس دسویں گھر کا مالک ہے۔ قمری گرہن آپکی ازدواجی زندگی سماجی اشتراکی معاملات کی نمائندگی کے ساتھ قسمت سے منسلک ہے یہ سب معاملات گرہن کی وجہ سے متاثر ہوسکتے ہیں۔ دوسرا قمری گرہن 16 مئی کو اور 25 اکتوبر کو تیسرا جزوی شمسی گرہن برج عقرب میں لگیں گے۔ لگن میں لگنے والے یہ گرہن صحت سلامتی عزت وقار اور آپ کی ذاتی زندگی کو متاثر تو کریں گے ہی لیکن قسمت اور کاروبار سے منسلک دونوں ستارے گرہن یافتہ ہوکر آپکے لگن میں نقصان کا باعث بن سکتے ہیں کاروباری معاملات پر خاص دھیان رکھنے کی ضرورت ہے۔ بیرون ملک امیگریشن یا سفر کے کام التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔ ان دنوں بہتر ہوگا کہ کاروباری و سفرے معاملات پر احتیاط برتیں۔ نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی کریں اور چاول باجرہ کا صدقہ لازمی دیں۔

**صدقات وظائف اور جواھرات:**۔ کیتو ذاتی برج عقرب میں اور راہو ساتویں ثور میں ہوگا اپنا اور شریک حیات کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ کیتو کے لئے برج عقرب والوں کو ثابت قدرتی نمک کا صدقہ اور نمک سے روزانہ غسل کرنے کو اپنا لیں جبکہ اپنی یا اپنے شریک حیات کے لئے کوئلہ یا کالے نمک کے صدقات ادا کریں۔ شرف مشتری پاس رکھیں اور زرد پکھراج کا پتھر پہنیں۔ بہتر ہوگا کہ پتھر اور صدقات اپنا زائچہ بنوا کر تجویز کروائیں اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں ۔ یَا اَللّٰہُ یَا کَرِیْمُ یَا حَفِیْظُ کا ورد اول آخر درود پاک کے ساتھ 99 مرتبہ لازمی پڑھا کریں۔

# قوس SAGITARIUS سیارہ: مشتری

23 Nov - 22 Dec



**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ **حروف:** ف

**رنگ:** سفید، سبز

**عنصر:** آتشی

**جواہر:** فیروزہ، حجر القمر

**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد

**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ

**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

## ستارے آپ کے

**خصوصیات** قوس کا حاکم ستارہ مشتری ہے۔ عنصر آتشی ہے، ایماندار اور زندگی گذارنے کے لحاظ سے پرجوش ہوتے ہیں۔ تاہم قوس افراد تیز لیکن قدرے لاپرواہ ہوتے ہیں۔ نئی دنیا نئی جہت کی تلاش، خاصے علم رکھنے والے ہوتے ہیں۔ انہیں جنرل علوم پر دسترس ہوتی ہے۔ اگر مشتری زائچہ میں سعد ہوتو روحانیت اور مخفی علوم حاصل کرنا یا علوم سے رغبت رکھنا انکا خاصہ ہوتا ہے۔ جدت پسند ہوتے ہیں نئی دریافت فلسفہ اور نئی تحقیق کرنا یا تحقیق کی جستجو میں رہنا انکا خاصہ ہوتا ہے۔ ماحول اور یکسانیت سے جلد اکتا جاتے ہیں۔ دہری شخصیت کے حامل افراد کمائی میں بھی ایک سے زیادہ مالی ذرائع رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ زندگی میں دلچسپیوں کی ایک وسیع نظر انکے پاس ہوتی ہے۔ سفر کے شوقین مختلف تہذیبوں کو جاننے اور انہیں سمجھنے کی کوشش میں یہ سفر کرنے کے لئے ہمہ وقت تیار اور شائق ہوتے ہیں۔ دوستانہ مزاج، عقل مند، خوش مزاج اور امن وآزادی سے محبت کرنے والے راست گو ہوتے ہیں ہنگامی حالات اور اچانک افتاد سے نمٹنے کی صلاحیت ان میں ہوتی ہے۔ انکی منفی خصوصیات میں بے پرواہ، جلد باز اور بے صبرے، بہت جلد لوگوں کو مشورہ دینے کی کوشش کرتے ہیں، حساس طبیعت رکھتے ہیں۔ غیر ذمہ داری اور منصوبہ بندی کا فقدان انکی زندگی میں اچانک مشکلات پیدا کرسکتا ہے۔

**ستاروں کی گردش واہم معاملات:** آپ کا ذاتی ستارہ مشتری 11 مئی تک چوتھے گھر برج حوت میں مقیم ہوگا گھریلو معاملات پراپرٹی جائیداد اور دیگر امور سے منسلک مشتری آپ کو فوائد دے گا۔ 11 مئی کو مشتری کا داخلہ پانچویں گھر حمل میں ہوگا۔ مشتری یہاں سعد پوزیشن میں نہ ہوگا لیکن طالع اور نویں پر مشتری نظرات سعد ہونگی۔ اسٹاک مارکیٹ، ذخیرہ اندوزی، جوا، سٹہ انعامی بانڈز لاٹری، اولاد سے منسلک امور میں ملا جلا رجحان رہے گا۔ رجعت کے ایام میں معاملات آپ کے مخالف ہونگے بچوں کی تعلیم اور صحت کے حوالہ سے محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔ پیار محبت اور عشق کے معاملات میں صبر وقرار قائم ہوگا۔ زحل کی گردش بدستور تیسرے گھر برج دلو میں رہے گی۔ تعلقات میں اتار چڑھاؤ رہے گا۔ تاہم مجموعی طور پر بہن بھائیوں اور اقرباء کے ساتھ تعلقات مثبت رہیں گے۔ زحل کی تیسری نظر مشتری پر بچوں سے وابسطہ امیدیں صاحب اولاد لوگوں کی پوری ہونگیں۔ سفر میں مشکلات درپیش آسکتی ہیں تاہم چھوٹے سفر درپیش ہونگے۔ 18 جنوری سے راہو کا داخلہ چھٹے برج ثور اور کیتو کا داخلہ دوسرے برج عقرب میں ہوگا۔ راہو اور کیتو اپنے بروج میں شرف کا درجہ رکھتے ہیں۔ راہو کا چھٹے قیام ملازمت پیشہ افراد کے لئے فائدہ مند ہوگا دشمنوں پر آپ کو سبقت اور کامیابی ملے گی دفتری سیاست سے منسلک افراد کے لئے راہو اچانک اونچے عہدے پر لے جائے گا۔ تاہم کیتو کا دوسرے گھر داخلہ آمدنی اور اخراجات میں بگاڑ پیدا کرے گا۔ پیسہ آئے گا لیکن رکے گا نہیں۔ راہو صحت کے معاملات خراب کرسکتا ہے۔ اس سال لگنے والے چاروں گرہن راہو اور کیتو کے ساتھ لگیں گے۔ لہذا مالی امور صحت سلامتی اور دفتری معاملات میں محتاط رہیں۔ زندگی کے دیگر امور پر ستاروں کے اثرات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**معاشی و مالی استحکام:** زحل قمر اور مشتری ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ زحل کا تیسرے گھر میں قیام اخراجات کا رخ اقرباء اور بہن بھائیوں کی جانب موڑ سکتا ہے سفر اور گھریلو سطح پر اخراجات میں اضافہ معاشی استحکام میں اتار چڑھاؤ لائے گا جبکہ قمر آٹھویں کا مالک ہوکر بے جا اور اچانک اخراجات میں اضافہ اکثر قوس افراد کو متاثر کرتا ہے۔ قمر در عقرب اور قمر کی نحوست کے دیگر ایام میں اخراجات میں کمی کی کوشش کرنا ہوگی۔ مشتری 11 مئی تک زمین جائیداد حاصل ہونے یا فروخت سے مالی طور پر آپ کو مستحکم کرے گا لیکن 11 مئی کے بعد اضافی آمدنی کی کوششیں سخت محنت مانگیں گی۔ مشتری پانچویں گھر قیام کرتے ہوئے معاشی استحکام میں آپ کو معاونت فراہم کرے گا۔ ایسے افراد جو پیدائشی زائچہ میں مشتری سعد رکھتے ہیں انہیں معاشی و مالی طور پر مزید روپیہ پیسہ مل سکتا ہے اور انکی معاشی حالت میں بہتری آئے گی۔ 29 جولائی تا 24 نومبر مشتری کے رجعت کے ایام اور 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کے ایام میں معاشی بہتری کی کوششیں التوا کا شکار ہوسکتی ہیں۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز و لاٹری:** مشتری مریخ منگنی و اولاد کے حوالہ سے نہایت اہمیت کے حامل سیارگان ہیں۔ 24 جنوری تا 2 مارچ مریخ کا دوسرے گھر میں شرف انعامی بانڈز لاٹری یا اسٹاک مارکیٹ

سے روپیہ آنے کے قوی امکانات ہونگے۔ ان دنوں میں پیار محبت اور پسند کی شادی کرنے والے افراد بھی نسبت یا منگنی طے کرنے کی کوشش کریں، کامیاب ہونگے۔ 11 مئی تک مشتری چوتھے گھر رہتے ہوئے خانگی سطح پر منگنی اور نسبت کی تیاریاں عروج پر ہونگیں۔ گیارہ مئی سے مشتری ایک سال کے لئے پانچویں گھر میں داخل ہو جائے گا انعامی اسکیموں پرائز بانڈز لاٹری سے فوائد کا حصول ہوگا غیر شادی شدہ افراد کی منگنی یا نسبت طے ہونے کے قوی امکانات ہونگے۔ بے اولاد جوڑوں کو اس ایک سال میں اولاد کی خوشیاں مل سکتی ہیں۔ دعا اور دوا کریں انشاء اللہ اولاد کی خوشیاں نصیب ہونگی۔ بچوں کو عملی و علمی میدان میں آگے لے جانے کی کوششیں کامیاب ہونگی۔ تاہم مریخ 20 اگست تا سال کے آخر تک ساتویں گھر رہے گا ان دنوں منگنی اور نسبت طے کرنے سے گریز کریں ورنہ نسبت ٹوٹنے کے امکانات ہونگے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ :۔** عطارد مشتری ازدواجی اور قمر زحل شراکتی حوالہ سے اہم سیارگان ہیں۔ پسند کی شادی یا عقد ثانی کی خواہش رکھنے والے افراد کو مشتری 11 مئی کے بعد سازگار حالات دے گا منگنی یا رشتہ مئی سے جون کے درمیان طے پا سکتا ہے اور شادی اس سال کے آخر تک ہو سکتی ہے۔ لیکن مریخ کی ساتویں گھر جولائی سے سال کے آخر تک نحوست ہونے کی وجہ سے بہتر ہوگا شادی آنے والے سال کے اوائل میں کریں یا جولائی سے قبل کر لیں۔ شراکتی معاملات میں دونوں ستارے زحل اور قمر ایک دوسرے کے مخالف سیارگان ہیں، جس کی وجہ سے قوس والوں کو شراکت راس نہیں آتی تاہم اگر شراکت کرنی ہو تو تحریری طور پر کریں اور زحل کی رجعت 5 جون تا 23 اکتوبر محتاط رہیں ان ایام میں شراکت سے گریز کریں۔ جبکہ عطارد تحریری طور پر معاہدوں کے لحاظ سے 10 مارچ تا 27 مارچ اور 17 نومبر تا 7 دسمبر نحس ہوگا اور۔ 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے درمیان عطارد رجعت میں ہوگا ان ایام میں شراکتی کاموں اور معاہدوں میں محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔

**تعلقات عامہ سفر و نزدیکی تعلقات** زحل اور عطارد ان معاملات میں خصوصی اہمیت کے حامل سیارگان ہیں۔ زحل سارا سال تیسرے گھر تعلقات کے گھر میں ہوگا۔ بہن بھائیوں اور قریبی اقرباء و دوست احباب کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنائے رکھے گا دوسری جانب زہرہ گیارہویں گھر کا حاکم ہو کر دوست احباب کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے میں اہم کردار ادا کرتا ہے 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت نزدیکی سفر التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔ ان دنوں قریبی تعلقات کے ساتھ ساتھ دوست احباب کے معاملات بھی خراب ہو سکتے ہیں۔ دوران سفر صحت کا خیال رکھیں چونکہ آپ کا ذاتی ستارہ مشتری کی رجعت بھی ،29 جولائی تا 24 نومبر تک رہے گی لہذا سفر میں احتیاط لازم ہوگی۔ اگر ممکن ہو تو غیر ضروری سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات :۔** زہرہ قرض لینے اور قمر وراثتی امور اور قرض ادائیگی کے حوالہ سے اہم سیارگان ہیں، جبکہ زحل کا کردار یہاں شراکتی معاملات ہوں تو دیکھنا پڑتا ہے۔ بہن بھائیوں یا کسی بچپن کے دوست کے ساتھ شراکتی مالی معاملات ہو سکتے ہیں۔ قمر اور زحل شراکتی مالی معاملات کے حوالہ سے مخالف ستارے ہیں۔ اس وجہ سے قوس کے شراکتی معاملات زیادہ دیر چلتے نہیں ہیں۔ وراثتی مسائل کے حوالہ سے آپ کو والدہ کی جانب سے وراثت ملنے کے قوی امکانات ہیں تاہم والد کی وراثت کے حوالہ سے مشتری کی رجعت کے ایام میں معاملات خراب ہو سکتے ہیں۔ 6 مارچ تا 5 اپریل زہرہ زحل کا قران دوست احباب کے ساتھ اشتراکی امور طے کرنے کے حوالہ سے اہم اوقات ہونگے۔ جبکہ 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا شرف کے گھر میں قیام مالی شراکت داریوں کے حوالہ سے ایک اور اہم وقت ہوگا۔ 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر عطارد کی رجعت اور 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت شراکتی مالی معاملات کے حوالہ سے محتاط رہیں ان ایام میں نئے شراکتی معاہدے اور وراثتی مسائل اٹھانے سے گریز کریں۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم :۔** شمس نویں گھر کا مالک ہو کر مذکورہ امور کو حل کرتا ہے۔ 20 مارچ تا 20 اپریل شمس کا شرف اور شرفی گھر میں قیام حج زیارات اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سفر کے حوالہ سے سعد اوقات ہونگے۔ ان ایام میں اگر آپ سفر کے لئے کاغذی کارروائیوں کا آغاز کریں تو امید ہے اس سال آپ بیرون ملک سفر اور حج زیارات کی سعادت سے مستفید ہو سکیں گے۔ 11 مئی سے مشتری پانچویں گھر جو کہ علم و دانش اور تعلیم کا گھر ہے یہاں مشتری کا داخلہ اعلیٰ تعلیم کے خواہش مند افراد کو معاونت فراہم کرے گا۔ تجارت کے شعبہ سے منسلک افراد کو اس سال کامیاب تجارتی سفر در پیش آئیں گے۔ 26 مئی تا 5 جولائی مریخ کا پانچویں ذاتی برج میں قیام اور مشتری کے ساتھ قران اعلیٰ تعلیم کے خواہش مند افراد کو ایک اور سنہرا موقع فراہم کرے گا۔ تاہم مشتری کی رجعت کے ایام ،29 جولائی تا 24 نومبر کے درمیان سفری دستاویزات پر اعتراضات یا کسی اور وجہ سے بیرون ملک سفر التوا کا شکار ہو سکتے ہیں۔

**امیدیں خواہشات و دوست احباب :۔** زہرہ اور زحل ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ 6 مارچ تا 5 اپریل زہرہ تیسرے گھر زحل

کے ساتھ قران کرے گا یہ نہایت متبرک وقت ہوگا جب آپ دوست احباب اور دیگر کاروباری رفقاء سے واسطہ خواہشات اور امیدوں کی تکمیل پائیں گے۔ دوست احباب کی رائے کا خیر مقدم کریں۔ مستقبل کی پیش بندی کے حوالہ سے کام کرنا سود مند ثابت ہوگا۔ 28 مئی تا 23 جون کا وقت ملازمت پیشہ افراد کو اپنی ساکھ بہتر بنانے کا موقع ملے گا۔ دفتری دوست احباب کام آئیں گے۔ 11 اگست تا 5 ستمبر اور 29 ستمبر تا 23 اکتوبر کے اوقات دوست احباب میں عزت افزائی اور امیدوں خواہشات کی تکمیل کے حوالہ سے نہایت سعد اوقات ہونگے۔

**امیگریشن خفیہ معاملات و روحانی امور:** ۔ مریخ اور شمس ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ شمس بیرون ملک سکونت امیگریشن یا سفر کے حوالہ سے اہم ہے اور مستقل طور پر بیرون ملک سکونت کے لحاظ سے مریخ اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ مریخ اوائل سال میں 24 جنوری تا 6 مارچ شرف میں ہوگا، اور اسکے ساتھ ہی 25 مئی تا 5 جولائی مریخ کا حمل میں قیام امیگریشن کے کاموں کے حوالہ سے اہم اوقات ہونگے۔ امیگریشن سے متعلقہ امور کا آغاز ان اوقات میں کریں کامیاب ہونگے۔ شمس کا شرف 20 مارچ تا 20 اپریل پانچویں حمل میں ہوگا بچوں کی تعلیم یا کاروبار کی غرض سے بیرون ملک امیگریشن کے حوالہ سے ایک اور اہم وقت ہوگا۔ 5 جولائی سے سال کے آخر تک مریخ زائچہ میں سعد نہ ہوگا۔ ان ایام میں امیگریشن کے کام التوا کا شکار یا رکاوٹ کا شکار ہو سکتے ہیں۔ جبکہ شمس 20 جنوری تا 18 فروری، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر سعد نہ ہوگا۔ ان ایام میں بیرون ملک سفر التوا کا شکار ہونگے۔ روحانی معاملات میں کسی سے ان دنوں رابطہ کرنا سودمند نہ ہوگا۔ بہتر ہوگا شمس کی سعادت میں روحانی معاملات کا آغاز کریں۔

**قمری و شمسی گرہن:** برج قوس کے چھٹے اور بارہویں گھر میں بالترتیب دو شمسی اور دو قمری گرہن لگیں گے۔ پہلا شمسی گرہن 30 اپریل کو اور چوتھا قمری گرہن 8 نومبر کو برج ثور چھٹے گھر میں لگیں گے۔ قمر آپ کے زائچہ میں آٹھویں اور شمس نویں گھر کا مالک ہے۔ قمری گرہن آپکی ازدواجی تعلقات سماجی اشتراکی معاملات کی نمائندگی کے ساتھ نقصانات سے منسلک ہے۔ یہ سب معاملات گرہن کی وجہ سے متاثر ہو سکتے ہیں۔ تاہم ظاہری اور کھلے دشمن کے لئے یہ گھر آپ کو فائدہ دے گا۔ دوسرا قمری گرہن 16 مئی کو اور 25 اکتوبر کو تیسرا جزوی شمسی گرہن برج عقرب میں لگیں گے۔ بارہویں گھر میں لگنے والے یہ گرہن مخالفین کے ساتھ خفیہ دشمنوں حاسدوں کو ظاہر کرتا ہے۔ جب کہ روحانی امور بھی بارہویں گھر سے منسلک ہیں۔ بیرون ملک امیگریشن یا سفر کے کام التوا کا شکار ہو سکتے ہیں آپ کے خلاف کوئی اسکینڈل یا معاملہ ایسا پیدا کیا جا سکتا جو آپکی عزت وقار کے لحاظ سے نقصان دہ ہو۔ ان دنوں بہتر ہوگا کہ امیگریشن اور حکومتی معاملات، ٹیکسز وغیرہ کی ادائیگی اور دیگر کام التوا میں نہ ڈالیں ورنہ مشکلات پیدا ہو سکتی ہیں۔ نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی کریں اور چاول یا جرہ کا صدقہ لازمی دیں۔

**صدقات وظائف اور جواہرات:** ۔ کالے چنے کا صدقہ بروز جمعہ دینا معمول بنالیں۔ 300 گرام یا 3 کلو چنا صدقہ کریں۔ کسی ضرورت مند بچے کے تعلیمی اخراجات برداشت کرنا بہترین صدقہ ہوگا۔ جواہرات میں آپ زرد پکھراج استعمال کر سکتے ہیں اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں **یَا رَزَّاقُ یَا قَوِیُّ یَا رَحِیْمُ** 111 مرتبہ روزانہ پڑھیں اول آخر درود 11 مرتبہ لازمی پڑھیں۔

| CAPRICORN | جدی |
|---|---|
| سیارہ: زحل | 23 Dec - 20 Jan |

**دن:** ہفتہ **عدد:** 8 **حروف:** ج، خ، گ

**رنگ:** سرخ، بھورا، خاکی

**منصر:** خاکی

**جواہر:** سفید رنگ، سلیمانی، یاقوت

**بہترین شریک حیات:** ثور، سنبلہ

**ناموافق ساتھی:** حمل، سرطان، میزان



**بیماریاں:** دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سر درد، نظام ہضم

## ستارے آپ کے

**خصوصیات:** جدی افراد شہد کی مکھیوں کی طرح مصروف رہتے ہیں۔ انہیں اپنے کام سے غرض ہوتی ہے۔ اصول پرست یا اصولوں پر زندگی گذارنے والے افراد، اعلیٰ عہدوں پر پہنچنے کی صلاحیت رکھنے والے جدی افراد کا مالک ستارہ زحل ہے۔ سست دھیمی رفتار سے آگے بڑھنے والے جدی افراد منزل کا تعین کرتے ہیں اور اپنے عمل میں مصروف ہو جاتے ہیں۔ جدی افراد نئی مہارتیں سیکھنے کے عادی ہوتے ہیں انہیں لگتا ہے کہ ہنر زندگی میں انہیں کہیں کام آئے گا۔ اس لئے بھی جدی افراد مختلف شعبہ ہائے زندگی کی معلومات اور علم رکھتے ہیں۔ حد درجہ کوشش کرتے ہیں کہ وہ خود کو دوسروں سے زیادہ بہتر طور پر پیش کر سکیں۔ مریخ کو اس برج میں شرف حاصل ہوتا ہے۔ سول اور فوجی دونوں شعبوں میں اعلیٰ صلاحیتیں حاصل کرنے کی قوت ان میں ہوتی ہے۔ کچھ جدی افراد منفی طور پر ضدی اور انا پرست ہوتے ہیں زحل کی سستی اور سرد مزاجی انہیں اپنے مزاج میں تبدیلی کی جانب نہیں جانے دیتی۔ بہترین شراکت دار ہوتے ہیں تاہم اپنی سستی کی وجہ سے مار کھاتے ہیں۔ سخت رویہ جدی افراد کو بعض اوقات اچھی باتوں پر عمل پیرا نہیں ہونے دیتا

ان میں لچک کی کمی ہوتی ہے۔ بعض جدی افراد اپنے مستقبل کے بارے میں منفی سوچ رکھتے ہیں جو انہیں مایوسی اور افسردگی کی جانب لے جاتا ہے۔ اپنے خوابوں کو عملی پیرایہ دینے کے لئے بے انتہا محنت کرتے ہیں جو انہیں آرام کی کمی دیتی ہے جس کا نتیجہ بالآخر اپنی صحت کھو دیتے ہیں۔

**ستاروں کی گردش واہم معاملات** مشتری و زحل سالانہ پیشن گوئیوں کے حوالہ سے اہم حیثیت کے حامل سیارگان سمجھے جاتے ہیں۔ زحل سال گذشتہ سے برج دلو میں گردش کر رہا ہے۔ آپ کو اکثر یہ بتایا گیا ہوگا کہ جدی افراد زحل کی ساڑھ ستی میں ہیں لیکن ایسا نہیں ہے۔ ہر جدی فرد ساڑھ ستی کا شکار نہیں ہوتا سوائے ان افراد کے جن کے زائچہ میں قمر برج جدی میں موجود ہو۔ انہیں زحل کی گردش متاثر کرے گی۔ وہ بھی ہر فرد کو نہیں۔ مالی معاملات میں بہتری کی کوششیں اور تعلقات میں کچھ خرابیاں مزاج میں سختی اصول پسندی ان دنوں آپ محسوس کر رہے ہونگے، تاہم یہاں زحل آپ کو بچت کی جانب لے جانے کی کوشش کرے گا لیکن آپ کامیاب نہ ہو سکیں گے۔ مشتری جو کہ آپ کے زائچہ میں بارہویں اور تیسرے گھر کا مالک ستارہ ہے اس سال 11 مئی تک تیسرے گھر رہتے ہوئے بہن بھائیوں دوست احباب اور قریبی تعلقات میں بہتری لاتا رہے گا۔ سفر سے دولت کا حصول ممکن ہوگا۔ علاقائی سطح پر سیاست سے منسوب افراد کو عہدہ دلوائے گا۔ جبکہ مشتری کی پانچویں نظر ساتویں گھر پر ازدواجی و شراکتی معاملات میں بہتری اور کامیابی دلواتا رہے گا۔ تاہم بعد از 11 مئی مشتری کا داخلہ چوتھے برج حمل میں ہوگا۔ ایک سال کے لئے مشتری کا قیام چوتھے گھر میں خانگی مسائل میں بہتری لائے گا جبکہ والدہ اور اہل خانہ کے ساتھ تعلقات میں بہتری کے ساتھ گھر میں تزئین و آرائش و مرمت کے ساتھ نئی گاڑی یا پرانی گاڑی کی تبدیلی کا باعث بنے گا۔ پراپرٹی کی فروخت سے فائدہ اٹھانے کے کچھ دن ملیں گے۔ راہو کیتو کا داخلہ 18 جنوری کو پانچویں ثور میں راہو اور گیارہویں عقرب میں کیتو کا قیام ڈیڑھ سال کے لئے ہوگا۔ راہو کیتو جدی خواتین کو حمل میں مسائل دے گا۔ پیار محبت عشق میں دھوکہ مل سکتا ہے، دوست احباب کی وجہ سے نقصان اٹھائیں گے دیگر تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ کریں۔

**معاشی و مالی استحکام:** زحل آپکے مالیات کا حاکم ستارہ ہے۔ مالی نظم و نسق کو از سر نو بہتر بنانے کی کوششیں کامیاب ہو سکیں گی۔ اضافی آمدنی اور اخراجات میں کمی کی کوشش آپ کے مالی نظام کو بہتر بنائے گی 6 مارچ تا 5 اپریل زہرہ دسویں کا حاکم ہو کر مالی طور پر اچانک کثیر منافع دولت پیسہ آپ کو مل سکتا ہے۔ کاروباری افراد کے لئے یہ ایام سنہرے اوقات ہونگے۔ 28 مئی تا 23 جون پانچویں گھر اور 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کا دسویں گھر میں قیام کاروباری و ملازمت پیشہ دونوں افراد کے لئے سعد اوقات ہونگے۔ 6 مارچ تا 15 اپریل مریخ زحل کا قران مالی نظام میں اچانک خرابی لا سکتا ہے محتاط رہیں۔ قمر آپ کے روزمرہ اخراجات آمدنی کو ظاہر کرتا ہے قمر کا ہر ماہ شرف و ہبوط ملے جلے اثرات لاتا ہے تاہم ستاروں کی موجودگی اس سال مالی حوالہ سے آپ کو استحکام دے گی۔ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت اور مریخ کی آٹھویں گھر موجودگی مالی نظام میں گڑبڑ لا سکتی ہے محتاط رہیں۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز و لاٹری:** قمر ساتویں صنف مخالف کا حاکم ہو کر ہر ماہ آپکے پانچویں گھر منگنی یا نسبت کے حوالہ سے اہم اوقات دیتا ہے۔ اس سال راہو کی موجودگی پانچویں گھر میں ہوگی منگنی اور نسبت طے کرنے کے حوالہ سے کچھ مشکلات راہو کی وجہ سے پیدا ہونگی تاہم 5 اپریل تا 2 مئی، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کی سعادت منگنی اور نسبت کے حوالہ سے آسانیاں فراہم کریں گے۔ راہو زہرہ کا قران اپریل میں انعامی اسکیموں پرائز بانڈز یا لاٹری جوا سٹہ میں پیسہ لگانے والے افراد کو کامیابیاں دے گا۔ اسٹاک مارکیٹ میں کام کرنے والے افراد ان دنوں کثیر سرمایہ کما سکتے ہیں۔ جدی خواتین کو راہو کی وجہ سے حمل میں تکالیف ہو سکتی ہیں، محتاط رہیں۔ جبکہ بچوں کی صحت اور تعلیم بھی متاثر ہو سکتی ہے۔ نئے شادی شدہ جدی افراد کو اولاد میں تاخیر کا سامنا ہوگا۔ 5 جولائی تا 20 اگست مریخ کی راہو کے ساتھ پانچویں گھر موجودگی منگنی ٹوٹنے کا باعث بن سکتی ہے۔ ان دنوں اختلافات سے گریز اور صلح جوئی سے کام لینا دانش مندی ہوگی۔

**شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ** شمس و قمر و زحل ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہونگے۔ 21 مئی تا 21 جون شمس کا برج جوزا میں قیام اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر شمس و زحل کی تثلیث کے درمیان جاری شراکتی معاملات کو از سر نو طول دینے یا نئے شراکتی معاہدے کرنے کے حوالہ سے اہم اوقات ہونگے۔ ان ایام میں قمر کی سعادت کو مدنظر رکھتے ہوئے شادی بیاہ کے کام انجام دیئے جانا سودمند ہوگا۔ تاہم جون کے ایام زیادہ بہتر ثابت ہونگے۔ اسکے علاوہ شمس 20 مارچ تا 20 اپریل، 21 جون تا 23 اگست سعد اوقات ہونگے۔ 20 جنوری تا 18 فروری، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر، اور دسمبر کے آخری ایام شمس کی نحوست کے ایام ہونگے، جبکہ 5 جون تا 23 اکتوبر زحل کی رجعت کے ایام بھی اس حوالہ سے نحس ہونگے۔ ان ایام میں شراکتی ازدواجی معاملات و شادی بیاہ کے معاملات طے کرنا اچھا نہ ہوگا بہتر ہوگا شادی بیاہ کے لئے سعد اوقات کا انتخاب کریں۔

**تعلقات عامہ سفر و نزدیکی تعلقات:** قمر و مشتری اس

حوالہ سے اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔مشتری 11 مئی تک تیسرے گھر میں مقیم ہوگا قریبی اور چھوٹے سفر کاروباری ونجی نوعیت کے سال کے پہلے پانچ ماہ تک کثرت سے ہونگے،ان ایام میں عمومی تعلقات محلہ دار کاروبارو بہن بھائیوں وقریبی اقرباء کے ساتھ اچھے تعلقات استوار ہونگے اور قائم رہیں گے۔فیلڈ ورک،انشورنس ایجنٹ،قرضہ جات کی فروخت کرنے والے بینک کے ملازمین اور تجارت کا کام کرنے والے افراد کے لئے یہ وقت نہایت موزوں ہوگا۔قمر چونکہ آپکے ملنے جلنے والے افراد اور انکے ردعمل کو ظاہر کرتا ہے اور قمر ایک ماہ میں عروج وزوال کی ہر منزل سے گذرتا بھی ہے لہذا تعلقات میں گرمی سردی رہے گی، تاہم مئی تک حالات اچھے رہیں گے۔11 مئی سے مشتری کا چوتھے گھر میں قیام اہل خانہ کے ساتھ کچھ تعلقات متاثر کرے گا خصوصاً مشتری کی رجعت کے ایام 29 جولائی تا 24 نومبر کے درمیان تعلقات زیادہ متاثر ہوسکتے ہیں۔صبر وتحمل سے کام لیں اور بگڑتے تعلقات کو سنوارنے کی کوششیں کریں۔قمر در عقرب تعلقات خراب کرتا ہے ان ایام میں محتاط رہنا ہوگا۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات:۔** عطارد قرضہ لینے اور شمس قرض کی ادائیگی اور وراثت کے حوالہ سے اپنا کردار ادا کرتے ہیں جبکہ زحل آپکے مالی معاملات کا مرکزی ستارہ ہے۔زحل کی اپنے گھر موجودگی مالی نظم ونسق کنٹرول میں رکھے گی تاہم پہلے سے واجب الادا قرضوں کی طلب میں اضافہ 20 جنوری تا 18 فروری کے درمیان ہوسکتا ہے۔اسکے ساتھ ہی 10 مارچ تا 27 مارچ عطارد کا تیسرے نحس قیام قرض خواہوں کی جانب سے ادائیگیوں میں دباؤ کو ظاہر کرتا ہے۔اگر آپ نے قرض دینا ہے تو ان ایام میں محتاط رہیں اور صلح صفائی سے معاملات حل کرنے کی کوشش کریں۔انہی ایام میں بہن بھائیوں میں وراثتی تقسیم وجہ فساد بن سکتی ہے شراکتی مالی معاملات بگاڑ کا شکار ہوسکتے ہیں۔قرضوں کے حصول کے حوالہ سے 30 اپریل تا 5 جولائی عطارد کا جوزا میں قیام بغرض قرضہ لینے کے حوالہ سے اہم وقت ہوگا۔تاہم عطارد کی رجعت 14 جنوری تا 4 فروری،10 مئی تا 3 جون،10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے درمیان کسی ضمانت یا قرضہ میں کاغذی کاروائی پر سوچ سمجھ کر عمل کریں ورنہ مشکلات کا شکار ہوسکتے ہیں۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر واعلیٰ تعلیم** 18 جنوری سے راہو کا قیام پانچویں گھر میں اہم نوعیت کا حامل ہوگا۔راہو تحقیق اور علم کے نئے دروازے کھولتا ہے۔آپ کے زائچہ میں راہو کا ڈیڑھ سال کے لئے قیام اعلیٰ تعلیم کی جانب لے جائے گا۔28 مئی تا 23 جون زہرہ کا راہو کے ساتھ قیام اور 30 اپریل تا 5 جولائی نویں کا مالک عطارد جوزا میں قیام کرتے ہوئے اعلیٰ تعلیم کے خواہشمند افراد کے لئے بہترین اوقات کی نشاندہی کرتا ہے۔

جبکہ عطارد کا شرف کے گھر میں قیام 4 اگست تا 26 اگست ہوگا۔ان ایام میں حج عمرہ زیارات کے لئے کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہونگی۔عطارد کی رجعت 14 جنوری تا 4 فروری،10 مئی تا 3 جون،10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے درمیان اور زہرہ کا 2 مئی تا 28 مئی،5 ستمبر تا 29 ستمبر نحس ہونا اعلیٰ تعلیم کے حوالے سے اور حج زیارات کے حوالہ سے کی گئی کوششوں میں التوا تاخیر لائے گا۔ممکنہ طور پر ان تواریخ میں آپ محتاط رہیں۔

**امیدیں خواہشات و دوست احباب:۔** مریخ اس حوالہ سے اہم کردار ادا کرتا ہے۔24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کا شرف میں قیام دوست احباب سے کام لینے اور کاروباری دوستوں کے ساتھ تعلق استوار کرنے کے حوالہ سے اہم وقت ہوگا ان دنوں میں آپ نئے کاروباری تعلقات بنا سکتے ہیں۔بلکہ ملازمت پیشہ افراد ان دنوں افسران بالا کے ساتھ بہتر تعلق استوار کر سکتے ہیں۔لیکن اگلے دنوں میں 6 مارچ تا 15 اپریل مریخ کی نحوست کچھ تعلقات خراب بھی کرے گی خصوصاً یہاں زحل کے ساتھ مریخ کا قران دوست احباب اور امیدوں کی تکمیل میں التوا کے ساتھ ناامیدی بھی لا سکتا ہے۔تلخیاں اور دوریاں پیدا ہوسکتی ہیں۔ایک اور اہم چیز کیتو کا گیارہویں ڈیڑھ سال کے لئے قیام بھی آپ کو دوست احباب سے دور لے جا سکتا ہے کیتو بنیادی طور پر تنہا پسند بناتا ہے۔ایسا ممکن ہے کہ باوجود دوست احباب کے آپ خود کنارہ کر جائیں اور کئی ایک امیدوں کو خود دفن کر دیں یا مایوسی کا لبادہ اوڑھ لیں۔

**امیگریشن خفیہ معاملات و روحانی امور:۔** عطارد اور مشتری ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں روحانی امور کے لحاظ سے عطارد حصول روحانیت میں اہم کردار کا حامل ہوکر 4 اگست تا 26 اگست نویں شرف میں مقیم ہوگا ان ایام میں روحانی علوم سیکھنے یا پڑھنے کی جانب رجحان میں اضافہ ہوگا۔تحقیق اور جستجو کے نئے ابواب روشن ہونگے۔تاہم عطارد کی رجعت 14 جنوری تا 4 فروری،10 مئی تا 3 جون،10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے درمیان ہوگی ان ایام میں کسی بھی قسم کی پڑھائی خصوصاً ورد یا وظائف کرنے سے گریز کریں، ناکامی یا الٹ اثرات ہوسکتے ہیں۔امیگریشن کے حوالہ سے 11 مئی تک مشتری کی سعادتیں آپ کو میسر ہونگی ان ایام میں آپ امیگریشن کے لئے کوشش کریں اللہ کامیاب کرے گا تاہم مستقل سکونت کے لحاظ سے امیگریشن اس سال آپ کو ملنے کے امکانات کم ہیں۔مشتری کی رجعت کے ایام 29 جولائی تا 24 نومبر کے درمیان امیگریشن کے کام التوا کا شکار ہونگے۔اسی دوران عطارد 17 نومبر تا 7 دسمبر برج قوس میں کمزور ہوکر روحانی امور کو بھی متاثر کر سکتا ہے۔

**قمری و شمسی گرہن:۔** برج جدی کے پانچویں اور گیارہویں

گھر میں بالترتیب دو شمسی اور دو قمری گرہن لگیں گے۔ پہلا شمسی گرہن 30 اپریل کو اور چوتھا قمری گرہن 8 نومبر کو برج ثور پانچویں گھر میں لگیں گے۔ دوسرا قمری گرہن 16 مئی کو اور 25 اکتوبر کو تیسرا جزوی شمسی گرہن برج عقرب میں لگیں گے۔ قمر آپ کے زائچہ میں ساتویں اور شمس آٹھویں گھر کا مالک ہے قمری گرہن آپکی ازدواجی زندگی سماجی اشتراکی معاملات کی نمائندگی کے ساتھ شراکتی معاملات سے منسلک ہے جبکہ پانچواں گھر پیار محبت اولاد انعام لاٹری اور علم و دانشمندی سے منسلک ہے۔ یہ سب معاملات قمری گرہن کی وجہ سے متاثر ہو سکتے ہیں۔ جبکہ شمسی گرہن گیارہویں گھر میں لگنے والے یہ گرہن دوست احباب کاروباری رفقاء امیدیں خواہشات اور انکی تکمیل کے ساتھ والدہ کی وراثت سے بھی منسوب ہے جبکہ آٹھواں گھر صحت کی یکدم خرابیاں اور خوف کے ساتھ مالی نقصانات کو بھی ظاہر کرتا ہے۔ ان معاملات میں محتاط رہیں اور گرہن کے ایام میں نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی کریں اور چاول باجرہ کا صدقہ لازمی دیں۔

**صدقات وظائف اور جواھرات :۔** کالے ماش 350 یا 800 گرام کا صدقہ بروز ہفتہ دیں یا پراپرٹی جائیداد اور گھریلو امور میں مشکلات درپیش ہوں تو چنے کی دال 300 گرام کا صدقہ پرندوں کو ڈالیں یا مستحق افراد کو دیں۔ جواہرات میں آپ کے لیے گارنیٹ یا نیلم پہننا فائدہ مند ہوگا۔۔ اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں یَا اَللّٰهُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ کا ورد 224 بار کریں اور اول آخر درود پاک لازمی پڑھیں۔

**دلو AQUARIUS** سیارہ: یورانس
21 Jan - 19 Feb



**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ **حروف:** س، ش، ص، ث
**رنگ:** خاکی، بھورا، نیلا
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** نیلم، حدید، عقیق سیاہ
**بہترین شریک حیات:** جوزا، میزان
**ناموافق ساتھی:** ثور، اسد، عقرب
**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

**خصوصیات:** دلو افراد آزاد فطرت، ذہین اور ترقی پسند ہوتے ہیں۔ خود کو منفرد پیش کرنے کی کوشش کرتے اور مثالی کردار ادا کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ بنیاد پرست سماجی تبدیلی کے ذریعے سے دنیا کو بدلنے کی سوچ رکھنے والے افراد آزاد مزاج کسی حد تک سنکی ہوتے ہیں، فیشن میں بے باک اور جدت سے دلو افراد کو پہچانا جا سکتا ہے۔ زحل کے ساتھ یورانس انکا ذیلی ستارہ ہے، جو جدت ٹیکنالوجی اور حیران کن واقعات پر حکمرانی کرتا ہے، منکسرانہ طبیعت کا عنصر ان میں پایا جاتا ہے تاہم یہ اپنی فکر کو لوگوں پر مسلط کرتے ہوئے قرب و جوار اور عزیز اقرباء کو بھول جاتے ہیں۔ ٹیم ورک سے زیادہ متاثر ہوتے ہیں اور اپنے ہم خیال لوگوں میں رہنے کو زیادہ پسند کرتے ہیں۔ دلو افراد سمجھتے ہیں کہ ان میں دنیا کو بدلنے کی صلاحیت ہے اور اس بات پر بعض افراد ضد کی حد تک اٹک جاتے ہیں۔ فطرتاً انسان دوست اور ہمدردانہ مزاج رکھتے ہیں تاہم ستاروں کی نوعیت انکے مزاج اور عمل کو مثبت اور منفی بناتی ہے۔ انکی منفی عادات میں دوسروں کو حقارت کی نگاہ سے دیکھنا، بے حسی اور سرد رویہ لوگوں کو ان سے متنفر کر دیتا ہے۔ حد سے زیادہ تخیل پسندی انہیں اپنے خول میں بند کر دیتی ہے۔ یہ کامل سے کم کسی چیز پر سمجھوتہ کرنے کے عادی نہیں ہوتے۔ بنیادی طور پر انکی ذات کے بارے میں کچھ بھی یقین سے نہیں کہا جا سکتا۔ بہت جلد ان کا رویہ اور عمل تبدیل ہو جاتا ہے۔

**ستاروں کی گردش واھم معاملات:** آپکا ذاتی ستارہ زحل آپ کے زائچہ میں پہلے گھر میں سارا سال قیام کرے گا۔ شخصیت وقار میں بہتری، عزت میں اضافہ اور سماجی و معاشرتی سطح پر آپ کی ساکھ میں بہتری لائے گا۔ یہ وقت اچھے برے کی تمیز اور حقیقی دوست احباب کی تخلیص کا وقت ہوگا۔ اس سال اور سال گذشتہ سے آپ کو اپنی ذات کے احتساب کا موقع ملا اور ملے گا۔ گذرے وقتوں کی غلطیاں اور کیئے گئے غلط کام آپ کو آئیندہ کے لئے نئی جہتیں اور نئے راستے دکھائیں گے۔ یاد رکھیں یہ وقت آپ کی ساڑھ ستی کا نہیں ہے سوائے ان چند افراد کے جنکے زائچہ میں قمر یہاں موجود ہو یا قمر کی حالت اچھی نہ ہو مشتری 11 مئی تک دوسرے گھر کا مالک ہو کر یہاں مقیم ہوگا۔ مالی معاملات میں بہتری اپنی ذات میں سکون صحت اور تعلقات میں بہتری واقع ہوگی۔ مشتری دوسرے گھر میں شادی بیاہ کی رکاوٹوں کو ختم کرنے میں معاون ثابت ہوگا۔ اگر دلو افراد کی شادی میں کوئی رکاوٹ یا تاخیر ہو تو مئی تک آپ کی شادی کی کوششیں بہتر ثابت ہوں گی۔ راہو کیتو اس سال 18 جنوری کو زائچہ میں گھر تبدیل کریں گے۔ راہو کا داخلہ برج ثور میں اور کیتو کا داخلہ برج عقرب میں دسویں گھر میں ہوگا۔ راہو چوتھے گھر شرف یاب ہو کر کچھ افراد کو مالی فوائد زمین جائیداد کے حوالہ سے دیگا اور کچھ افراد کو صحت کی خرابیاں اور گھریلو مسائل میں اضافہ بھی کرے گا۔ کیتو ملازمت پیشہ افراد کے لئے محتاط رہنے کو ظاہر کرتا ہے۔ ستاروں کی گردش کی تفصیلات اگلی سطور میں پڑھیں۔

## ستارے آپ کے

**معاشی و مالی استحکام :۔** مشتری، زہرہ، اور زحل ان معاملات میں اہم ثابت ہوتے ہیں۔ 6 مارچ تا 5 اپریل زہرہ کا دلو میں قیام اچانک مالی فوائد دے گا یہ وقت دولت اور روپیہ پیسہ کے حوالہ سے بہترین وقت

ثابت ہوگا مشتری کا دوسرے گھر 11 مئی تک قیام مالی لحاظ سے نہایت اعلیٰ مالی فوائد دے گا۔ مشتری کا داخلہ 11 مئی کو برج حمل میں ہوجائے گا ابتدائی چار ماہ تک مشتری کی سعادتوں سے فوائد اٹھائیں تاہم اسکے ساتھ دیگر ستاروں کی سعادت آپ کو سال میں کچھ اوقات دے گی۔ برج حمل میں مشتری آپ کو اخراجات میں انتظامی امور اور توازن بنانے کے حوالہ سے آپ کو معاونت فراہم کرے گا ۔28 مئی تا 23 جون، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر، زہرہ کی سعادتیں مالی حوالہ سے اچھی ثابت ہونگیں۔ جبکہ زہرہ 2 مئی تا 28 مئی، 6 ستمبر تا 29 ستمبر، 16 نومبر تا 16 دسمبر زہرہ کی پوزیشن کمزور ہوگی، ان ایام میں مالی توازن بگاڑ کا شکار ہوسکتا ہے آمدنی اور اخراجات میں عدم توازن پیدا ہوگا۔ محتاط رہیں جبکہ مشتری کی رجعت کے ایام 29 جولائی تا 24 نومبر مالی حوالہ سے تغیرات لاسکتا ہے۔

**منگنی اولاد انعامی بانڈز و لاٹری :۔** عطارد اور شمس ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ شمس 20 جنوری تا 18 فروری آپکے ذاتی برج میں نحس ہوگا اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر میزان میں شمس نحس واقع ہونگے۔ اسکے ساتھ ہی عطارد 10 مارچ تا 27 مارچ، 17 نومبر تا 7 دسمبر عطارد کی نحوست کے دن ہونگے ان ایام میں منگنی نسبت طے کرنے کے حوالہ سے اچھے دن نہیں ہونگے، شمس اور عطارد کی سعد تاریخیں 20 مارچ تا 20 اپریل، اور 21 مئی تا 21 جون، اور 23 جولائی تا 23 اگست شمس کی سعادتیں اور 11 اپریل تا 30 اپریل، 10 جولائی تا 4 اگست، اور 4 اگست تا 26 اگست عطارد نہایت سعد دن ہونگے۔ ان ایام میں اولاد کے حوالہ سے تعلیمی یا کاروباری امور کا آغاز کرنا منگنی نسبت یا رشتہ طے کرنے کے حوالہ سے سعد دن ہونگے تاہم انعامی اسکیموں کے لحاظ سے لاٹری و اسٹاک مارکیٹ کے لحاظ سے 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ مشتری کی سعادت مالی فوائد دے سکے گی۔ تاہم عطارد کی رجعت 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے ایام میں انعامی اسکیموں انعام لاٹری یا اسٹاک مارکیٹ کے حوالہ سے محتاط رہیں۔

**شراکتی ازدواجی ومعاملات و شادی بیاہ :۔** شمس عطارد اور مشتری اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔ شراکتی معاملات کے حوالہ سے مشتری 11 مئی تک نہایت مناسب اور فائدہ مند وقت ہوگا اس دوران 18 فروری تا 20 مارچ مشتری کے ساتھ شمس کا قران اور 20 مارچ تا 20 اپریل شمس کا شرف بہترین اوقات شادی بیاہ و شراکتی امور کے حوالہ سے آپکو ملیں گے۔ 23 جولائی تا 23 اگست شمس اسد میں قیام کرتے ہوئے ایک اور سعد وقت دے گا جبکہ 30 اپریل تا 5 جولائی اور 4 اگست تا 26 اگست کے درمیان عطارد کی سعادت اور 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا شرف شادی بیاہ و شراکتی امور کے حوالہ سے سعد اوقات ہونگے۔ البتہ شمس کی نحوست کے ایام 20 جنوری تا 18 فروری، 21 جون تا 23 جولائی، 23 نومبر تا 22 دسمبر کے درمیان شادی بیاہ سے گریز کریں اور عطارد کی رجعت 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 2 اکتوبر کے درمیان بھی محتاط رہنا ہوگا ان ایام میں اشتراکتی معاملات اور ازدواجی معاملات دونوں کو سر انجام دینے میں محتاط رہیں۔

**تعلقات عامہ سفرا ور نزدیکی تعلقات:۔** مریخ اور شمس ان معاملات میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ 24 جنوری تا 6 مارچ مریخ کا بارہویں گھر میں شرف نزدیکی تعلقات بہن بھائیوں اقرباء محلہ داروں اور روز مرہ ملنے جلنے والے افراد کے ساتھ تعاون اور ساکھ میں بہتری کے ساتھ عزت وقار میں اضافہ اور نئے تعلقات بنانے میں معاون ثابت ہوگا۔ ان اوقات میں سفر درپیش آئیں گے جبکہ مریخ 25 مئی تا 5 جولائی برج حمل میں رہتے ہوئے نئے تعلقات کی بنیاد رکھنے اور پرانے تعلقات کو بحال کرنے میں معاون ثابت ہوگا۔ بہن بھائیوں یا قریبی عزیزوں کے ہاں سفر درپیش آسکتے ہیں۔ شمس کا 20 مارچ تا 20 اپریل تیسرے گھر میں شرف تعلقات عامہ کے لحاظ سے نہایت سعد نوعیت کا حامل ہوگا ان ایام میں کسی تنظیم میں شمولیت کرنا علاقائی سطح پر سیاست کرنا یا سیاست میں حصہ لینا فائدہ مند ہوگا۔ شمس کی نحوست کے ایام 20 جنوری تا 18 فروری، 21 جون تا 23 جولائی، 23 نومبر تا 22 دسمبر کے درمیان اور 20 اگست تا سال کے آخر تک مریخ کے نحوست کے ایام میں تعلقات میں بگاڑ پیدا ہوگا۔ ان ایام میں سفر سے گریز کریں اور معاملات کو خوش اسلوبی صلح جوئی سے حل کرنے کی کوشش کریں۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات:۔** شمس و مشتری شراکت کے حوالہ سے اور قمر و عطارد قرضہ جات کے حوالہ سے اہم سیارگان ہیں۔ 18 فروری تا 20 مارچ مشتری کا شمس کے ساتھ قران شراکتی معاملات میں بہتری اور نئے مالی شراکتی معاہدوں کے لحاظ سے سعادت کا باعث ہوگا۔ انہی ایام میں واجب الادا قرضوں کو طول دینے یا ازسرنو تجدید کے حوالہ سے کام کرنا بھی سعد ہوگا۔ 20 مارچ تا 20 اپریل شمس کا شرف نئے شراکت داروں کے ساتھ گفتگو بات چیت اور شرائط طے کرنے کے حوالہ سے اہم نوعیت کا وقت ہوگا۔ نئے قرضے حاصل کرنے کے خواہش مند افراد کو قمر ہر ماہ شرف و ہبوط کی منازل سے گذرتا ہوا کئی ایک مواقع فراہم کرتا ہے۔ مشتری کا دوسرے گھر قیام آپ کو مالی حالت بہتر بنانے کے لئے جلد قرضے کے حصول کی جانب لے جا سکتا ہے تاہم محتاط رہیں۔ قرض کسی صورت اچھا نہیں۔ شمس کی نحوست کے ایام 20 جنوری تا 18 فروری، 21 جون تا 23 جولائی، 23 نومبر تا 22 دسمبر کے

درمیان مالی شراکتی معاہدوں سے گریز کریں، جبکہ عطارد کی رجعت 14 جنوری تا4فروری ،10 مئی تا3 جون، 10 ستمبر تا2اکتوبر کے درمیان قرض خواہوں کی جانب سے قرض وصولی کا دباؤ بڑھ سکتا ہے ان ایام میں آپ کو محتاط رہنا ہوگا

**حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم** عطارد و زہرہ ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں۔5اپریل تا2مئی زہرہ مشتری قران اور شرف زہرہ تعلیم کے حصول اور اعلیٰ تعلیم کی جانب رجحان میں اضافہ ہوگا ان ایام میں اعلیٰ تعلیمی اداروں میں داخلہ کی کوشش ملکی وغیر ملکی سطح پر کرنا اچھا ثابت ہوگا۔ انہی اوقات میں حج زیارات کے حوالہ سے کاغذی کاروائیوں کا آغاز اور سفر کی تیاریوں کی کوشش آپ کو اس سال حج زیارات کی سعادتوں سے نوازنے میں معاون ثابت ہوگی۔29 ستمبر تا23اکتوبر زہرہ کا نویں گھر قیام اعلیٰ تعلیم اور مذہبی و کاروباری سفر کے حوالہ سے سعد وقت ہوگا ،جبکہ 4اگست تا26اگست عطارد کا شرف مالی شراکت داریوں کے حوالہ سے اہم اوقات ہونگے۔ ان اوقات سے فائدہ اٹھائیں۔زہرہ کی نحوست 2 مئی تا 28 مئی، 6 ستمبر تا 29 ستمبر،16 نومبر تا 16 دسمبر کے درمیان رہے گی، ان ایام میں بیرون ملک سفر تجارت کے حوالہ سے کوئی کام نہ کریں یا احتیاط برتیں۔

**امیدیں خواہشات و دوست احباب:**۔مشتری اہم نوعیت کا حامل سیارہ ہے ابتدائے سال سے 11 مئی تک مشتری برج حوت میں رہتے ہوئے امیدوں اور خواہشات کی تکمیل کے لحاظ سے سعد ہوگا۔ان ایام میں دوست احباب سے وابستہ امیدیں پایہ تکمیل تک پہنچیں گی۔کاروباری رفقاء اور افسران بالا کے ساتھ تعلقات بھی اچھے رہیں گے کچھ افراد کو ان ایام میں ترقی مل سکتی ہے اور کچھ کاروباری افراد کو دوست احباب کی مدد سے نئی مارکیٹیں اور نئے کام کی بنیاد رکھنے جیسے مواقع ملیں گے۔11 مئی کے بعد مشتری کا داخلہ تیسرے گھر میں ہوجائے گا۔ پرانے اور بچپن کے دوست احباب سے ملاقاتیں اور تعلقات بنیں گے۔صلاح کاروں اور مشیروں کی رائے کا احترام ضرور کریں لیکن مشتری برج حمل میں ناقص ہوگا اس لئے رائے بھی ناقص مل سکتی ہے لہٰذا ہر مشورہ جانچ پرکھے بغیر قبول نہ کریں ورنہ دوست احباب نقصان کا باعث بھی بن سکتے ہیں۔

**امیگریشن خفیہ معاملات و روحانی امور :**۔زحل آپکے خفیہ امور اور امیگریشن کے معاملات سے تعلق رکھتا ہے سارا سال آپ کے برج دلو میں رہتے ہوئے خفیہ دشمنوں، حاسدین اور منافقین کا پردہ چاک کرتا رہے گا۔آپ کے اپنے خفیہ معاملات اگر ہیں تو زحل کی رجعت کے ایام میں سامنے آسکتے ہیں۔یہ ایام 5 جون تا23اکتوبر ہونگے، ان ایام میں امیگریشن کی کوششیں کارگر ثابت نہ ہونگی بلکہ ممکن ہے کہ بیرون ملک مقیم دلو افراد ان دنوں واپس اپنے وطن کا رخ کریں۔نویں میزان کا مالک زہرہ روحانی امور سے منسلک ہے زہرہ 6مارچ تا5اپریل لگن میں زحل کے ساتھ ہوگا ان دنوں میں روحانی مشاورت یا ترقی کے لحاظ سے کسی سے ملاقات آپکو درست راستہ دکھا سکتی ہے لیکن عملیات وظائف یا ورد کے لحاظ سے ان اوقات میں کسی عمل کا آغاز نہ کریں کیوں کہ انہی اوقات میں عطارد پڑہائی اور ورد وظائف کے لئے نحس ہوگا۔اس سال آپ کی امیگریشن کے لحاظ سے کی گئی کوششیں ممکن ہے کہ کامیاب نہ ہوسکیں۔

**قمری وشمسی گرہن :**۔برج دلو کے چھٹے کا حاکم قمر اور ساتویں کا حاکم شمس دو، دو بار گرہن میں جائیں گے۔ پہلا شمسی گرہن 30اپریل کو اور چوتھا قمری گرہن 8نومبر کو برج ثور چوتھے گھر میں لگیں گے۔قمر آپ کے زائچہ میں چھٹے گھر کا مالک ہے اچانک صحت کی خرابیاں خصوصاً والدہ اور اہل خانہ کی صحت متاثر ہوسکتی ہے۔ننھیالی رشتوں میں خرابیوں کے ساتھ ملازمت پیشہ افراد کے دفتری معاملات میں خرابیاں قمر کے گرہن کی وجہ سے سامنے آئیں گی۔جبکہ شمسی گرہن چوتھے گھر میں ازدواجی معاملات میں خرابیاں خانگی امور میں تلخیاں لاسکتا ہے۔ دوسرا قمری گرہن 16 مئی کو اور 25اکتوبر کو تیسرا جزوی شمسی گرہن برج عقرب میں لگیں گے دسویں گھر میں لگنے والے قمری گرہن سے ملازمت پیشہ افراد کی نوکری میں اچانک بدلی یا تنزلی کے ساتھ جبری برخواست ہونے کے واقعات رونما ہوسکتے ہیں۔دفتری مسائل اچانک سر اٹھائیں گے اور افسران بالا کے ساتھ تعلقات خراب ہونگے۔جبکہ دسویں گھر میں لگنے والا شمسی گرہن مشترکہ کاروبار کرنے والے افراد اور سماجی و معاشرتی تعلقات کو خراب کرنے میں کردار ادا کرسکتا ہے۔نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی کریں اور چاول باجرہ کا صدقہ لازمی دیں۔

**صدقات وظائف اور جواہرات:**۔کالے چنے بروز جمعرات اور کالی ماش بروز ہفتہ دینا معمول بنالیں چاہے جتنی توفیق ہو لیکن صدقات دینا آپ کی مشکلات میں کمی کا باعث بنتا ہے۔یافتاح یا رزاق یا رحیم 107 مرتبہ ورد کیا کریں۔ یاقوت کا پتھر پہننا آپکے لئے فائدہ مند ہوگا۔اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں

## حوت PISCES سیارہ: مشتری

20 Feb - 20 Mar



**دن:** جمعرات **عدد:** ۳،۷ **حروف:** د، چ

**رنگ:** سبز، بھورا، خاکی

**عنصر:** آبی

**جواہر:** زمرد، یاقوت

**بہترین شریک حیات:** سرطان، عقرب

**ناموافق ساتھی:** جوزا، سنبلہ، قوس

**بیماریاں:** امراضِ قلب، درد شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں

**ستارے آپ کے**

**خصوصیات:** حوت افراد ہمدرد، ملنساز اور رابطے میں رہنے والے لوگ ہوتے ہیں۔ دیگر آبی بروج کی نسبت حوت افراد قدرے مضبوط ہوتے ہیں، پر سکون رہنے والے اور جلد مان جانے والے افراد ہوتے ہیں۔ ہر ممکن کوشش کرتے ہیں کہ ان سے لوگ ناراض نہ ہوں۔ موڈی اور شاعرانہ مزاج کے حامل ہوتے ہیں جب کہ ان میں اداکاری کرنے کا فن بھی بے انتہا موجود ہوتا ہے۔ خواب اور تصورات کی دنیا میں رہنے والے حوت افراد اپنے جذبات اور خیالات کو شاعری اور افسانوی طور پر پیش کرنے میں ماہر ہوتے ہیں۔ دکھ درد بانٹنے کی صلاحیت سے بھرپور بے لوث افراد دوسروں کو کاندھا دینے والے اندر ہی اندر غمزدہ بھی ہوتے ہیں۔ تکیہ میں سر دبا کر رونا اور تنہائی میں خود سے اپنا درد بانٹنا انکا بہترین مشغلہ ہوتا ہے۔ انکی منفی خصوصیات میں حد سے زیادہ جذباتی پن بعض اوقات انہیں لوگوں میں رونے پر مجبور کر دیتا ہے۔ یہ کوئی بڑی بات نہیں کہ حوت افراد بات کے درمیان رونا شروع کر دیں۔ بہت جلد اعتماد کر لینے کی عادت انہیں بعض اوقات نقصان پہنچاتی ہے۔ دوسروں کے سامنے کھلنے اور ان سے مدد لینے میں انہیں دقت محسوس ہوتی ہے جس کی وجہ سے بعض حوت افراد اندر ہی اندر گھٹتے رہتے ہیں اور ذہنی دباؤ یا پریشانیوں کا شکار ہو جاتے ہیں۔ انکا ستارہ مشتری ہے جبکہ نیپچون حوت کا ثانوی ستارہ جانا جاتا ہے۔ عموماً پاؤں پر یا ٹخنوں پر پیدائشی علامت ہوتی ہے۔

**ستاروں کی گردش و اہم معاملات:** آپ کا ذاتی ستارہ مشتری سال گذشتہ سے آپکے برج میں مقیم ہے اور سال گذشتہ سے اپنی سعادتیں دے رہا ہے۔ روپیہ پیسہ عزت وقار شہرت سکون اور معمولات زندگی کے حوالہ سے پر سکون وقت آپ کو سال گذشتہ سے میسر رہا ہے۔ اس سال 11 مئی تک مشتری کا قیام آپکے لگن میں ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی شادی، بے روزگار افراد کو روزگار، بے وقعت افراد کو عزت اور دیگر عوامل زندگی میں مشتری آپ کو نوازتا رہے گا۔ مشتری چونکہ آپکے دسویں کا حاکم بھی ہے لہذا ملازمت پیشہ و کاروباری دونوں افراد کو بہترین اوقات 11 مئی تک میسر رہیں گے۔ 11 مئی کے بعد مشتری کا داخلہ دوسرے برج حمل میں ہو جائے گا۔ چھٹے اور نویں گھر سے تثلیث بناتا ہوا مشتری سارا سال دھن دولت کام کاروبار اور ملازمت پیشہ افراد کو ترقی اور مالی آسودگی دیتا رہے گا۔ زحل کا قیام سارا سال بارہویں گھر میں ہوگا، حکومتی محصولات، ٹیکسز، یوٹیلیٹی بلز اور دیگر ناگہانی اخراجات ہو سکتے ہیں۔ حاسدین اور مخالفین ظاہری طور پر مستحکم یا طاقتور ہوتے نظر آتے ہیں۔ تاہم یہاں دیگر ستاروں کا زحل کے ساتھ قیام اور قران بہتری بھی لائے گا۔ زحل کی ساتویں اور دسویں نظر چھٹے اور نویں گھر پر ہوگی، امیگریشن اور کسی دوسرے ملک کی شہریت حاصل کرنے کے خواہش مند افراد کو کامیابیاں مل سکتی ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد محکموں کی جانب سے بیرون ملک سفر کر سکیں گے۔ راہو کیتو 18 جنوری کو تیسرے گھر راہو اور نویں گھر کیتو کا داخلہ ہوگا۔ راہو کیتو کی زائچے کے لحاظ سے یہ بہترین پوزیشن ہوگی۔ دیرپا تعلقات بنانے، سفر اور سیاست میں قدم رکھنے کے حوالے سے کیتو یہاں سعد حالات دے گا تاہم بہن بھائیوں کی جانب سے دکھ تکلیف کی خبریں سامنے آ سکتی ہیں۔ ستاروں کی دیگر تفصیلات اگلی سطور میں ملاحظہ کریں۔

**معاشی و مالی استحکام:** مشتری مریخ معاشی حوالہ سے اہم سیارگان ہیں۔ مریخ آپ کے زائچہ میں دوسرے اور نویں گھر کا حاکم ہو کر سال کے آغاز میں 24 جنوری تا 6 مارچ تک بیت الامید میں شرفیاب ہوگا۔ دوسرے اور نویں گھر کا حاکم شرف یاب ہو کر مالی طور پر استحکام کے حوالہ سے اہم ثابت ہوگا۔ دوست احباب کاروباری رفقاء اور ملازمت پیشہ افراد کو افسران بالا کا تعاون حاصل ہوگا۔ مالی طور پر اضافہ اور بہتری آئے گی۔ مریخ 25 مئی تا 5 جولائی مال کے گھر میں مقیم ہو کر مال و اسباب اور دھن دولت کے حوالہ سے مستحکم کرے گا۔ 6 مارچ تا 15 اپریل اور 5 جولائی تا سال کے آخر تک مریخ نحس واقع ہوگا۔ ان اوقات میں مالی طور پر مشکلات در پیش آئیں گی۔ لیکن مشتری کی یہاں سعد ستارہ ہو کر سعد اثرات دیتا ہوا مالی طور پر اچھے اثرات لائے گا۔ 11 مئی تک مشتری حوت میں روپیہ پیسہ کے حوالہ سے خود کفیل کرے گا۔ دولت آپ پر مہربان ہوگی اس دوران مریخ کا قران 15 اپریل تا 25 مئی مشتری کے ساتھ ہوگا یہ ایک اور سعد وقت ہوگا لیکن گیارہ مئی کے بعد برج حمل میں مشتری داخل ہو کر مال دھن دولت کے گھر میں سارا سال اچھے اثرات دے گا تاہم مشتری 29 جولائی تا 24 نومبر رجعت میں رہیگا، ان ایام میں مالی طور پر محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی بے جا اخراجات سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔

# فلکیات-1

**منگنی اولاد انعامی بانڈز ولاٹری :** ۔قمر پانچویں کا حاکم ہو کر اولاد کے حوالہ سے اور منگنی و انعامی اسکیموں کے حوالے سے اہم کردار ادا کرتا ہے قمر ہر ماہ شرف اور اوج میں آتا ہے لیکن اسکے ساتھ ہی قمر کا اپنے گھر میں ہر ماہ قیام منگنی اور نسبت کے حوالے سے آپ کو اہم اوقات دیتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی قمر درعقرب کے ایام بھی آتے ہیں جو منگنی اور نسبت میں رکاوٹ لاتے ہیں ۔گویا قمر ان حوالوں سے آپکے معاملات میں تغیرات اور تبدیلیاں لاتا رہتا ہے ۔11 مئی تک مشتری طالع میں رہ کر پانچویں نظر پانچویں گھر پر ڈالتا ہوا انعامی اسکیموں اور لاٹری کے حوالے سے آپ کو فوائد دینے میں معاون ثابت ہوگا۔ گیارہ مئی تک کا وقت انعامی اسکیموں، بانڈز لاٹری اور اسٹاک مارکیٹ کے حوالہ سے اہم ثابت ہوگا۔ لیکن گیارہ مئی کے بعد انعامی اسکیموں کے حوالہ سے سرمایہ کاری کے حوالہ سے سود مند ثابت نہ ہوگا۔ ان ایام میں اسٹاک مارکیٹ لاٹری یا انعامی اسکیموں میں سرمایہ لگانے سے گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی ومعاملات وشادی بیاہ :** ۔مریخ و زہرہ اور مشتری و عطارد ان معاملات میں اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں ۔اب تک جن کی شادی نہیں ہوئی ان حوت افراد کو اس سال شادی کے لئے بہترین اوقات دستیاب ہونگے خصوصاً مشتری 11 مئی تک آپ کے پہلے گھر میں ہوگا اسی دوران مریخ 24 جنوری تا 6 مارچ شرف یاب ہوگا جو ازدواجی معاملات کے حوالہ سے اہم ثابت ہوگا۔ مریخ کا داخلہ 25 مئی تا 5 جولائی برج حمل میں ہوگا مشتری اور مریخ کا قران اور 30 اپریل تا 5 جولائی عطارد کا چوتھے قیام شادی بیاہ کے حوالہ سے اور شراکت داریوں کے حوالہ سے اہم وقت ثابت ہوگا ۔انہی دنوں میں ازدواجی معاملات میں بہتری رہے گی ناراض جوڑوں میں جاری چپقلش دور کرنے کے حوالہ سے یہ وقت سعد ہوگا۔ نئی شادی کرنے یا عقد ثانی کے خواہش مند افراد کو بھی عقد ثانی کا موقع دستیاب ہوگا۔ 26 اگست تا 30 اکتوبر، 17 نومبر تا 7 دسمبر عطارد کا نحس ہونا اور 14 جنوری تا 4 فروری، 10 مئی تا 3 جون، 10 ستمبر تا 3 اکتوبر عطارد کی رجعت کے ایام میں ازدواجی و شراکتی معاملات طے کرنے کے حوالے سے احتیاط طلب وقت ہوگا۔

**تعلقات عامہ سفر ونزدیکی تعلقات:** ۔زہرہ ان معاملات میں اہم نوعیت کا حامل ہے۔ 5 اپریل تا 2 مئی زہرہ کا ذاتی برج میں شرف تعلق داروں عزیز و اقرباء اور بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کو بہتر بنائے گا اور اسکے ساتھ ہی محلہ سوسائٹیز یا عمومی سیاست کے حوالہ سے یہ وقت اہم نوعیت کا حامل وقت ہوگا۔ سیاست سے منسلک افراد ان دنوں سیاسی طور پر استحکام حاصل کرسکیں گے ۔چھوٹے سفر ان دنوں درپیش آئیں گے ۔ 28 مئی تا 18 جولائی، 29 ستمبر تا 23 اکتوبر زہرہ کی سعادت کے اہم ایام ہونگے ۔ان دنوں میں تعلقات کی بہتری اور مضبوطی کے حوالہ سے کام کرنا سود مند ثابت ہوگا ۔5 ستمبر تا 29 ستمبر، 16 نومبر تا 10 دسمبر زہرہ کی نحوست کے ایام ہونگے۔ اسکے ساتھ ہی مریخ کا نحس قیام تیسرے گھر میں 5 جولائی تا 20 اگست برج ثور میں ہوگا۔ بہن بھائیوں اور قرابت داروں میں اختلافات رونما ہوسکتے ہیں۔ دوران سفر چوٹ لگنے یا کسی اور وجہ سے پریشانیاں سامنے آسکتی ہیں۔

**وراثت قرضے شراکتی مالی معاملات**

شمس قرض لینے اور زہرہ قرض ادا کرنے کے حوالہ سے اہم اور زہرہ مریخ مشترکہ مالی معاملات کے حوالہ سے اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں 20 جنوری تا 18 فروری شمس کا دلو میں قیام حکومتی قرضوں کی وصولی میں دباؤ پیدا ہوگا۔ 20 مارچ تا 20 اپریل شمس کا شرف دوسرے گھر میں مالی توازن کو بہتر بنانے کے حوالہ سے قرضہ لینے کی جانب سوچ بڑھے گی۔ ان ایام میں قرضوں میں اضافہ ہوگا۔ شمس 23 جولائی تا 23 اگست اسد میں قیام نئے قرضے لینے میں کامیابی حاصل ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کو مالی معاونت کے لئے اداروں سے قرضوں کے حصول میں آسانی ہوسکے گی۔ 6 مارچ تا 5 اپریل زہرہ کا لگن میں قیام قرضوں کی ادائیگیوں کے حوالہ سے اہم ثابت ہوگا، ان ایام میں آپ قرضوں میں کمی کی کوشش کریں کامیاب ہونگے۔ مشتری مئی تک بہتر حالات دینے کے بعد مالی شراکت داروں کے حوالہ سے گیارہ مئی کے بعد برج حمل میں داخل ہوگا۔ ان ایام میں نئی شراکت داریوں کو کرنا مالی طور پر کامیابی کے لحاظ سے سود مند ثابت ہوگا۔

**حج زیارات بیرون ملک سفر و اعلیٰ تعلیم**

مریخ دوسرے اور نویں گھر کا حاکم ہو کر اور قمر پانچویں گھر کا حاکم ہو کر اہم کردار تو ادا کرتا ہی ہے لیکن راہو کی تیسرے گھر میں آمد بھی تعلیم کے حوالہ سے اہم نوعیت کی حامل ہوگی ۔مریخ کا شرف برج جدی میں 24 جنوری تا 6 مارچ قیام حج زیارات کے حوالہ سے اور بیرون ملک اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے سفر کرنے کے خواہش مند افراد کو سعد اوقات میسر ہونگے۔ انہی ایام میں مشتری کی نویں نظر نویں گھر پر مذہبی، کاروباری و سیاحتی سفر اور اعلیٰ تعلیم کے حوالہ سے سفر اہم ثابت ہوگی ۔جبکہ قمر کی نظرات ہر ماہ مریخ اور مشتری کے ساتھ بنتی ہیں۔ قمر کی سعد نظرات وقتاً فوقتاً سعد اوقات سے آپ کو نوازتی ہیں۔ مریخ 15 اپریل تا 25 مئی مشتری کے ساتھ ذاتی برج میں قیام کرتے ہوئے ایک اور سعد وقت سے آپ کو نوازے گا ۔مریخ کا 25 مئی تا 5 جولائی دوسرے گھر قیام کاروباری سفر کے حوالہ سے بھی اہم فوائد دے گا۔

**امیدیں خواھشات ودوست احباب:** ۔زحل بیت الامید کا حاکم ستارہ ہے جوکہ سارا سال بارہویں گھر میں قیام کرے گا۔سال گزشتہ سے زحل کا قیام آپکی آرزوؤں اور امیدوں کی تکمیل کے حوالہ سے اہم اوقات آپ کو دیتا رہا ہے۔ دوست احباب سے مالی فوائد اور کاروباری افراد کو رفقاء و دوست احباب کے ساتھ بہترین تعلقات سے نوازے گا۔دوست احباب میں سے بزرگ دوستوں اور رائے دینے والے افراد کی رائے کا احترام اور اس پر عمل آپ کو آنے والے وقت میں خودکفیل اور امیدوں وخواہشات کی تکمیل کے حوالہ سے اہم راہ فراہم کرے گا۔مریخ کا شرف 24 جنوری تا 6 مارچ کے درمیان مالی فوائد کے حوالہ سے دوست احباب کام آسکتے ہیں۔کاروباری رفیقوں اور ملازمت پیشہ افراد کو افسران بالا کا تعاون حاصل ہوگا۔لیکن زحل کی رجعت کے ایام 5 جون کا 23 اکتوبر کے درمیان کچھ ایسے حالات سامنے آسکتے ہیں کہ آپ اپنی امیدوں کی تکمیل کو ادھورا چھوڑ دیں یا بدظن ہوجائیں، یہ وقت عارضی طور پر مشکلات لائے گا تاہم دیگر ایام آپکے زائچہ کے حوالہ سے آپ کو معاونت فراہم کریں گے۔

**امیگریشن خفیہ معاملات وروحانی امور:** ۔زحل اور مریخ اس حوالہ سے اہم نوعیت کے حامل سیارگان ہیں ۔روحانی امور کے لحاظ سے مریخ کا شرف 24 جنوری تا 6 مارچ اہم ہوگا۔ان ایام میں آپ بیرون ملک سفر اور امیگریشن کے حوالہ سے کوشش کریں کامیاب ہونگے ۔زحل کا بارہویں قیام اور مشتری کے ساتھ مریخ کا قران 15 اپریل تا 25 مئی کے درمیان امیگریشن کے حوالہ سے ایک اور سعد وقت ہوگا ، یہ وقت روحانی امور کے حوالہ سے اہم ہوگا روحانی امور کے حوالہ سے ان دنوں میں کسی سے رابطہ آپ کو درست روحانی سمت کے تعین میں مدد فراہم کرے گا ۔روحانیت اور روحانی شخصیات سے روابط رکھنے والے افراد ان دنوں میں ضرور روحانی مشاورت اور وظائف یا ورد کریں، کامیاب ہونگے ۔زحل بارہویں گھر میں گوکہ خفیہ حاسدین اور مخالفین کی جانب سے آپ کو مشکلات دے گا تاہم لگن کا مشتری آپکو خفیہ معاملات کو حل کرنے اور خفیہ حاسدین پر غلبہ حاصل کرنے کے حوالہ سے معاونت فراہم کرے گا۔

**قمری وشمسی گرھن:** ۔برج حوت کے پانچویں کا حاکم قمر اور چھٹے کا حاکم شمس دو دو بار گرہن میں جائیں گے۔ پہلا شمسی گرہن 30 اپریل کو اور چوتھا قمری گرہن 8 نومبر کو برج ثور تیسرے گھر میں لگیں گے۔قمر آپ کے زائچہ میں پانچویں گھر کا مالک ہے پیار محبت انعام اولاد لاٹری اسٹاک مارکیٹ کے کام قمر سے منسلک ہیں۔قمری گرہن اولاد کے ساتھ تعلقات میں خرابی،محبوب کی بے رخی اور اسٹاک مارکیٹ وانعامی اسکیموں میں اچانک مالی نقصان دے سکتا ہے۔جبکہ شمسی گرہن تیسرے گھر میں بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابیاں اور اچانک صحت کی خرابیاں لا سکتا ہے۔ دوسرا قمری گرہن 16 مئی کو اور 25 اکتوبر کو تیسرا جزوی شمسی گرہن برج عقرب میں لگیں گے۔نویں گھر میں لگنے والے قمری گرہن سے بچوں کی اعلیٰ تعلیم اور قسمت کی خرابیاں سامنے آسکتی ہیں ۔جبکہ نویں گھر میں لگنے والا شمسی گرہن صحت میں اچانک خرابی لا سکتا ہے تاہم ملازمت پیشہ افراد کے دشمنوں اور حاسدوں کو یہ گرہن بے نقاب بھی کرے گا ۔نماز کسوف وخسوف کی ادائیگی کریں اور چاول باجرہ کا صدقہ لازمی دیں۔

**صدقات وظائف اور جواھرات:** ۔ ایکوامیرین، زرد عقیق یا زرد پکھراج کا استعمال کر سکتے ہیں۔اگر آپ اصلی اور سرٹیفائیڈ پتھر خریدنا چاہتے ہیں توامامیہ جنتری کے دیئے گئے فون نمبر پر رابطہ کریں۔منگل کے دن گوشت کا صدقہ دینا معمول بنالیں یا مسور کی دال کا صدقہ دیں۔یا اللہ یا کبیر یا رحیم کا ورد 111 مرتبہ کریں اول آخر درود پاک لازمی پڑھیں۔

# ایک روحانی کھوج

مزمل محی الدین
(ماہر فلکیات)

03 111 888 668 imamiajantriofficial@gmail.com

انسان کی خلقت اس کائنات پر ایک بہت چھوٹے حصے پر مشتمل ہے، کرہ ارض پر اور بھی بہت سے قوی اثرات کی حامل مخلوقات ہیں جو کہ نظام شمسی کے زیر اثر کام کرتی ہیں۔ یہ اثرات انسانی زندگی پر اس کی پیدائش سے ہی عمل پیرا ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ علم نجوم اور علم فلکیات انسانی زندگی پر ان اثرات کو دریافت کرنے کی کوشش کرتے ہیں، چاہے وہ زندگی کے کسی بھی پہلو سے تعلق رکھتے ہوں جیسا کہ معاش، تعلیم، اور شادی وغیرہ۔ جیسا کہ ہم جانتے ہیں، کہ اس بات پر یقین رکھا جاتا ہے کہ، نو آسمانی سیارے (کیتو اور راہو کے علاوہ جو کہ زحل کے زیر اثر آتے ہیں) انسانی زندگی پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ علم نجوم کے ذریعے انسانوں کی پسند، ناپسند، توجیہات حتیٰ کہ ان کے کردار کی خصوصیات اور طرز عمل تک کو علم میں لایا جاسکتا ہے۔ وقت پیدائش، جائے پیدائش، تاریخ پیدائش کے پیش نظر ان کی خصوصیات کا پتہ لگایا جاسکتا ہے۔ علم نجوم میں نمبروں کو اکائی کے ہندسے تک لایا جاتا ہے تا کہ انسان کی خصوصیات کا پتہ لگایا جاسکے۔ یہ دور حاضر میں حساب لگانے کا سب سے بہترین ذریعہ ہے۔ مثال کے طور پر اگر کسی کا یوم پیدائش 11 اگست 1996 ہے تو اس کا عدد 2 اس کی شخصیت پر حاوی ہوگا، جبکہ عدد 8 اس کی زندگی پر حاوی ہوگا۔

ایک سے 9 تک کے ہر عدد میں سیارے یا راہو اور کیتو میں سے کسی کی طرف سے آنے والی خصلتیں ہوتی ہیں جن کا انفرادی طور پر اپنا اثر ہوتا ہے یہ سیارے جب اکھٹے ہوتے ہیں تو اگر یہ ایک دوسرے کے موافق ہوں تو یہ انسان کی پیدائش اور اس میں مشکلات پر مثبت اثرات چھوڑتے ہیں، جیسا کہ دیکھا جاتا ہے کہ شخصیت کا نمبر 2 جبکہ زندگی کی راہوں کا عدد۔ 2-8 جس پر چاند کی حکومت ہے اور جبکہ عدد 8 پر زحل کی حکومت ہے، یہ کوئی بہت موافق اتحاد نہیں ہے بلکہ سیاروں کا یہ امتزاج کسی بھی شخص کی زندگی پر برے اثرات مرتب کرسکتا ہے۔

## آئیے ان اعداد، ان سے متصل سیاروں اور انکی خصوصیات پر نظر دوڑاتے ہیں

### زیبِ حیات

**عدد 1** جس پر شمس کی حکومت ہے۔ یہ عدد کسی بھی فرد کو بادشاہ، معزز اور مہربان بناتا ہے۔ یہ افراد بہت منظم ہوتے ہیں اور کوئی بھی ان افراد کی آواز اور ان کے برتاؤ میں حاکمیت کو بخوبی محسوس کرسکتا ہے۔ یہ افراد اچھے لیڈر ثابت ہوتے ہیں، یہ لوگ بہت انا پرست ہوتے ہیں، ان افراد کا کام کرنے کا اپنا ہی انداز ہوتا ہے اور یہ لوگ نئے رجحانات تشکیل دیتے ہیں اس بات کو مد نظر رکھیں کہ عدد 1 ہر مہینے کی 1 یکم، 10 دسویں، 19 انیسویں اور 28 اٹھائیسویں تاریخ سے لیا جائے گا اسی طرح ان اعداد کے حامل افراد کی خصوصیات بھی مختلف ہوں گی۔

**عدد 2** پر قمر کی حکومت ہے، یہ عدد انسان کو غیر متحرک طریقے سے معزز اور شاہانہ بناتا ہے، اس عدد کے حامل افراد بہت جذباتی اور حساس طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ یہ افراد بہت متلون مزاج ہوتے ہیں ان میں الہامی قوت بہت تیز ہوتی ہے اور یہ لوگ بہت مددگار بھی ثابت ہوتے ہیں۔ لیکن اکثر اوقات یہ لوگ احساس کمتری کا شکار ہو جاتے ہیں

**عدد 3** پر سیارہ مشتری کی حکومت ہے جسے بادشاہوں کا دیوتا بھی کہا جاتا ہے۔ یہ عدد انسان کو روحانیت کی طرف لے جاتا ہے، اس عدد کے حامل افراد دوستانہ طبیعت کے مالک ہوتے ہیں، یہ افراد لوگوں کو بہت مخلصانہ مشورے دینے والے ہوتے ہیں اس عدد سے تعلق رکھنے والے افراد قدرتی طور پر بہترین کونسلر ثابت ہوتے ہیں یہ لوگ تصوراتی طور پر بہت تخلیقی ہوتے ہیں اور ان میں معلم بننے اور علم حاصل کرنے کا جذبہ پایا جاتا ہے۔ یہ افراد بہت منظم اور خود پرست ہوتے ہیں۔ یہ لوگ عمومی طور پر مددگار، معلم اور تبلیغی کردار ادا کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔

**عدد 4** پر راہو کی حکومت ہے یہ تخلیقی صلاحیت کے مالک ہوتے ہیں ان افراد کی تعداد بہت زیادہ ہوتی ہے یہ لوگ ضدی اور جلد باز ہوتے ہیں۔ یہ لوگ بہت منظم ہوتے ہیں یہ منطق کی طرف مائل ہوتے ہیں یہ جذبات سے عاری ہوتے ہیں، ان افراد کی کسی بات پر ایمان لانے کیلئے حقائق اور دلائل درکار ہوتے ہیں جس کی بدولت یہ افراد بہت جلد، بحث و

مباحثے میں بھی مشغول ہو سکتے ہیں، یہ افراد غصیلی اور تشدد پسندانہ طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔

**عدد 5** پر عطارد حکومت کرتا ہے ان حضرات کی شخصیت شہزادوں کی طرح ہوتی ہے، یہ بہترین میزبان ہوتے ہیں، کسی بھی محفل میں ان کی موجودگی باعث تفریح ہوتی ہے اور انکی موجودگی میں کوئی بھی شخص اُکتا نہیں سکتا۔ یہ بہت ذہین اور حساس طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ یہ افراد ذمہ دار اور اپنی ذات کا محاسبہ کرنے والے ہوتے ہیں، یہ افراد خوش نصیب ہوتے ہیں یہ لوگ عادتاً بہت سست ہوتے ہیں جس کے باعث یہ موٹاپے کا شکار ہو جاتے ہیں۔ یہ لوگ زندہ دل اور رومانوی طبیعت کے مالک ہوتے ہیں یہ لوگ گفتگو کرنے میں ماہر ہوتے ہیں۔

**عدد 6** پر زہرہ کی حکمرانی ہے، پر لطف ہونا ان کی ذات کی عکاسی کرتا ہے۔ اس عدد کے زیر اثر آنے والے افراد حسن پرست، رومانوی اور نفس پرست ہوتے ہیں اور ہر کام کرتے ہوئے سوچ و بچار کرتے ہیں۔ ان کا انداز بیاں بہت شیریں ہوتا ہے اور انہیں اپنی خواہشات کے مطابق اپنے کام نکالنے کا ہنر آتا ہے۔ لوگ انہیں دوغلی شخصیت کا حامل سمجھتے ہیں یہ اپنے معاملات میں کامیاب اور اپنے الفاظ کی پاسداری کرنے والے ہوتے ہیں۔



**عدد 7** پر کیتو کی حکومت ہے۔ یہ لوگ تخیلاتی اور پر اسرار طبیعت کے حامل ہوتے ہیں۔ کام کے وقت یہ لوگ اپنے میٹر کی پیروی کرتے ہوئے، بہترین عملی مظاہرہ کرتے ہیں، یہ افراد صاحب وجدان اور تیز فہم ہوتے ہیں۔ یہ افراد حکمت سے بھر پور، شفا بخش اور ہمدرد طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ یہ افراد خاصیت کے اعتبار سے بہت پر تجسس اور ہمیشہ کسی بڑی چیز کی تلاش میں رہتے ہیں یہ لوگ تحقیقی کام بہت عمدگی سے انجام دیتے ہیں۔ ان افراد میں خود اعتمادی نہ ہونے کے برابر ہوتی ہے جس کے باعث یہ افراد اپنی ذات تک محدود رہتے ہیں۔

**عدد 8** پر سیارہ زحل کی حکومت ہے۔ یہ افراد بہت محنتی ہوتے ہیں، عدد 4 کے حامل افراد سے مماثلت رکھتے ہیں جب بحث و مباحثے کی بات آتی ہے تو یہ لوگ بہت منطقی ہوتے ہیں، یہ افراد بہت سست اور ضدی ہوتے ہیں اور اکثر اوقات محنتی بھی ہو سکتے ہیں ان افراد کو اپنی زندگی کے معاملات میں تاخیر کا سامنا بھی کرنا پڑتا ہے۔ یہ افراد اپنے بچپن سے ہی بہت انا پرست ہوتے ہیں۔ یہ افراد قوانین کی پاسداری کرنے والے ہوتے ہیں۔ اپنی منصفانہ طبیعت کے باعث کوئی غلط بات برداشت نہیں کرتے نہ ہی غلط کا ساتھ دیتے ہیں۔

**عدد 9** پر سیارہ مریخ کی حکومت ہوتی ہے، یہ عدد انسانیت پرستی کی نمائندگی کرتا ہے۔ یہ افراد بہت موڈی ہوتے ہیں اور کسی جنگجو کی طرح ہر وقت لڑنے کیلئے تیار رہتے ہیں۔ یہ لوگ فطرتاً آتش مزاج، غصیلے اور سخت ہوتے ہیں۔ یہ افراد مضبوط اور کامل ہوتے ہیں ان حضرات کی عادات کا منفی پہلو یہ ہے کہ یہ لوگ بہت شکی اور امتیازی سلوک کرنے والے ہوتے ہیں جس کی بدولت یہ لوگ عموماً اجنبیت کا شکار ہو جاتے ہیں۔

یہ سیاروں اور اعداد کے کچھ عجائبات ہیں ان کے ساتھ ساتھ آپ کا نام بھی آپ کی زندگی پر قوی اثر رکھتا ہے۔ اگر آپ کو اپنے نام، عدد یا سیارے کے متعلق مزید معلومات درکار ہوں تو آپ ہمارے امامیہ جنتری کے آفیشل پیج کو فالو کریں۔

اس کے علاوہ آپ کو اپنی زندگی میں مسائل درپیش ہوں تو آپ ان کو حل کرنے کیلئے ہمارے پیج پر دیئے گئے نمبر 03 111 888 668 پر رابطہ کر کے مزید راہنمائی حاصل کر سکتے ہیں۔ ہمارے دیئے گئے مشوروں پر عمل پیرا ہو کر آپ اپنی زندگی کو بہتر بنا سکتے ہیں۔

**نوٹ** اگر آپ اپنی زندگی کے کسی بھی پہلو پر راہنمائی حاصل کرنا چاہتے ہیں تو آپ مجھ سے رابطہ کر کے اپنے لئے وظائف حاصل کر سکتے ہیں اور یہ وظائف آپکی زندگی میں متاثر کن تبدیلیاں لا سکتے ہیں



# بچوں کے اسلامی نام 2022

سید قمر حسین نقوی

03 111 888 668

## گلستان اسم

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! سال 2021 نے ہمیں آغا محمدؐ و آل محمدؐ آغا صاحب کے درجات بلند فرمائیں اور جوار آئمہؑ افتخار حسین کی جدائی کا نہ بھولنے والا دکھ دیا۔ اللہ پاک بحق میں جگہ عنایت فرمائیں اور اہل خانہ کو صبر عطا فرمائیں۔ قارئین بچوں کے نام رکھنے سے پہلے ان کا زائچہ ضرور بنوائیں ۔ جو والدین یا بیٹیاں رشتوں کی وجہ سے پریشانیاں ہیں یا جو قارئین گھریلوں معاملات رزق، بیماری یا کسی معاملے میں پریشان ہیں وہ رابطہ کریں۔ انشاء اللہ ساری زندگی دعاؤں میں یاد رکھیں گے۔ گزشتہ سال جن بچیوں کی شادی ہوئیں وہ میرے والدین مرحومین اور بانی امامیہ جنتری آغا افتخار حسین و اہلیہ مرحومہ کے لیے سورۂ فاتحہ کی تلاوت فرمادیں

## نقشہ ابجد قمری

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

## لڑکوں کے نام

| نمبر شمار | نام | مطلب | اعداد | مفرد عدد | عنصر |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | عبداللہ | اللہ کا بندہ | 25 | 7 | خاکی |
| 2 | اسداللہ | اللہ کا شیر | 23 | 5 | آتشی |
| 3 | محمد | تعریف کیا گیا | 20 | 2 | آتشی |
| 4 | علی | اونچا، بلند | 11 | 2 | خاکی |
| 5 | حسن | خوبصورت | 19 | 1 | خاکی |
| 6 | حسین | خوبصورت | 20 | 2 | خاکی |
| 7 | عباس علی | شیر | 27 | 9 | خاکی |
| 8 | عابد رضا | عبادت گزار | 25 | 9 | خاکی |
| 9 | باقر علی | عالم دین | 17 | 8 | بادی |
| 10 | جعفر رضا | ندی، دریا | 31 | 4 | خاکی |
| 11 | موسیٰ رضا | اللہ کے نبی کا نام | 28 | 1 | آتشی |
| 12 | محمد کاظم | نیک، باحیا | 36 | 9 | آتشی |
| 13 | علی رضا | بلندی پاک | 22 | 4 | خاکی |
| 14 | علی نقی | پرہیزگار | 18 | 9 | خاکی |
| 15 | تقی رضا | نیک پرہیزگار | 17 | 8 | بادی |
| 16 | محمد مہدی رضا | ہدایت کیا ہوا | 45 | 9 | آتشی |
| 17 | ابوزر علی | دولت مند | 29 | 2 | آتشی |
| 18 | سلیمان حیدر | سلامتی والا | 34 | 7 | آبی |
| 19 | تقبل حسین | قبول کیا گیا | 30 | 7 | بادی |
| 20 | حرب علی | لڑائی کا سامان | 23 | 5 | خاکی |
| 21 | میثاق حیدر | وعدہ | 27 | 9 | آتشی |
| 22 | سبط حسن | اولاد بیٹا | 36 | 9 | آبی |
| 23 | قرطاس حیدر | کاغذ، ورق | 34 | 7 | آبی |
| 24 | مفاتح علی | کھولنا، چابی | 36 | 9 | آتشی |
| 25 | ذریت حسین | اولاد، کنبہ | 34 | 7 | آبی |
| 26 | سحاب علی | بادل | 32 | 3 | آبی |
| 27 | اذعان علی | اطاعت یقین | 32 | 5 | آتشی |
| 28 | علی شجران | سایہ دار درخت | 25 | 7 | خاکی |
| 29 | وصی عباس | جانشین | 32 | 5 | بادی |
| 30 | غیور عباس | غیرت مند | 26 | 8 | خاکی |
| 31 | انس علی | محبت | 23 | 5 | آتشی |
| 32 | یسال حیدر | پھولوں کا تاج | 26 | 8 | بادی |
| 33 | بہلول علی | ہنس مکھ، سردار | 30 | 3 | بادی |
| 34 | سفیر حسین | قاصد | 37 | 1 | آبی |
| 35 | عشف عباس | چاہنے والا | 34 | 7 | خاکی |
| 36 | عین رضا | آنکھ | 24 | 6 | خاکی |
| 37 | حشم عباس | دولت مال | 31 | 4 | خاکی |
| 38 | فاطر علی | فتح نصرت | 31 | 4 | آتشی |
| 39 | قارب حسین | عزت والا | 26 | 8 | آبی |
| 40 | ارتسام حیدر | دعا کرنے والا | 33 | 6 | آتشی |
| 41 | محمد متقی | پرہیزگار | 30 | 3 | آتشی |
| 42 | محمد اشہد مہدی | گواہی | 47 | 2 | آتشی |
| 43 | مشہد علی | مقدس پاک | 32 | 5 | آتشی |
| 44 | کسام حیدر | شگفتہ، کھلا ہوا | 28 | 1 | آبی |
| 45 | عاکف علی | عبادت کرنے والا | 29 | 2 | خاکی |
| 46 | عابس رضا | خوشحال | 27 | 9 | خاکی |
| 47 | برار علی | عہد پورا کرنے والا | 18 | 9 | بادی |
| 48 | ابوتراب علی | مٹی کا باپ | 29 | 2 | آتشی |
| 49 | لسان حیدر | زبان | 30 | 3 | خاکی |
| 50 | وہاج مہدی | چمکتا ہوا روشن | 29 | 2 | بادی |

# فلکیات-1

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 51 | اخی عباس | بھائی | 24 | 6 | آتشی |
| 52 | آل علی | اولاد | 15 | 6 | آتشی |
| 53 | سجل عباس | صاف عمدہ | 28 | 1 | آبی |
| 54 | عون محمد | مددگار | 38 | 2 | خاکی |
| 55 | محمد قائم رضا | ہمیشہ سدا | 37 | 1 | آتشی |
| 56 | جرار حیدر | بہادر، شیر | 23 | 5 | آبی |
| 57 | اِزن عباس | اجازت | 29 | 2 | آتشی |
| 58 | مستجاب حیدر | قبول کیا گیا | 35 | 8 | آتشی |
| 59 | دبیر حیدر | عدل و انصاف والا | 24 | 6 | خاکی |
| 60 | محمد ہادی رضا | ہدایت والا | 42 | 6 | آتشی |
| 61 | جواد علی | محبت کرنے والا | 25 | 7 | آبی |
| 62 | توکل حسین | بھروسہ اعتماد | 35 | 8 | بادی |
| 63 | فتاح حیدر | کھولنے والا | 36 | 9 | آتشی |
| 64 | زرتاش علی | دولت مند | 28 | 1 | آبی |
| 65 | شاہ میر علی | خوبصورت جوان | 27 | 9 | آتشی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 66 | سبط حیدر | اولاد | 32 | 5 | آبی |
| 67 | شاوار علی | بادشاہ | 24 | 6 | آتشی |
| 68 | برہان علی | دلیل حجت | 26 | 8 | بادی |
| 69 | دائم رضا | ہمیشہ سدا | 20 | 2 | خاکی |
| 70 | حسن مہدی | خوبصورت | 33 | 6 | خاکی |
| 71 | بریر حیدر | سچ بولنے | 22 | 4 | بادی |
| 72 | اقراب علی | قربت | 17 | 8 | آتشی |
| 73 | ظافر علی | کامیاب | 31 | 4 | آبی |
| 74 | غیور عباس | غیرت والا | 26 | 8 | خاکی |
| 75 | قاسم حسن | بانٹنے والا | 31 | 4 | آبی |
| 76 | ظل عباس | سایہ | 28 | 1 | آبی |
| 77 | اسد علی | شیر | 22 | 4 | آتشی |
| 78 | وجدان حیدر | اللہ پاک کا نام | 34 | 6 | بادی |
| 79 | شاداب علی | تروتازہ | 22 | 4 | آتشی |
| 80 | شعیب علی | درست کرنے والا | 24 | 6 | آتشی |
| 81 | وردان حیدر | وظائف شاگرد | 33 | 6 | بادی |
| 82 | نقیب حسن | مدح خواں | 28 | 1 | بادی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 83 | نویان علی | شہزادہ امیر | 29 | 2 | بادی |
| 84 | ارج علی | شان وشوکت | 17 | 8 | آتشی |
| 85 | ساجدین علی | سجدہ کرنے والا | 31 | 4 | آبی |
| 86 | علی حیدر | اونچا بلند | 26 | 8 | خاکی |
| 87 | کیان عباس | محبت کرنے والا | 25 | 7 | آبی |
| 88 | قمر رضا | چاند | 18 | 9 | آبی |
| 89 | محراب علی | سجدہ کرنے کی جگہ | 28 | 1 | آتشی |
| 90 | محمد علی محتشم | دولت مند | 54 | 9 | آتشی |
| 91 | تشہد علی | عجز و انکساری | 29 | 2 | بادی |
| 92 | مظاہر علی | دکھانے والا | 32 | 5 | آتشی |
| 93 | ریان حیدر | جنت کا دروازہ | 24 | 6 | خاکی |
| 94 | اعیان علی | آنکھیں | 26 | 8 | آتشی |
| 95 | سائل رضا | مانگنے والا | 21 | 3 | آبی |
| 96 | نقی حسن | خالص پاک | 26 | 8 | بادی |
| 97 | نجف علی | پاکیزہ | 27 | 9 | بادی |
| 98 | مہدی رضا | ہدایت کیا ہوا | 25 | 7 | آتشی |
| 99 | محمد تراب حیدر | توبہ قبول کرنے والا | 48 | 3 | آتشی |

## لڑکیوں کے نام

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | آمنہ بتول | امن والی | 30 | 3 | آتشی |
| 2 | خدیجہ زہرا | سخاوت والی | 38 | 2 | خاکی |
| 3 | زہرا بتول | پاک دامن | 30 | 3 | آبی |
| 4 | زینب بتول | پاک، پاکیزہ | 30 | 3 | آبی |
| 5 | بتول زہرا | درخشاں | 30 | 3 | بادی |
| 6 | سکینہ بتول | سکون، آرام | 34 | 7 | آبی |
| 7 | فاطمہ | بچانے والی | 27 | 9 | آتشی |
| 8 | درشہورا | موتی | 23 | 5 | خاکی |
| 9 | آیہ بتول | نشانی | 22 | 4 | آتشی |
| 10 | انشاء بتول | عبادت والی | 25 | 7 | بادی |
| 11 | آئمہ بتول | پیشواء | 25 | 7 | آتشی |
| 12 | تسمیہ بتول | بسم اللہ | 35 | 8 | بادی |
| 13 | حورعین زہرا | کشادہ آنکھیں | 44 | 8 | خاکی |
| 14 | فدک زہرا | باغ، ملکیت | 29 | 2 | آتشی |
| 15 | اریکہ بتول | تخت | 26 | 8 | آتشی |
| 16 | ردا بتول | چادر | 22 | 4 | خاکی |
| 17 | وردہ بتول | گلاب کا پھول | 32 | 5 | بادی |
| 18 | طٰہ بتول | قرآن پاک کی سورہ | 29 | 2 | آتشی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 17 | راعنہ بتول | خوش نماء | 35 | 8 | خاکی |
| 18 | اجیہ بتول | عالی شان | 25 | 7 | آتشی |
| 19 | ارسہ بتول | تابع | 29 | 2 | آتشی |
| 20 | ثمین زہرا | قیمتی گراں قدر | 30 | 3 | آبی |
| 21 | جبین زہرا | پیشانی ماتھا | 26 | 8 | آبی |
| 22 | جازبہ بتول | کشش | 33 | 6 | آبی |
| 23 | حرمت زہرا | عزت آبرو | 33 | 6 | خاکی |
| 24 | حرا بتول | عبادت کی جگہ | 26 | 8 | خاکی |
| 25 | جرمیہ بتول | حرمت عزت | 35 | 8 | خاکی |
| 26 | راعیہ بتول | الفت محبت | 31 | 4 | خاکی |
| 27 | رعنا بتول | خوش نما | 30 | 3 | خاکی |
| 28 | راحمہ بتول | مہربانی | 35 | 8 | خاکی |
| 29 | رجاء بتول | امید | 21 | 3 | خاکی |
| 30 | زرمین زہرا | امیر کبیر | 34 | 7 | آبی |
| 31 | آیت زہرا | نشانی | 21 | 3 | آتشی |
| 32 | دُلاج زہرا | پھول | 26 | 8 | خاکی |
| 33 | لیلی بتول | رات | 23 | 5 | خاکی |
| 34 | ہادیہ بتول | ہدایت والی | 31 | 4 | آتشی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 35 | نویرا بتول | پھول کی کلی | 30 | 3 | بادی |
| 36 | ناعمہ بتول | نرم نازک | 37 | 1 | بادی |
| 37 | لبابہ بتول | حصہ | 28 | 1 | خاکی |
| 38 | مقدسہ بتول | پاک پاکیزہ | 35 | 8 | آتشی |
| 39 | علیا بتول | عزت مرتبہ | 27 | 9 | خاکی |
| 40 | عطرت زہرا | قرابت داری | 37 | 1 | خاکی |
| 41 | عاطہ بتول | جاننے والی | 37 | 1 | خاکی |
| 42 | امہ بتول | امت | 25 | 7 | آتشی |
| 43 | امارہ بتول | حکم دینے والی | 28 | 1 | آتشی |
| 44 | اجز زہرا | ثواب | 21 | 3 | آتشی |
| 45 | اشاء بتول | مشابہ ہونا | 20 | 2 | آتشی |
| 46 | پارسا بتول | پاکیزہ | 27 | 9 | بادی |
| 47 | طابہ بتول | پاک پاکیزہ | 32 | 5 | آتشی |
| 48 | قلب زہرا | دل | 21 | 3 | آبی |
| 49 | عکس زہرا | سایہ | 30 | 3 | خاکی |
| 50 | موب زہرا | ثواب | 32 | 5 | آتشی |
| 51 | عناب زہرا | خوشبو | 30 | 3 | خاکی |
| 52 | کنیز زہرا | خادمہ | 30 | 3 | آبی |

## فلکیات-1

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | 69 | عشیق زہرا | عشق محبت | 27 | 9 | خاکی | 85 | اوج زہرا | اونچائی | 25 | 7 | آتشی |
| 53 | عبا بتول | چادر | 25 | 7 | خاکی | 70 | عشوہ بتول | ناز، ادا | 36 | 9 | خاکی | 86 | زر بتول | دولت | 24 | 6 | آبی |
| 54 | عرش بریں | آسمان | 22 | 4 | خاکی | 71 | ہبہ بتول | عطیہ | 27 | 9 | آتشی | 87 | امارہ بتول | حکم دینے والی | 28 | 1 | آتشی |
| 55 | مہین زہرا | نازک | 30 | 3 | آتشی | 72 | مناب زہرا | قائم مقام | 27 | 9 | آتشی | 88 | اسوہ بتول | راستہ | 33 | 6 | آتشی |
| 56 | نایاب زہرا | نادر نایاب | 25 | 7 | بادی | 73 | رخص زہرا | نرم ونازک | 32 | 5 | خاکی | 89 | گوشہ بتول | پیارا حصہ | 31 | 4 | آبی |
| 57 | کائنات زہرا | دنیا جہان | 28 | 1 | آبی | 74 | عطازہرا | انعام | 32 | 5 | خاکی | 90 | ردا بتول | چادر | 22 | 4 | خاکی |
| 58 | اسلوب زہرا | طرز، طریقہ | 33 | 6 | آتشی | 75 | عریش زہرا | سایہ دار جگہ | 28 | 1 | خاکی | 91 | عریشہ بتول | فلک عرش | 33 | 6 | خاکی |
| 59 | اریدہ بتول | پسند کی جانے والی | 28 | 1 | آتشی | 76 | قرطاس فاطمہ | چاہنے والی | 50 | 5 | خاکی | 92 | ارم زہرا | جنت باغ | 22 | 4 | آتشی |
| 60 | حنا بتول | مہندی | 29 | 2 | خاکی | 77 | حبہ بتول | اللہ کی محبت | 30 | 3 | خاکی | 93 | تسکین زہرا | سکون راحت | 33 | 6 | بادی |
| 61 | عرفہ بتول | مہک | 37 | 1 | آبی | 78 | سماءزہرا | آسمان | 26 | 8 | آبی | 94 | راعنہ بتول | خوش نما | 35 | 8 | خاکی |
| 62 | مطیہ بتول | سواری | 34 | 7 | آتشی | 79 | ثمنا بتول | قیمت | 30 | 3 | آبی | 95 | علیا بتول | خوشبو پیاری | 33 | 6 | خاکی |
| 63 | اوج زہرا | اونچائی | 25 | 7 | آتشی | 80 | قربت زہرا | رشتہ دار، عزیز | 24 | 6 | آبی | 96 | قدسیہ بتول | پاکیزہ | 32 | 5 | آبی |
| 64 | آداب زہرا | توبہ | 23 | 5 | آتشی | 81 | اطاع زہرا | پیروی کرنے والی | 33 | 6 | آتشی | 97 | عرفہ بتول | مہک خوشبو | 37 | 1 | خاکی |
| 65 | قرط بتول | کان کی بالی | 27 | 9 | آبی | 82 | عین زہرا | آنکھ | 28 | 1 | خاکی | 98 | خوشبو زہرا | مہک | 36 | 9 | خاکی |
| 66 | فراشہ بتول | پروانہ | 34 | 7 | آتشی | 83 | سماح بتول | سخاوت | 34 | 7 | آبی | 99 | محدثہ بتول | حدیث کرنے والی | 41 | 5 | آتشی |
| 67 | کونین زہرا | دونوں جہان | 34 | 7 | آبی | 84 | رطابہ بتول | تروتازہ | 34 | 7 | خاکی | 100 | کومل بتول | نرم پیاری | 30 | 3 | آبی |

## عقیقہ

عقیقہ سنت موکدہ ہے اور گوسفند کی بجائے اس کی قیمت تصدق کرنا کافی نہیں ہے اگر بچہ کی پیدائش کے ساتویں روز کسی وجہ سے عقیقہ نہ ہوسکے تو اسکی بالغ ہونے کے وقت تک ولی کے ذمہ ہے اور بالغ ہونے کے بعد اُسے خود عقیقہ کرنا چاہئے اور اگر بچہ ساتویں روز بعد زوال مرجائے تو بھی عقیقہ کا استحباب ساقط نہیں ہوتا۔ حدیث میں ہے کہ جب تک عقیقہ نہیں ہوتا بچہ آفتوں میں مبتلا رہتا ہے اور عقیقہ کے لیے اونٹ 5 برس کی عمر سے اور بکرا دو سال سے اور بھیڑ یا دنبہ ایک سال سے کم نہ ہو زیادہ کی کوئی حد نہیں اور سنت ہے کہ اس میں قربانی کے جانور کی سب شرطیں پائی جائیں۔ یعنی دبلا پتلا نہ ہو اور کسی قسم کا جسمانی عیب اس میں نہ ہو۔ چاہئے کہ عقیقہ کا جانور نر ہو خواہ لڑکا ہو یا لڑکی۔ اور سنت ہے کہ ذبح کے بعد جانور کا بند سے بند جدا کریں ہڈیاں نہ توڑی جائیں اور گوشت پکا کر کم از کم دس مومنین کی دعوت کی جائے اور کچا گوشت تقسیم کرنے میں بھی مضائقہ نہیں ہے اور عقیقہ کا چوتھا حصہ پاؤں کی طرف سے دایہ کو دیا جائے اور اگر دایہ نہ ہو تو ماں کو دیا جائے کہ وہ اُسے تصدیق کردے اور تین حصے حاجت مند مومنین میں تقسیم کردے جائیں اور چاہئے کہ بچہ کے ماں باپ اس گوشت کو نہ کھائیں بلکہ اُن کے متعلقین جن کا کھانا پہننا اُن کے ذمہ ہو وہ بھی نہ کھائیں بال منڈوانے سے پہلے جانور کو ذبح نہ کیا جائے بلکہ بعد میں یا دونوں کام ایک وقت میں ایک ہی مقام پر ہوں حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ ذبح کہ وقت یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ عَقِيْقَةٌ عن فلان بن فلان لَحْمُهَا بِلَحْمِهٖ وَدَمُهَا بِدَمِهٖ وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهٖ وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهٖ وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهٖ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وِقَآءً لِاٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ وَاٰلِهِ السَّلَامُ (فلاں بن فلاں کی جگہ لڑکے اور اسکے باپ کا نام لے) اور اگر لڑکی کا عقیقہ ہو تو اس دعا کو اس طرح پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ عَقِيْقَةٌ عَنْ فُلَانَةَ ابْنَةِ فُلَانَ لَحْمُهَا وَ دَمُهَا بِدَمِهَا وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهَا وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهَا وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهَا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا وِقَآءً لِاٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ وَاٰلِهِ السَّلَامُ اور یہاں بھی فلاں بن فلاں کی جگہ لڑکی کا نام اور اُس کے باپ کا نام لے

# عجیب الفوائد انگوٹھیاں

سید ابن مظفر شیرزای
(روحانی مشیر)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

امامیہ جنتری 2021 میں عنوان بالا کے تحت مضمون لکھا تھا جو بہت پسند کیا گیا۔ لوگوں نے انگشتریاں بنا کر استعمال کیں اور بھرپور استفادہ کیا۔ یہ اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔

## حروف مقطعات نورانی کی باکمال انگشتری

چاندی کی انگوٹھی پر چوبندے پیر کو لکھوا کر انگلی میں پہن لیں۔ **فوائد**

الٓمٓ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰسٓ
حٰمٓ قٓ صٓ نٓ

☆ بزدل شخص دلیر ہوگا، غیر مستقل مزاجی کا خاتمہ ہوگا ☆ مال میں رکھیں مال چوری سے محفوظ ہوگا ☆ مرگی کے مرض کا خاتمہ ہوگا۔ ☆ جنگ میں محفوظ رہے، پانی میں غرق نہ ہو، منہ میں رکھیں پیاس ختم ہو۔ ☆ غصہ ور کے سر پر ملیں غصہ ختم ہوگا۔ بارش کے پانی میں گھول کر پینے سے حافظہ تیز ہوگا۔ درد کی جگہوں پر ملنے سے درد ختم ہوں۔ ☆ کنواری لڑکے یا لڑکی پہنے شادی جلد ہو ☆ نکسیر والا پہنے بیماری ختم ہو۔ ☆ دردزہ والی عورت پہنے جلدی فارغ ہو۔ ☆ جادو اور نظر بد سے مکمل حفاظت۔

## انگشتری شفاء الامراض یقینی

ماہ رجب المرجب کی نوچندی جمعرات کو درج ذیل طلسم تانبہ یا چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کروا کر پہن لیں ہر مرض سے شفا ہوگی۔ بیماریوں سے حفاظت میں رہیں گے

طسھ ۷۸۶ ۳۲

## انگشتری استخارہ جعفریہ

کسی بھی ستارے کے شرف میں چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کروالیں۔ سات راتی انگوٹھی پہنیں سوال کا جواب ملے گا۔

يَاخَبِيرُ أَخْبِرْنِي
يَاعَلِيمُ عَلِّمْنِي
يَارَشِيدُ أَرْشِدْنِي

## انگشتری برائے زبان بندی دشمناں

چاندی کی انگوٹھی پر شرف مریخ میں کندہ کرلیں۔ دشمنوں کی زبان بند ہوگی جہاں پہن کر جائیں گے آپ کی بات سنی جائیگی

ك ح ی ع ص
ح م ع س ك

## انگشتری برائے عزت ووقار وترقی

یہ انگشتری مولائے کائنات جناب علی علیہ السلام سے منسوب ہے۔

پہن کر جس کے سامنے جائیں گے وہ عزت دینے پر مجبور ہوگا خواہ بادشاہ وقت ہی کیوں نہ ہو

يامن سيرق
القاليں ائی الماد

## انگشتری عظیم برائے شفاء الامراض

سریانی زبان کے درج ذیل طلسم کو چاندی کی انگوٹھی پر ستارہ قمر کے شرف میں کندہ کروا کر رکھ لیں انگوٹھی کو پانی میں ڈبوئیں پھر اس پانی سے غسل کرلیں۔ ان شاء اللہ کامل شفا ہوگی۔



# دریچہ علم

## انگشتری برائے بواسیر ہر قسم

آخری چہار شنبہ کے روز سورج نکلتے وقت درج ذیل حروف مقطعات کو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کروا کر پہن لیں کامل شفا ہوگی۔

الٓمٓ حق الٓرٰ الٓمٓرٰ
طٰہٰ طٰسٓمٓ یٰسٓ صٓ قٓ نٓ



# زحل کی ساڑھ ستی کیا ہوتی ہے؟

آغا جعفر
(روحانی مشیر)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آغا نثار حسنین اور آغا افتخار حسنین مرحومین کی مغفرت فرمائے اوران کی ارواح کو اعلیٰ مقام عطا فرمائے، آمین۔

اکثر قارئین امامیہ جنتری کے مجھے فون آتے ہیں کہ ساڑھ ستی کیا ہوتی ہے؟ان کرم فرماؤں کی آسانی کے لیے یہ مضمون لکھ رہا ہوں تا کہ تمام کرم فرماؤں کے علم میں اضافہ ہوجائے۔عرصہ 15 سال سے اپنے والد محترم محقق قبلہ آغا حسنین احمد صاحب کی نگرانی اوران کی دعاؤں سے مضامین لکھ رہا ہوں۔بار بار تجربات سے ثابت ہو چکا ہے کہ ستارہ زحل نحس اکبر ہے اوراس کا متعلقہ عدد 8 بھی منحوس ترین ہے۔جس کی وجہ سے نا قابل تلافی نقصانات کا سامنا ہو چکا ہے۔ زحل 12 برجوں کا دور 29 سال میں مکمل کرتا ہے۔اس ستارہ کی اصل طبع بارد (سرد) حابس (خشک) ہے اور سائنس کا مسلمہ اصول ہے کہ سردی خشکی سے ہر چیز سکڑتی ہے اور گرمی تری سے ہر چیز پھیلتی ہے۔زحل کا مقام ساتویں فلک پر ہے۔یہ نحس ستارہ ہفتہ کے دن کا مالک ہے۔دو برجوں کا حاکم ہے۔جدی اور دلو کا، زحل ہر برج میں 1/22 سال تک اپنی اُلٹی سیدھی گردش کرتا ہے۔جس برج میں داخل ہوجائے اس کو ساڑھ ستی کہا جاتا ہے۔اس وقت تین برج ساڑھ ستی کا شکار ہیں۔جدی، دلو، حوت ان کو ساڑھ ستی کا سامنا ہے اور ان کا دور سخت چل رہا ہے۔زحل کی ساڑھ ستی ایک نہایت ہی منحوس دور خیال کیا جاتا ہے۔جب سیارہ زحل کسی شخص کے زائچہ میں خانہ نمبر 12 یا 1 یا 2 سے گزرتا ہے تو یہ وقت ساڑھ ستی کا ہوتا ہے۔ایک برج میں زحل اڑھائی برس قیام کرتا ہے۔اس طرح تین برجوں کو ساڑھے سات سال تک اپنی گرفت میں لیتا ہے۔یہی دور ساڑھ ستی کا کہلایا جاتا ہے۔اسی دور میں بدنامی، تجارت برباد، کاربار معطل، غم واندہ، محنت کا صلہ نہ ملنا، بیماری، قید، جلاوطنی، آگ سے موت، بندش نقصانات ہوتے ہیں۔اللہ تعالیٰ ہم سب کو ایسے وقت سے محفوظ رکھے آمین! اہل زحل کے لیے موافق کاروبار یہ ہیں۔زمینداری، جوتے ساز فیکٹری، لیدر کا کام، مرچنٹ، کھدائی کان کنی، لوہے کے اوزار، اہل زحل کے لیے موافق صدقات یہ ہیں۔

**صدقات** سیاہ ماش دال، سیاہ کپڑے، تلوں کا تیل، سیاہ بکرا، گائے یا بھینس جو لوگ صدقہ ادا نہ کر سکیں تو عزیمت زحل 11 روزانہ عشاء کی نماز کے بعد ورد کریں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُكَ بِاَسۡمَائِكَ ھُوَ اللّٰہُ الرَّحۡمٰنُ الرَّحِیۡمُ اَلۡمَلِكُ الۡقُدُّوۡسُ۔ رَبِّ زِدۡنِیۡ عِلۡماً وَّرِزۡقاً وَّعِزَّۃً بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ، بِرَحۡمَتِكَ یَا اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡنَ: اَلۡعَجَلُ اَلسَّاعَۃَ اَلۡوَحَا مجھے زحل کی نحوست سے بچایئے۔ بحق یا سَلَامُ، یَافَتَّاحُ، یَارَزَّاقُ 41 دن تک یہ ورد کریں۔

## دستور العمل

بہت سے لوگ ان حالات سے گھبرا کر فراڈی عاملین کے ہتھے چڑھ جاتے ہیں۔جوان کو جادو ٹونہ، جن بھوت، آسیب کا جھانسہ دے کر ہزاروں روپے بٹور لیتے ہیں۔حالانکہ یہ تمام حالات ساڑھ ستی کی نحوست کے ہوتے ہیں۔میرا مشاہدہ ہے کہ جس شخص کی پیدائش کے وقت زحل شرف میں ہو اور نحس نظرات سے پاک ہو تو اس شخص کے لیے ساڑھ ستی عروج اور نیک نامی لائے گی۔میرا ان تمام افراد کو مشورہ ہے کہ اہل علم لوگوں سے رابطہ رکھیں۔زحل کی ساڑھ ستی سے محفوظ اور تباہی سے بچنے کے لیے صدقات زحل ورد زحل ادا کریں اور زحل کا نقش بنوا کر اپنے پاس رکھیں۔

# بارہ مہینے اور آپ کا پتھر

سید ذیشان حیدر علی
(ماہر جواہرات وروحانی مسائل)

03 111 888 668 — imamiajantriofficial@gmail.com

بنیادی طور پر میرا تعلق پتھروں اور نگینوں کے ذریعے تھراپی جسے (GemTherapy) کہتے ہیں سے ہے جدید سائنسی تحقیق ہمیں یہ بات بتاتی ہے کہ جب قیمتی پتھروں سے روشنی گزرتی ہے تو ان پتھروں سے حاصل ہونے والی شعائیں انسانی جسم میں پیدا ہونے والی بیماریوں جیسے ہڈیوں اور جوڑوں کے امراض، جگر اور مثانے کے امراض، پٹھوں اور ذہنی امراض کے علاج میں معاون ثابت ہوتی ہیں اور اسی تحقیق کی روشنی میں میں اپنا کام کرتا ہوں اور الحمدللہ اس حوالے سے انسانیت کی خدمت کرتے مجھے عرصہ دراز ہو چکا ہے۔ پتھروں کے اسی تعلق نے میرے اندر ان پتھروں کو مزید جاننے کا شوق پیدا کیا اور میں نے ان کے خواص کے ساتھ ساتھ ان کے اصلی اور نقلی ہونے، یہ کیسے حاصل ہوتے ہیں اور انہیں کس وزن اور کس طرز پر پہننا چاہیے اس سب پر تحقیق کی اور پوری دنیا میں ان کے استعمال کے حوالے سے کون کون سی تکنیک رائج ہیں ان کو پڑھا اور تجربہ حاصل کیا اور پھر ان سے نا صرف خود استفادہ حاصل کیا بلکہ سینکڑوں لوگوں تک ان کے فوائد پہنچائے آجکل بازار میں ہر قسم کا پتھر دستیاب ہے لیکن بہت کم لوگوں کو اس حقیقت کے بارے میں علم ہوتا ہے کہ بازاروں میں اصل کے ساتھ ساتھ نقلی اور لیبارٹری میں بنائے گئے پتھر بھی دستیاب ہوتے ہیں جنھیں اسطرح سے تراشا اور پالش کیا جاتا ہے کہ وہ اصل پتھر سے بھی بہتر نظر آتے ہیں اور لوگ ان کی چمک دمک دیکھ کر اپنے پیسے ضائع کر دیتے ہیں نقلی پتھر آپ کو کسی قسم کا فائدہ نہیں دیتے البتہ نقصان کا اندیشہ بہت زیادہ ہوتا ہے

## جوہری بتائے گا

امامیہ جنتری نے گزشتہ سال پتھروں اور قیمتی نگینوں کے بارے میں سال 2020 کے ایڈیشن میں میرا آرٹیکل شائع کیا۔ بے شمار لوگوں نے رابطہ کیا اور ان میں بہت سے ایسے افراد تھے جو نقلی پتھر خرید چکے تھے اور مجھ سے تصدیق کروانا چاہتے تھے۔ میری گزارش یہ ہے کہ آپ جب بھی پتھر خریدنا چاہیں کسی مستند جوہری سے خریدیں۔ امامیہ جنتری آپکو یہ تحفظ فراہم کرتی ہے کہ آپ جو بھی پتھر خریدتے ہیں اس کے ساتھ امامیہ جنتری وارنٹی کارڈ اور لیب سرٹیفکیٹ بھی مہیا کیا جاتا ہے۔ تاکہ آپ اعتماد کیساتھ خریداری کر سکیں۔ اس سلسلے میں میرا پروگرام **"جوہری بتائے گا"** بھی آپ دیکھ سکتے ہیں جو کہ امامیہ جنتری آفیشل Youtube چینل پر بروز سوموار نشر کیا جاتا ہے۔ پتھر کیا ہے اس کے انسانی جسم پر اثرات کیا ہوتے ہیں یہ آپ سب اس آرٹیکل میں پڑھ سکتے ہیں

بسم اللہ الرحمن الرحیم وَمَا ذَرَأَ لَكُمْ فِي الْأَرْضِ مُخْتَلِفًا أَلْوَانُهُ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّقَوْمٍ يَذَّكَّرُونَ (سورہ نحل آیت نمبر 13)

ترجمہ: اور جو طرح طرح کے رنگوں کی چیزیں اس نے زمین میں پیدا کیں (سب تمہارے زیر فرمان کر دیں) نصیحت پکڑنے والوں کے لیے اس میں نشانی ہے۔

یہ اللہ تبارک تعالٰی کی قدرت ہے کہ اس نے زمین کے اوپر اور زمین کے نیچے، پہاڑوں کے اندر اور سمندروں کی گہرائیوں میں لا تعداد مخلوقات پیدا فرمائیں اور آج بھی جب کہ سائنس اور ٹیکنالوجی میں انسان کی ترقی عروج پر ہے اور آئے دن نت نئی ایجادات دیکھنے اور سننے کو ملتی ہیں پھر بھی ہم آج تک اپنی زمین کے بارے میں پوری طرح سے جان نہیں پائے ہیں نا ہی ہم ان مخلوقات کے بارے میں بہت زیادہ جانتے ہیں جو زمین اور سمندر کی اتاہ گہرایوں میں پائی جاتی ہیں ان پر آج بھی ریسرچ جاری ہے، انہی مخلوقات میں سے ایک مخلوق پتھر اور نگینے بھی ہیں کہ جن پر آج بھی انسانی تحقیق کا عمل جاری ہے۔ زمانہ قدیم سے ہی انسانوں اور ان رنگ برنگے نگینوں کا ساتھ تو رہا ہی لیکن جیسے جیسے انسان ترقی کرتا گیا ویسے ویسے وہ ان کی افادیت اور سہی استعمال کے طریقے بھی دریافت کرتا گیا۔

انسان بانسبت دوسری مخلوقات کے جو زمین پر انسانوں کے ساتھ رہتی ہیں کمزور اور نازک مزاج واقع ہوا ہے، ہم انسانوں کو سردی، گرمی کے لئے مناسب لباس درکار ہوتا ہے، مناسب خوراک اسی طرح رہائش کے لئے ہم باقاعدہ پکے گھر تعمیر کرتے ہیں اسی طرح ایک جگہ سے دوسری جگہ

جانے کے لئے ہمیں سواری کی ضرورت پڑتی ہے تو اگر موازنہ کریں تو دیگر مخلوقات جن میں سے اکثر ہمارے ارد گرد رہتی ہیں جیسے بھیڑ، بکریاں، اونٹ، خچر، گھوڑے، بلی یا دیگر جنگلی حیات وغیرہ اس طرح کے اسباب سے مبرہ زندگی بسر کرتے ہیں جو ملتا ہے کھاتے ہیں کہیں بھی بیٹھ یا لیٹ جاتے ہیں کپڑوں اور جوتوں کی ضرورت انھیں نہیں ہوتی۔

مختصراً یہ کہ ہم انسانوں پر یا ہمارے مزاج پر ہمارے ماحول، لباس، خوراک، موسموں، دن اور رات، رنگوں کا امتزاج ہر شے کے اثرات مرتب ہوتے ہیں حتی کہ کسی بھی شے کی خوبصورتی اور بھدا پن بھی ہمارے مزاج پر اثرات مرتب کرتے ہیں۔ مثال کے طور پر کوئی خوبصورت نظارہ انسان کے مزاج میں خوشگواریت پیدا کرتا ہے۔

جبکہ اگر آپ کا گزر کسی ایسی جگہ سے ہو جہاں گند بلا کا ڈھیر لگا ہو تو اس میں سے اٹھنے والی بدبو آپ کو انتہائی ناخوشگوار گزرے گی۔ اسی طرح انسان کے پہناوے کے اثرات بھی ہوتے ہیں کسی کی اچھا لباس کسی کے اچھے جوتے، گھڑی، چشمہ وغیرہ کسی دوسرے انسان پر اپنے اثرات مرتب کرتے ہیں۔

تو انسان کے مزاج کو پرکھنے اور اس پر کام کرنے والے محققین نے بہت محنت اور سالوں کی کاوش کے بعد اس بات کا پتا لگایا کہ جہاں انسان کے ارد گرد کے عوامل اس کے مزاج پر اثر انداز ہوتے ہیں وہی سال کے کسی مخصوص حصے یا مہینے میں پیدا ہونے والے انسان کا مزاج اور کردار کسی دوسرے ماہ یا سال کے کسی دوسرے حصے میں پیدا ہونے والے انسان سے یکسر مختلف ہوتا ہے اور پھر اسی لحاظ سے اس خاص ماہ میں بہت سارے ایسے پتھر اور نگینے ہوسکتے ہیں جن کے اس ماہ کے دوران پیدا ہونے والے افراد پر مثبت اثرات ہوسکتے ہیں مثال کے طور پر اگر کوئی شخص ماہ اپریل میں پیدا ہوتا ہے تو اس ماہ کے دوران پیدا ہونا والے افراد کے مخصوص پتھروں میں ہیرا یعنی Diamond ہجر الدم (Bloodstone)- پکھراج (TOPAZ)- نیلم (Sapphire)- زبرجد (Jasper)- بیروج (Aquamarine) اور عقیق یمنی، سلیمانی عقیق، عقیق احمر، کالا عقیق وغیرہ شامل ہیں۔ تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا یہ تمام پتھر ماہ اپریل میں پیدا ہونے والے افراد پہن سکتے ہیں تو اس کا جواب ہوگا نہیں کیوں کے ہر فرد ایک الگ پہچان رکھتا ہے جیسے کے کسی بھی انسان کا انگوٹھے کا نشان کسی دوسرے انسان سے نہیں ملتا حتی کہ DNA میں بھی فرق ہوتا ہے یہ ایک الگ بات ہے کہ نہایت کم ہوتا ہے مگر ہوتا ضرور ہے تو بلکل اسی طرح اس بات کا حساب لگانا بھی ایک محنت طلب کام ہوتا ہے کہ کون سا پتھر کس انسان کے لیے موزوں ہوگا اور اس کے لئے اس خاص انسان کی کچھ تفصیلات بھی درکار ہوتی ہیں جیسے کے اس کا نام، تاریخ پیدائش وغیرہ اور پھر خالص سائنسی تکنیک کے ذریعے اس بات کو ہر زاویہ سے پرکھنا پڑتا ہے تاکہ کسی بھی فرد کے لئے ایک سہی پتھر کا انتخاب کیا جائے جو اس کے لئے مفید بھی ہو اور بہترین دوست بھی۔ آپ کی آسانی کے لئے سال کے مختلف مہینوں میں پیدا ہونے والے افراد کون کون سے پتھر پہن سکتے ہیں مختصراً قلمبند کئے دیتا ہوں تاکہ آپ آسانی سے بات سمجھ سکیں۔

**برج حمل** 21 مارچ تا 20 اپریل کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کو astrology کی رو سے برج حمل یعنی Aries کے تحت لیا جاتا ہے عموماً ایسے لوگ مہم جو طبیعت کے مالک ہوتے ہیں اور ان کی اسی طبیعت کے اعتبار سے جو نمایاں نگینے ان لوگوں کے ساتھ میل کھاتے ہیں وہ یہ ہیں۔

**نمایاں پتھر**: ہیرا یعنی Diamond - ہجر الدم (Bloodstone) پکھراج (TOPAZ)- نیلم (Sapphire) زبرجد (Jasper)- بیروج (Aquamarine) اور عقیق یمنی، سلیمانی عقیق، عقیق احمر، کالا عقیق

**برج ثور** 21 اپریل سے 21 مئی کا درمیان پیدا ہونے والے افراد برج ثور یعنی Taurus کے تحت آتے ہیں اور رومانوی طبیعت کے مالک ان افراد کے ساتھ جو پتھر میل کھاتے ہیں وہ یہ ہیں

**نمایاں پتھر**:: پکھراج (topaz)- نیلم (Sapphire)- زمرد (Emerald) سنگ دلربا (aventurine)- کہربا یعنی quartz rose-amber، لعل (garnet)- مرجان (coral)، فیروزہ (turquoise)

**برج جوزا** 22 مئی تا 21 جون کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کو برج جوزا یعنی Gemini کے تحت لیا جاتا ہے اور عموماً دیکھا گیا ہے کہ یہ لوگ بہت versatile ہوتے ہیں یعنی ہر فن مولا قسم کے لوگ ہوتے ہیں اور ان کو جو نگینے موافق آتے ہیں ان میں نمایاں یہ ہیں

**نمایاں پتھر**:: زمرد (Emerald)- عقیق یمنی- سلیمانی عقیق عقیق احمر- کالا عقیق- فیروزہ (turquoise)- مون سٹون یا ہجر القمر ٹائیگر آئی Chrysoprase یا سنگ ستارہ، Pearl موتی citrine-

**برج سرطان** 22 جون سے 23 جولائی کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کو برج سرطان یعنی Cancer کے تحت لیا جاتا ہے اور یہ

افراد بہت جذباتی ہوتے ہیں اور ان کے طبیعت کے حساب سے ان کے ساتھ جو پتھر میل کھاتے ہیں وہ یہ ہیں۔

**نمایاں پتھر:** درنجف،سفید مرجان، زمرد(Emerald)۔ruby یاقوت،مون سٹون یا حجر القمر۔نیلم(Sapphire)-Pearl موتی

**برج اسد** 24 جولائی سے 23 اگست کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کو برج اسد یعنی Leo کے تحت مانا جاتا ہے اور ایسے افراد بے لوث طبیعت کے مالک ہوتے ہیں اور ان کے ساتھ جو نمایاں نگینے میل کھاتے ہیں جو انہیں فائدہ پہنچاتے ہیں وہ یہ ہیں۔

**نمایاں پتھر:** یاقوت (ruby)،ہیرا Diamond،عقیق یمنی،سلیمانی عقیق،عقیق احمر، کالا عقیق، Tourmiline، پکھراج(topaz)

**برج سنبلہ** 24 اگست سے 23 ستمبر کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کو astrology کی رو سے برج سنبلہ یعنی Virgo کے تحت لیا جاتا ہے۔بہت چھان پھٹک کی عادت ایسے افراد کی فطرت میں شامل ہوتی ہے اور ان کے نمایان نگینے یہ ہیں

**نمایاں پتھر:** زمرد(emerald)-عقیق یمنی-سلیمانی عقیق عقیق احمر - کالا عقیق- نیلم (Sapphire) - citrine-Jasper-Jade سنگ سیم-زرقون

**برج میزان** 24 ستمبر سے 23 اکتوبر کے درمیان پیدا ہونے والے افراد برج میزان یعنی Libra کے تحت آتے ہیں اور یہ افراد بہت نرم مزاج واقع ہوتے ہیں،ان کے مزاج اور فطرت کے لحاظ سے جو نمایاں نگینے انہیں موافق آتے ہیں وہ یہ ہیں۔

**نمایاں پتھر:** اوپل opal-سفید پکھراج- White) Sapphire)-lazuli lapis لاجورد،Peridot،عقیق یمنی، سلیمانی عقیق،احمر وسیاہ ہیرا

**برج عقرب** 24 اکتوبر سے 22 نومبر کے عرصے میں پیدا ہونے والے افراد کو برج عقرب یعنی Scorpio کے تحت لیا جاتا ہے اور یہ بہت پر جوش شخصیت کے مالک ہوتے ہیں اور ان کے ساتھ نمایاں میل کھاتے نگینے مندرجہ ذیل ہیں

**نمایاں پتھر:** مرجان(Coral)،لعل (Garnet)-ruby یاقوت پکھراج topaz amethyst--

**برج قوس** 23 نومبر تا 22 دسمبر کے دنوں میں پیدا ہونے والے لوگ برج قوس یعنی Sagitarius کی تحت آتے ہیں اور عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ یہ افراد بہت ذہین ہوتے ہیں ان کے نمایاں نگینوں یہ ہیں

**نمایاں پتھر:** فیروزہ- پکھراج topaz - ruby یاقوت Amethyst-نیلم (Sapphire)

**برج جدی** 23 دسمبر سے 20 جنوری کے درمیان پیدا ہونے والے افراد برج جدی یعنی Capricorn کے تحت آتے ہیں تحقیق بتاتی ہے کہ ایسے افراد بہت محتاط طبیعت کے مالک ہوتے ہیں اور اپنی فطرت کے حوالے سے جو نگینے انہیں موافق آتے ہیں وہ یہ ہیں

**نمایاں پتھر:** عقیق یمنی،سلیمانی عقیق احمر و سیاہ، نیلم (Sapphire)-Ruby یاقوت-Garnet لعل۔

**برج دلو** 21 جنوری تا 19 فروری کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کو برج دلو یعنی Aquarius کے تحت لیا جاتا ہے اور عموماً ایسے افراد کے مزاج میں مزاج کا عنصر غالب ہوتا ہے ان کے نمایان نگینے یہ ہوتے ہیں۔

**نمایاں پتھر:** نیلم (Sapphire)-عقیق یمنی،سلیمانی عقیق احمر وسیاہ-Garnet لعل-opal،اوپل۔

**برج حوت** 20 فروری تا 20 مارچ کے درمیان پیدا ہونے والے افراد کو برج حوت یعنی Pices کے تحت آتے ہیں اور یہ افراد فطرتاً حساس ہوتے ہیں اور ان کو جو نگینے موافق آتے ہیں وہ یہ ہیں

**نمایاں پتھر:** عقیق-زبرجد jasper، بیروج amethyst نیلم (Saphire)-ruby یاقوت-حجر الدم(Bloodstone)

یہ کچھ بہت عمومی سی معلومات میں نے آپ کی نظر کیں ہیں تاکہ آپ یہ جان سکیں کہ کسی کے لئے بھی کوئی پتھر یا نگینہ تجویز کرنے کے لئے اس کے مزاج،فطرت اور طبیعت کے علاوہ بھی بہت سارے عوامل کو سامنے رکھنا پڑتا ہے اور پھر کسی بھی ماہ کی کسی خاص تاریخ میں پیدا ہونے والے کسی فرد کے لئے کوئی پتھر یا اس سے میل کھاتا نگینہ نکالا جاتا ہے تاکہ وہ اللہ تبارک تعالیٰ کی اس عظیم نعمت سے بھرپور فائدہ حاصل کر سکے۔

امامیہ جنتری آفیشل یوٹیوب چینل پر میرا پروگرام ہر ہفتے پیر کے روز "جوہری بتائے گا" کے نام سے نشر ہوتا ہے اگر آپ مجھ سے بات کرنا چاہتے ہیں یا اپنے مسائل کے حوالے سے کوئی بات شیئر کرنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے آفیشل نمبر 03 111 888 668 پر رابطہ کر سکتے ہیں

# تعلقات طالعین

رانا تراب رضا
ابن لعل بخش قلندری
(روحانی عامل)

بروج اور سٹارز کی روشنی میں نکاح اور شادی کے لئے نئی بننے والی جوڑی کیسی رہے گی۔

03 111 888 668 imamiajantriofficial@gmail.com

حسب روایات سب سے پہلے بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد صاحب مرحوم اُن کی اہلیہ مرحومہ اور ہمارے لئے بہت مہربان وشفیق آغا افتخار حسین صاحب مرحوم اُن کی اہلیہ مرحومہ کے بلندی درجات کے لئے سورۃ مبارکہ فاتحہ اور دعائے مغفرت کی گزارش ہے۔ نکاح، شادی، خانہ آبادی تقریباً ہر بالغ مرد و عورت کی خواہش وضرورت ہے اور ربِ کریم نے اسے نسلِ انسانی کا سلسلہ قائم رکھنے کا ذریعہ بھی بنایا ہے اور نکاح وشادی کے بارے میں معصومین علیہ السلام کے بہت سے فرامین بھی ہیں۔ اس سلسلے میں تقریباً ہر دو فریقین کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ رشتہ ازواج میں جُڑنے سے پہلے کسی بھی طرح سے یہ معلومات مِل جائیں کہ اس نئے بننے والے جوڑے کے اس مقدس بندھن میں بندھنے کے بعد ان کے آپس کے تعلقات کیسے رہیں گے۔ بطور خاوند، زوجہ ان کی زندگی کیسے گزرے گی۔ اس سلسلے میں علم کی روشنی میں بروج اور سٹارز کے حوالے سے معلومات قارئینِ امامیہ جنتری کے لیے حاضر ہیں۔ اس کے لئے درست تاریخ پیدائش معلوم ہو یا درست علمی طریقہ سے اپنا برج اور ستارہ معلوم ہونا چاہیے



## گردش کونین

سب سے پہلے برج نمبر 1 برج حمل، ستارہ مریخ والوں کے بارے میں تفصیل اس طرح سے ہے کہ اگر برج حمل والے کی شادی کسی بھی دوسرے برج والے سے ہوتی ہے تو اِن کی ازدواجی زندگی کیسے گزرے گی

**1 حمل با حمل** اگر میاں بیوی دونوں کا برج حمل ہو تو اگرچہ ایک طالع کے مرد اور عورت کا ایک گھر میں ہونا خوب ہے لیکن ان کے درمیان گاہ بگاہ لڑائی جھگڑا ہوتا رہے گا۔ بجائے اتفاق کے عدم موافقت رہے۔ ان طالع والوں کو بدوں کی صحبت سے دور رہنا چاہئے اور زبان کی فحاشی اور ننگی باتوں سے احتراز کرنا چاہئے تاکہ نقصان نہ اٹھائیں۔

**2 حمل باثور** اگر میاں بیوی میں سے ایک کا طالع حمل اور دوسرے کا ثور ہو تو شادی موافق ہے۔ اتفاق اور عیش وعشرت سے رہیں البتہ ایک بار جدائی پڑے گی مگر آپس میں ملاپ ہو جائے گا جس کا برج ثور ہو لڑائی اس طرف سے ہو۔ اولاد ان کی بہت ہو ثور طالع والی عورت حمل طالع والے مرد کے سامنے مرے گی۔

**3 حمل با جوزا** ان طالع والوں میں موافقت اور محبت بہت کم رہے گی۔ ہمیشہ جنگ وجدل اور لڑائی جھگڑا رہا کرے گا۔ اگر ان طالع والوں کی شادی باہم نہ ہو تو بہتر ہے۔ کیونکہ ان دونوں میں جدائی پڑے گی۔ جوزا والے طالع کے آدمی کو دعائے زبان بندی لکھوا کر پاس رکھنی چاہیئے۔ تاکہ بدگوئیوں کی زبان بند ہو۔ اور دونوں مہر ومحبت اور خوشی وخوشحالی سے رہیں۔

**4 حمل با سرطان** ان طالع والوں میں بھی موافقت نہ رہے گی۔ دونوں میں دشمنی پیدا ہو جائے گی۔ لڑائی جھگڑا ہوتا رہے گا خانہ جنگی سے ہر ایک بیزار رہے گا۔ ایک کے ہاتھ میں لٹھ اور دوسرے کے ہاتھ میں پیزار رہے گی۔ لڑائی سرطان طالع والے کی طرف سے شروع ہوگی۔ اولاد ان کے پیدا ہوگی۔ اولاد کے مکر اور اذیت سے تکلیف اٹھائیں گے۔ دشمنوں کے ہاتھ سے پریشانی اٹھائیں۔ حق تعالیٰ انہیں دو فرزند عطا فرمائے گا۔

**5 حمل با اسد** یہ دونوں طالع باہم خوش وخرم رہیں گے اور اپنی عمر عیش وعشرت کے ساتھ گزاریں گے۔ عورت بہت خوبصورت شکیل وجمیل ہوگی۔ مرد سے بے وفائی کرے گی بعض اوقات جھگڑا ہوگا۔ حمل طالع والی عورت کو لازم ہے کہ زبان بندی کا تعویز پاس رکھے تاکہ دشمنوں کی بدزبانی سے محفوظ رہے۔

**6 حمل با سنبلہ** ان دونوں طالعوں میں موافقت نہیں ہے اگرچہ باہم دن گزاریں گے لیکن ہمیشہ جھگڑتے رہیں گے مگر لازم ہے کہ یہ دونوں طالع والے اپنے آپ کو سخن چین اور چغل خور لوگوں سے دور رکھیں اس طرح کچھ اتفاق کی صورت ممکن ہے حمل طالع کا آدمی غصہ ور ہوگا ان کو اولاد کی وجہ سے خوش بختی ملے گی۔

**7 حمل با میزان** ان دونوں طالعوں میں کبھی سازش اور کبھی موافقت رہے گی جھگڑا ابھی ہو کبھی مہر واخلاص کے ساتھ رہیں۔ میزان کے آدمی کو لازم ہے کہ ننانوے نام باری تعالیٰ ہمیشہ اپنے پاس رکھے۔ ہر آفت وبلا سے محفوظ رہے گا اور خوش وخرم رہے گا۔

**8 حمل با عقرب** ان دونوں میں موافقت رہے۔ محنت اور مشقت کے سبب دونوں میں جدائی ہو مگر پھر مل جائیں۔ اولاد تو ہوگی اولاد کی وجہ سے رزق وروزی میں کشادگی نہ ہوگی۔

طالع والے کو سر درد ہوگا۔ اور زبان بند و پریشان رہے گا۔ لازم ہے کہ دعا زبان بندی اپنے پاس رکھے تا کہ بدگولوگوں سے محفوظ رہے۔ ان دونوں کی شادی نہ ہوتو بہتر ہے کیونکہ حمل والا قوس یا قوس والا حمل والے کے ہاتھوں مرتا ہے۔

**10 حمل با جدی** ان دونوں میں موافقت رہے۔ مہر و محبت رہے آخر عمر تک اخلاص رہے۔ اگر دونوں میں کبھی لڑائی بھی ہو تو حمل طالع والے کی طرف سے ہوگی۔ جدی والا بہت نرم دل ہوگا۔ اور بہت اُنس رکھے گا۔ اگر جدی والا قہر و غصہ میں رہے تو اسے تعویز زبان بندی ورڈ بلا پاس رکھنا چاہیئے۔ اس سے وہ ہر آفت اور غلط جذبہ سے محفوظ رہے گا۔ اور ہر دو کے درمیان مہر و محبت رہے گی۔ اولاد ان کی ہوگی۔

**11 حمل با دلو** ان دونوں میں موافقت نہ ہوگی۔ پریشان دل اور آشفتہ حال رہیں گے۔ مگر پانچ برس ایک ماہ گزرنے کے بعد حال بہتر ہو مہر و محبت پیدا ہو بعض لکھتے ہیں کہ دوبارہ تعلق وجدائی پڑے گی۔ لیکن پھر بھی آپس میں ملیں گے۔ اس میں لڑائی دلو کی طرف سے شروع ہوا کرے گی۔ حمل والا ٹھنڈا رہے گا۔ ان کو اولاد کی وجہ سے سختی اور دکھ آئے گا آخر عمر جناب ایزدی سے فضل ہوگا۔

**12 حمل با حوت** ان دونوں میں بھی موافقت نہیں ہے۔ رزق و روزی کی تنگی رہے گی اور آپس میں ناخوش رہیں گے۔ اور دل کے سخت اور سرد محبت ہوں گے۔ سازگاری اور اتفاق آپس میں کبھی نہ رکھیں گے۔ دونوں میں کلمات بے فائدہ اور سخن بدمزہ کی تکرار رہا کرے گی۔ جس سے دل ناشاد رہیں گے۔ بہتر یہ ہے کہ ان کی شادی باہم نہ کریں۔ ان میں سازگاری اور ملاپ پیدا نہ ہوگا۔ بالآخر جدائی واقع ہوگی۔

تعلقات کے سلسلہ میں اس مضمون میں جو تحریر کیا گیا ہے۔ اگر ان کے خلاف معاہدات نکاح ہو جائیں۔ مثلاً دو افراد جن میں شادی درست نہ تھی شادی ہو جائے تو ان کو موافق اسمائے الٰہی کی لوح بنوا کر پاس رکھنی چاہیئے۔ یہ لوح دونوں میں سے کسی ایک فرد کے لئے حالات کو مدنظر رکھ کر تیار کر کے دی جا سکتی ہے تا کہ نکاح کا معاہدہ قائم رہے اور ہر دو عزت کے ساتھ زندگی گزار سکیں۔ اس وقت نام بدلنے کا کوئی فائدہ نہ ہوگا۔ نام نکاح کے وقت بدلنے چاہیئے۔ اگر اس مضمون کے مطابق دو افراد میں بھلائی اور موافقت لکھی ہے لیکن حالات اس کے خلاف ہوں تو یہ سمجھ لیں کہ یہ کسی دوسرے شخص کی ریشہ دوانی، غیبت، ارادہِ فساد یا جادو وغیرہ کی وجہ سے ہے۔ اس کا علاج اور تدابیر اختیار کرنے سے دونوں میں پھر محبت اور موافقت قائم ہو جائے گی۔ 03 111 888 668

# قران مشتری وزہرہ

غلام رضا عسکری اعوان
03 111 888 668

یوں تو ستاروں کی نظرات سال میں کئی ایک بار بنتی ہیں اور مشتری وزہرہ کا قران ہر سال ہوتا ہے لیکن اس سال کی خاص بات مشتری وزہرہ کا قران بھی ہوگا اور مشتری برج حوت میں اپنے گھر کا مالک ہوگا جبکہ زہرہ مشتری کے ساتھ عین شرف کے درجات یعنی 27 درجہ برج حوت پر قران کرے گا۔ یہ قران گذشتہ تیس سالوں میں پہلی بار ہو رہا ہے کہ زہرہ شرف کا ہوگا اور مشتری اپنے گھر کا ہوگا جبکہ اس دن قمر بھی برج ثور میں شرف یاب ہوگا۔ زحل اپنے گھر برج دلو میں ہوگا جبکہ عطارد بھی اپنے گھر برج جوزا میں داخل ہو چکا ہوگا۔ راہو جو کہ اٹھارہ سال بعد شرف یافتہ ہوتا ہے راہو بھی شرف کے برج ثور میں مقیم ہوگا۔ سوائے مریخ و شمس کے باقی تمام سیارگان اچھی حالت میں ہونگے۔ زہرہ اور مشتری کی اس سعد حالت کو ہندی نجوم میں مہالکشمی یوگ کہا جاتا ہے۔ انگلش میں یہ وقت GREATER WEALTH TIME کے نام سے جانا جاتا ہے۔ یہ قران خصوصی طور پر برج حوت، سرطان، اور عقرب والوں کے لئے نایاب وقت ہوگا۔ قارئین قران کا یہ وقت 30 اپریل بروز ہفتہ درمیانی شب 00:15am سے شروع ہوکر 02 مئی 2022 کو رات کے 04:21am پر ختم ہو جائیگا۔

**ستارے آپ کے**

اگر آپ ان دنوں میں شادی کرنا چاہتے ہیں تو 15 اپریل تا 3 مئی کے ایام میں کریں ساری زندگی بیٹے بیٹیوں کی خوشیاں نصیب ہونگی۔ اگر آپ کاروبار کی بنیاد رکھنا چاہتے ہیں یا نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو ان ایام میں نئے کام کا آغاز کریں۔ پراپرٹی زمین جائیداد کی خریداری ان ایام میں آپکے لئے نفع بخش ثابت ہوگی۔ اس خاص وقت میں ایک انگوٹھی بنوائیں جس میں زرد یا گولڈن کلر کا ایکوا میرین، عقیق، پکھراج یا سنہلا جڑا ہو اور اطراف میں کرسٹل زرقون یا توفیق ہو تو چھوٹے ہیرے لگوا لیں۔ اور عین مبارک وقت پر پہن لیں۔ وہ افراد جنکی شادی نہیں ہو رہی سورۃ یٰسین کی آیت خلق الازواج مما۔۔۔فی الارض ۃ کا نقش بنا کر پہنیں۔ وہ افراد جنہیں کاروباری طور پر کامیابیاں نہیں مل رہیں آیت مبارکہ واللہ خیر الرازقین ۃ کا نقش بنا کر پہن لیں۔ ممکن ہو تو اپنے مسائل کے حل کے لئے منسوب نقش بنا کر پہن لیں۔ یہ آپ کی آنے والی زندگی کے لئے ایک کلید ثابت ہوگا۔ اس سعد وقت سے فائدہ اٹھائیں اور جو بھی نقش بنائیں ایسے عامل سے بنوائیں جو نجوم جانتا ہو، اس لئے کہ ساعتوں اور ستاروں کو مدنظر رکھ کر بنائے جانے والے نقوش ہی کارآمد ہونگے۔ اگر مجھ سے نقش بنوانا چاہیں تو دیے گئے نمبر پر رابطہ کریں۔

ہو اور ملازمت میں پریشانیاں رہتی ہوں تو اسے چاہئے روزانہ کسی نماز کے بعد 303 ان آیات کی تلاوت کرتا رہے تو اِن شاءاللہ اچھی ملازمت مل جائے گی اور اگر ہر نماز کے بعد 7 مرتبہ پڑھتا رہے تو ملازمت میں آسانیاں پیدا ہوں گی اور ہر شخص اس کو عزت سے پیش آئے گا۔ اوّل و آخر تین بار درودِ پاک بھی پڑھے۔

## مقدمہ میں کامیابی کیلئے

سورۃ روم آیت 4 تا 5۔۔۔فِی بِضْعِ سِنِیْنَ سے رَحِیْم تک

اگر کوئی شخص کسی ظالم کے ہاتھوں جھوٹے مقدمے میں گرفتار ہو یا کسی نے حق کے حصول کیلئے جائز مقدمہ دائر کیا ہوا ہو اور معاملات اِلتواء کا شکار ہو چکے ہوں اور فیصلہ نہ ہو رہا ہو تو اسے چاہئے اس آیت کو سورج ڈھلنے کے بعد 111 مرتبہ معہ اوّل و آخر درودِ پاک 11، 11 بار تلاوت کرے تو اِن شاءاللہ مقدمہ سے باعزت بری ہو گا اور مقدمہ میں کامیابی حاصل ہو گی۔ اگر گلاب و زعفران سے اس آیت مبارکہ کو لکھ کر پاک و پاکیزہ حالت میں اپنے پاس رکھے گا تو مزید فوائد پائے گا

## کائنات کے سربستہ رازوں کے انکشاف کے لیے

ہماری کائنات بہت وسیع ہے اس پوری کائنات کو انسان ایک لاکھ چھیاسی ہزار میل فی سیکنڈ کے حساب سے بھی اگر سر کرنا چاہے تو بھی اسے کروڑوں سال درکار ہیں تب بھی اس کائنات سے باہر نہیں نکل سکتا اور یہی ارشاد قرآنِ مجید فرقانِ حمید میں ہوا ہے پھر پلٹ کر دوبارہ دیکھو تمہاری نگاہ تھک ہار کر تمہاری طرف لوٹ آئے گی پھر ارشاد ہوتا ہے اے گروہ جن و انس اگر تم زمین اور آسمانوں کی سرحدوں سے نکل کر بھاگ سکتے ہو تو بھاگ دیکھو نہیں بھاگ سکتے اس کے لیے بہت زور چاہیے۔

آج کی جدید سائنس بھی اس کائنات کو سر کرنے سے عاجز ہو چکی ہے اس کائنات کو کون سر کر سکتا ہے اس کا جواب بھی قرآنِ مجید فرقانِ حمید کی سورۃ یٰسٓ میں موجود ہے ارشادِ باری تعالیٰ ہے بیشک ہم ہی مردوں کو زندہ کرتے ہیں اور وہ اعمال لکھ لیتے ہیں جو آگے بھیج چکے ہیں اور اُن کے وُہ آثار بھی ثبت کرتے ہیں جو وہ اپنے پیچھے چھوڑ جاتے ہیں اور ہم نے ہر چیز کو امامِ روشن کے گرد گھیر رکھا ہے۔



تو اس بات کی وضاحت ہو گئی کہ ہم اس کائنات کو اپنے امام سے متوسل ہو کر سر کر سکتے ہیں ایک ایسی آیت مبارکہ قرآن مجید میں موجود ہے جسے ہم اپنے امام سے متوسل ہو کر پڑھتے رہیں تو یہ کائنات مسخر ہو جائے اپنے تمام رازوں کو بے نقاب کر دے گی لیکن شرط یقین کامل ہے یہ وہ آیت مبارکہ ہے جو مجھے میرے روحانی محقق نے ہدیہ کی ہے وہ بتاتے ہیں کہ اس کے ورد سے رازوں کا ایسے انکشاف ہوتا ہے جیسے چشم دید نظارہ ہو اس آیت مبارکہ کو اگر آپ اٹھتے بیٹھتے پڑھنا شروع کر دیں تو یقین کریں آپ کی چھٹی حس بھی بیدار ہو جائے گی آنے والا کل جسے سائنسدان بھی دیکھنے سے قاصر ہیں آپ کو قبل از وقت نظارہ کرا دیا جائے گا۔ نااہل اس سے چاہ کر بھی فیض یاب نہ ہو سکیں گے فقط صاحبانِ ذوق و معرفت مستفید ہو سکیں گے۔

سورۃ لقمان آیت مبارکہ نمبر 16 یٰبُنَیَّ سے لیکر آخر تک 181 مرتبہ مع اول و خر درود پاک 9 مرتبہ پڑھیں کوشش کریں کہ ورد کا وقت عین نماز تہجد کے فوراً بعد کا ہو۔

## نقش حروف مقطعات برائے نجات سحر و جادو

حروفِ مقطعات کے دو عدد نقش بنائیں ایک گلاب و زعفران سے بنا کر بوتل میں ڈال لیں اور اس میں پانی ملا کر یہ پانی صبح دوپہر شام تین تین گھونٹ سحر زدہ کو پلائیں اور دوسرا نقش کالی سیاہی سے لکھ کر کالے کپڑے میں بند کر کے گلے میں ڈال لیں۔ اِن شاءاللہ 11 دن میں سحر و جادو سے اثرات کا خاتمہ ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶



# عددی تقویم اور قلبِ سلیم

مولانا
فیاض حسین جعفری
(ماہر علوم قرآنی وروحانی مشیر)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

انسان کی عملی زندگی کا انصرام اس کے عددی نظام پر ہے جو اس نے 24 گھنٹے کے دن رات کے لیے ترتیب دیا ہے۔ مثلاً صبح سویرے جاگنا اور نماز پڑھنے کا ٹائم، ناشتہ، ڈیوٹی، اوقات کار، فرائض، چھٹی، اور اہل خانہ کی طرف واپسی۔ یہ پروگرام ہمیں دین اسلام نے دیا ہے جس کا منبع خدا کا کلام قرآن پاک ہے جس کا دعویٰ ہے ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ ترجمہ: وہ کتاب جس میں شک وشبہ نہیں۔ اس کی روشنی میں ہماری تخلیق کے بارے میں کہا گیا ہے لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْۤ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ (سورہ والتین آیت نمبر 4) ترجمہ: ہم نے انسان کو خوبصورت انداز سے پیدا کیا۔ یہ تقویم ہماری زندگی کی جنتری ہے جسے ہم نے احسن طریقے سے گزارنا ہے۔ پھر فرمایا اِلَّا مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ (سورۂ الشعراء آیت نمبر 89) ترجمہ: نجات اسے ملے گی جو اللہ کے پاس پاک دل ہو کر آیا۔

آیئے اب ہم کائنات کی تقویم ملاحظہ کریں۔ جسے خالق اکبر نے چھے ادوار میں پیدا کیا۔ چاند سورج، آسمان، ستارے بروج اور دن رات تخلیق کئے انہیں متحرک رکھنے کے لیے ایک نظام دیا جو شمسی وقمری اور بروج کے اعتبار سے چلتا ہے۔ ہماری روزی کے لیے دن اور آرام کرنے کے لیے رات کو پر سکون بنایا۔ سردی گرمی برسات بہار سے روشناس کرایا۔ اللہ کے دیئے ہوئے نظم ونسق کے مطابق زندگی گزارنے میں منفعت ہے، اسکی مخالفت کرنے میں مصیبت ہے ان تمام رنج وآلام سے بچنے کے لیے امامیہ جنتری کے چند صفحات آپ کے لیے وقف ہیں انکا بغور مطالعہ کیجئے، پڑھیے، سمجھیے، عمل کیجئے اور فوائد سے مستفیض ہو کر ارباب بست وکشادہ کا تہ دل سے شکریہ ادا فرمایئے۔ فی زمانہ ہر فرد کم وبیش پریشان ہے، بیمار ہے، تنگ دست ہے بے روزگار ہے، یا ناشکرا ہے۔ اسکا علاج ہم مختلف طریقوں سے کرتے ہیں جو آپ کے لیے آسان، سادہ ممکن اور کم خرچ بالا نشین۔ عمل کر کے دعا دیجئے۔

## نعمتِ حیات

**خوش و خرم رہیں** بستر سے اُٹھتے وقت جس طرف ناک سے سانس آرہی ہو اس طرف کا ہاتھ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر چہرے پر پھریں۔ بعد از تین چار لمبے لمبے سانس لیں ناک سے کھینچے منہ سے نکالیں یہ عمل معمول بنالیں۔ آپ کے جسم کے اندر قوت ارادی جنم لے گی اور آپ سارا دن خوش وخرم رہ کر کام کرتے رہیں گے

**ہر مرض کی دواء** پانی پیتے وقت سات مرتبہ یا شافی یا کافی اسکے بعد دو/ تین مرتبہ سانس لے کر وقفے کے ساتھ پیئیں۔ فریج کا یخ بستہ پانی نہ ہو بلکہ معتدل ہو۔ امام جعفر صادق کا ارشاد ہے جو بیمار ہو 10 مرتبہ یا اللہ کہہ کر شفایابی کی دعا مانگے یقیناً صحت یاب ہوگا۔ دوا اور دعا دونوں جاری رکھیں مریض کا دایاں ہاتھ پکڑ کر سورہ الحمد پڑھ کر شفایابی کی دعا مانگیں۔

**صحت بحال ہونے لگے** صبح کی تازہ ہوا لیں اور شام کے کھانے کے بعد چہل قدمی فراموش نہ کریں۔ فراغت کے وقت ظہر اور عصر کے درمیان کرسی یا چار پائی پر شمال کی جانب رخ کر کے آرام سے بیٹھ جائیں دائیں ہاتھ کا انگوٹھا درمیانی دو انگلیوں پر دھریں باقی دو انگلیاں سیدھی رکھیں یہ ورزش چار پانچ منٹ روزانہ کریں جلد ہی Recovery شروع ہو جائے گی۔ بڑا اور چھوٹا گوشت ایک وقت میں نہ کھائیں۔

**اولاد ہو** میاں بیوی روزانہ 70 مرتبہ پڑھیں۔ استغفر الله ربي و اتوب اليه بعد میں دو مرتبہ درود پڑھ کر اولاد کے لیے/ اولاد نرینہ کے لیے دعا کریں۔ ☆ ہفتے میں ایک لنچ میں پیاز کا سالن اور اُبلا ہوا انڈہ کھائیں ☆ مہینے میں ایک مرتبہ چھلکے والی مچھلی کا سالن پکائیں دونوں نوش فرمائیں ☆ مرد کے لیے ضروری ہے دودھ کو شہد سے میٹھا کر کے پیئے تا کہ اولاد پیدا کرنے والے جرثومے دوبارہ پیدا ہوں۔ مچھلی کھانے والے دن دودھ ہرگز نہ پیئں ☆ اپنے ڈرائینگ روم میں ایک خوبصورت بچے کی فریم شدہ تصویر آویزاں کریں

☆ آب نیساں یا آب زم زم یا آب باراں پاک وپاکیزہ برتن میں میسر ہو تو تھوڑا تھوڑا پی کر دعا کیا کریں۔

**دولت کی فروانی** سورہ توحید 1000 مرتبہ پڑھ کر چند روز انتظار کرے کچھ مل جائے گا۔ پھر پڑھے دوبارہ میسر ہوگا ☆ چاروں کونوں میں 10-10 مرتبہ یارزاق روزانہ پڑھا کرے۔

یامنعم 21 مرتبہ روزانہ اول وآخر 2-2 مرتبہ درود پاک پڑھے۔ مالا مال ہوجائے گا۔ ان شاءاللہ ☆ سورۂ الکوثر کی مداومت رکھے۔

☆ اپنے نام کے اسم اعظم کا وظیفہ کم وبیش عمر بھر جاری رکھیں۔ اسم اعظم آسانی سے معلوم کرنے کے لیے امامیہ جنتری 2020 کے صفحہ نمبر 15 پر میرا مضمون پڑھ کر خود ہی معلوم کرلیں۔ طریقہ نہایت آسان ہے اسم اعظم باوضو پڑھا جاتا ہے۔ ☆ **یاروف یارحیم** ایک تسبیح روزانہ بعد میں درود اور توسل آئمہ طاہرینؑ سے رزق وافر کی دعا۔

☆ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ **لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم** ہر مومن/مومنہ کا اسم اعظم ہے پڑھے باوضو ہوکر اور فیض پائیے

## سحر، جادو، ٹونہ، بھوت پریت

عشاء کے بعد گھر کے کسی کمرے میں آہستہ سے اذان دیا کریں ☆ کاسنی کے چند پتوں پر معوذتین مرتبہ پڑھ کر تکیے کے نیچے رکھ دیں ☆ مدینہ کی عجوہ کھجور اگر جیب اجازت دے تو روزانہ ایک دانہ کھائیں ☆ ہفتے میں ایک مرتبہ گھر میں ہرمل کی دھونی دیا کریں ☆ گھر کا کوئی فرد نماز کے بعد اُسی وضو کے ساتھ 110 مرتبہ یادافع یاقابض یافتاح پڑھ کر کنبہ کے سب افراد، کمروں، املاک، در/دیوار، گاڑی، موٹر سائیکل، اور قیمتی اشیا کو 5 مرتبہ درود پڑھ دم کرے ☆ پانی کا گلاس سامنے رکھ کر اس پر 10 منٹ تک درود پڑھتے رہیں، قبلہ رو باوضو بیٹھیں، کسی سے کلام نہ کریں نہ موبائیل کا استعمال کریں۔ دس منٹ میں گھر کی تمام نحوست پانی میں تحلیل ہوجائے گی۔ یہ آلودہ پانی گملے یا کیاری میں ڈال دیں۔ تین دن کا عمل ہے ایک ہی شخص ایک ہی وقت اور ایک ہی کمرہ میں ہوگا اسکے بعد سورۂ فلق اور الناس پڑھیں معصومینؑ کے توسل سے عافیت کی دعا مانگیں۔

## بندش اور جادو کا اثر توڑنے کے لیے /نظر بددفع کرنے کے لیے

13 مرتبہ تعوذ، 19 مرتبہ تسمیہ، 66 مرتبہ یااللہ پڑھیں ساتھ ہی دوسرا عمل شروع کریں **اعوذباللہ من الشیطن الرجیم** بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ 206 مرتبہ **یاجبارُ** اور تین مرتبہ **ادفع یابلا** تین روز تک متواتر بجالائیں دائمی سکھ پائیں

## صحت مند، دولت مند، عقل مند

ظاہر اور باطن کو پاک صاف رکھیں بغض کینہ حسد چھوڑ دیں۔ خدمت خلق کو اپنا شعار بنالیں۔ جمع شدہ دولت یا بچت میں سے سال کے بعد خمس نکالیں، مستحقین کی حسب توفیق معاونت کریں۔ غرباء اقرباء کا خیال رکھیں۔ نماز پنجگانہ واجب عبادت کے ساتھ جسمانی ورزش بھی ہے، وضو پاکیزہ رکھتا ہے اور دوران خون کو پورے جسم میں رواں دواں کرتا ہے۔ کم کھانا، نماز پنجگانہ واجب عبادت کے ساتھ جسمانی ورزش بھی ہے، وضو پاکیزہ رکھتا ہے اور دوران خون کو پورے جسم میں رواں دواں کرتا ہے۔ کم کھانا، کم سونا، کم بولنا اپنا اصول بنائیے،۔ موقع سے فائدہ اُٹھائیے۔ پریشانی سے بچئے اس Proverb پر عمل کیجئے

Early To bed early to rise

Makes a man healthy wealthy & wise

گھر میں داخل ہوتے وقت اہل خانہ کو السلام علیکم اور جاتے وقت اللہ حافظ کہا کریں گھر میں خوشحالی آئے گی۔ ان شاءاللہ۔ حضرت علی علیہ السلام کا قول ہے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سے کھانا شروع کرو، تھوڑی بھوک رکھ کے ہاتھ اٹھالو، اختتام پر الحمد للہ پڑھو۔

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا فرمان ہے زمینی اور آبی گوشت بیک وقت نہ کھاؤ، کھائے ہوئے پر دوبارہ نہ کھاؤ، کسی کے کھانے پر نظر نہ رکھو۔

حضرت امام رضا علیہ السلام کا ارشاد ہے کھانا ضائع نہ کرو، دستر خوان کے ریزے کھانے سے رزق میں وسعت آتی ہے۔ سفر میں ہوتو کچھ بچا ہوا کھانا پرندوں کو ڈال دو

## پریشانی دور، مشکل حل، مصیبت دفع

بحار الانوار جلد 93 صفحہ 272 پر امام رضا علیہ السلام جناب امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کو خواب میں ایک عظیم نسخہ بتارہے ہیں کہ **یاروف یارحیم** کی ایک تسبیح روزانہ مومن/مومنہ کے لیے کامیابی اور سرخ روئی کا بہترین ذریعہ ہے۔ ☆ ذکر ہائے مستحبی طبع قم صفحہ 66 پر مولف نے تحریر کیا ہے کہ تسبیح سیدہ زہرا سلام اللہ علیہا میں ایک دفعہ سبحان اللہ کہنا 400 نیکیاں، 400 گناہ معاف، 400 درجات بلند اور 400 حاجات پوری ہوتی ہیں، پوری تسبیح پڑھنا نماز واجب کے بعد 70 گنا زیادہ ثواب کا موجب ہے۔

☆ پریشانی دور کرنے کے لیے پیغمبر اعظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے۔ اپنا چہرہ پانی سے دھو کر **یاحیُّ یاقیومُ برحمتكَ استغیثُ** تھوڑی دیر پڑھ کر دعا کریں۔ اپنا سُر (Sur) بدلیں یعنی ناک کے جس نتھنے سے سانس آرہی ہے انگلی رکھ کر بند کریں اور دوسری طرف سے سانس جاری کردیں اطمینان ہوگا۔ ☆Exercise Mudra دائیں ہاتھ کا انگوٹھا اور شہادت کی انگلی کے Tips ملائیں باقی تینوں انگلیاں سیدھی رکھیں۔ چند منٹ روزانہ کی ورزش کرسی پر بیٹھ کر کریں۔ آپ کے لیے سکون قلب، دلی اطمینان اور جسمانی راحت کا ساماں مہیا ہوتا رہے گا۔

## عملیات-1

مزید تسلی کے لیے الا بذکر اللہ تطمئن القلوب پارہ 13 سورۂ رعد آیت 28 کا ورد کیا کریں سب پریشانیاں کافور ہوجائیں گی۔ آپکی آئندہ زندگی پرسکون، کامیاب وکامران، صحت بخش اور عمدہ انجام پر اختتام پذیر ہوگی۔ صدقہ دیا کریں

**BP High/Low** چھان کا قہوہ پیا کریں۔ موسم کے مطابق جو کے ستو پینا مرض کو کم کردیتا ہے، لہسن تری چھلکا اتار کر ہفتے میں ایک مرتبہ پانی سے نگل لیا کریں۔ صدقہ دینا شفاء ہے۔☆ سات روز تک یَاماجِدُ دس مرتبہ روزانہ اول و آخر درود پاک کے ساتھ پڑھیں۔ ڈاکٹر کی دی ہوئی دوائی پر 7 مرتبہ یَاشافی یاکافی پڑھ کر استعمال کریں۔ قرآن پڑھے تمام مومنین ومومنات پارہ 19 سورۂ شعراء آیت 80 کو اپنا وظیفہ بنائیں وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ جب کبھی میں بیمار ہوتا ہوں ہی (اللہ) مجھے شفا دیتا ہے۔ یہ پڑھنا ہر مرض کا علاج ہے، پڑھنے کے بعد اپنی شفایابی کی دعا کریں۔ صاحبان معرفت مداحین نے بڑا شان دار نسخہ تجویز کیا ہے کہ مصائب اہل بیتؑ سننے/ پڑھنے اور آنسو بہانے سے ہائی بلڈ پریشر Low ہوجاتا ہے اور فضائل سننے/ پڑھنے سے Low پریشر اعتدال پر آجاتا ہے بشرطیکہ واقعات صحیح اور حقیقت پر مبنی ہو جھوٹ، بناوٹ غلو نہ ہو۔

**شوگر کا علاج** آلو بخارہ ذرا ترش بہت مفید ہے۔ نماز کے بعد 11 مرتبہ یَااَللّٰهُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَاسَلَامُ یَاشَافِیْ☆ نوائے صالحین کتاب کے صفحے 314 پر مجرب ترین نسخہ درج ہے اگر مناسب سمجھیں تو تسلی کر کے استعمال میں لائیں، ایک ایک تسبیح روزانہ صبح + شام باوضو ہوکر یَامُحْیِیْ پڑھنا عالمین نے نہایت لاجواب بتایا ہے آزمائش شرط ہے۔☆ 12 تا 15 قمری تاریخیں صحت یابی کے لیے صحیح قرار پائی ہیں اگر ان تاریخوں سے آغاز کیا جائے تو بہت جلد صحت یاب ہونے کا امکان ہے۔ میٹھی چیزوں سے پرہیز کریں آپکا آدھا علاج ہوجائے گا۔

## اسم اعظم سب پڑھنے والوں کے لیے

امام محمد باقر علیہ السلام نے حضور پاک حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کے مطابق یہ کلمات کا خزانہ بطور اسم اعظم سب ایمانداروں کو عطا کیا ہے پڑھیں، پڑھائیں اور دوسروں کو ترغیب دیں 70 بلاؤں سے محفوظ ایک پرامن خوشحال بہترین دینی زندگی بسر کریں۔ باوضو ہوکر جس مناسب وقت چاہیں پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سبحان الله والحمدلله ولا اله الا الله والله اکبر ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم

تسمیہ سے شروع کریں۔

# نقش اسم اعظم مخفی

زوار ریاض حسین جعفری (ماہر عملیات)
03 111 888 668

بے حد درود و سلام محمدؐ و آل محمدؐ پر۔ حمد و ثناء اس رب کائنات کے لیے جو ہر چیز پر قادر ہے۔ قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں ہر سال کی طرح 2020 کی امامیہ جنتری میں بھی اللہ تبارک وتعالیٰ کے 99 اسمائے الحسنیٰ میں سے نقش اسم اعظم نورانی پیش کیا تھا۔ اس نقش کو میرے وہم و گمان سے زیادہ پذیرائی ملی۔ لوگوں نے کالز کی اور بتایا کہ 15 دن کے اندر ہمارے کام ہوئے۔ میں نے ان کو بتایا کہ اس میں میرا کوئی کمال نہیں اس پاک ذات کا میرے اوپر کرم ہے جس کے قبضے میں میری جان ہے نقش اسم اعظم بھی اپنی مثال آپ ہے۔ مجرب ہے امامیہ کے مستقل قارئین واقف ہے کہ میری تمام تر علمی و روحانی تحقیق صرف امامیہ جنتری کے لیے وقف ہے۔ نقش کی تیاری کے وقت

**ادرکنی**

لوبان، اگربتی خوشگوار خوشبو روشن کریں۔ یہ نقش چاندی یا گولڈن قلعی یا سبز کاغذ پر تیار کیا جائے گا۔ نقش تیار کرنے کی بہترین ساعت شرف قمر مشتری یا کسی بھی ستارے کی نیک ساعت میں لکھ کر گلے میں ڈالیں یا پھر گھر میں کسی محفوظ جگہ پر کالے کپڑے میں لپیٹ کر رکھیں۔ کسی بھی مشکل اور ہر مقصد کے لیے تیر بہدف ہے، اس نقش کے بے شمار فوائد ہیں جنتری میں صفحات کی کمی کی وجہ سے درج نہیں کیے۔ جو لوگ نقش تیار نہ کرسکے تو ہم سے منگوا سکتے ہیں آخر میں دعا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ بیگم و آغا نثار احمد بانیان امامیہ جنتری و بیگم و افتخار حسین مرحوم کی مغفرت فرمائے اور جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔ آمین یارب العالمین۔

| یامحمدؐ | یاعلیؑ | یاعلیؑ | | یاعلیؑ | | یاعلیؑ | | یاعلیؑ | یاعلیؑ | یااللہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یاعظیم | یاسط حمعسق الہادی | م | ی | ظ | ع | ی | ل | ع | بسم اللہ الرحمن الرحیم حمعسق | یاعظیم |
| یاعظیم | | ی | م | ی | ظ | ع | ی | ل | | یاعظیم |
| یاعظیم | | ظ | ی | م | ی | ظ | ع | ی | | یاعظیم |
| یاعظیم | | ع | ظ | ی | م | ی | ظ | ع | | یاعظیم |
| یاعظیم | | ی | ع | ظ | ی | م | ی | ظ | | یاعظیم |
| یاعظیم | | ل | ی | ع | ظ | ی | م | ی | | یاعظیم |
| یاعظیم | | ع | ل | ی | ع | ظ | ی | م | | یاعظیم |
| یاوہابُ | [illegible] | [illegible] | | [illegible] | | [illegible] | | [illegible] | [illegible] | یافتاحُ |

# حروف مقطعات قرآنی

ظہیر عباس
(ماہر عملیات)

03 111 888 668 imamiajantriofficial@gmail.com

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں ایک ایسا نایاب اور پُراسرار عمل لے کر حاضر ہوا ہوں جو متبرک کتاب صحیفہ فاطمہ نور الکبیر سے استخراج کیا گیا ہے۔ قرآن پاک کی ۲۹ سورتوں کی ابتداء میں کچھ کلمات ایسے بھی ہیں جو مرکب صورت میں پڑھے جاتے ہیں بلکہ مفرد حروف میں ان کی تلاوت کی جاتی ہے۔ ان میں بعض بذات خود مفرد استعمال ہوئے ہیں۔ سورتوں میں مقطعات کا استعمال درج ذیل ہے۔

| حروف | نام سورۃ | حروف | نام سورۃ | حروف | نام سورۃ | حروف | نام سورۃ | حروف | نام سورۃ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آلمّ | سورۃ بقرہ | آلمّ | عمران | آلمّص | اعراف | الرٰ | یونس | الرٰ | یوسف |
| المرٰ | رعد | الرٰ | ابراہیم | الرٰ | حجر | کھیعص | مریم | طٰہٰ | طہ |
| طسم | شعراء | طس | نمل | طسم | قصص | آلمّ | عنکبوت | آلمّ | روم |
| آلمّ | لقمٰن | آلمّ | السجدہ | یٰس | یٰسین | ص | صٓ | حم | مومن |
| حم | حم السجدہ | حم عسق | مومن | حم | زخرف | حم | دخان | حم | الجاثیہ |
| | | حم | الاحقاف | ق | ق | نٓ | ن | | |

## لوحِ قلم

قرآن پاک میں یہ ۲۹ کلمات ہیں جو حروف مقطعات کہلاتے ہیں۔ ان حروف مقطعات میں پوشیدہ اسرار پنہاں ہیں جو اللہ جل جلالہ اور چہاردہ معصومین علیہم السلام کے کوئی نہیں جانتا ہے۔

ان حروف و الفاظ میں چھپے ہوئے راز ہیں یہ حروف مقطعات اپنے دامن میں معجزانہ طور پر بہت راز و اسرار رکھتے ہیں۔ ان ۲۹ کلمات میں حروف کی تعداد ۷۹ ہے جو اسم اعظم ھو الاوّل کے عدد ہیں ان ۲۹ کلمات میں ٹوٹل نقاط ۹ ہیں۔ ان کو جمع کیا ۷۹+۹ = ۸۸ حاصل ہوئے جو اسم اعظم حلیم کے اعداد ہیں۔ ان کلمات کو خالص کریں تو یہ کلمات باقی رہتے ہیں (آلر، کھیعص، طس، حم، ق، نٓ) ان کلمات کو مفرد کریں تو چودہ حروف نورانی بنتے ہیں۔ (ا، ل، ر، ک، ھ، ی، ع، ص، ط، س، ح، م، ق، ن) ان حروف کو ترتیب دیں تو بامعنی جملہ یہ بنتا ہے صراط علیٌ حق نمسکہ **ترجمہ** علیؑ کا راستہ حق ہے۔ جس سے ہم وابستہ ہیں۔ ان چودہ حروف مقطعات کو ملفوظی طریقے سے دیکھیں تو حروف کی تعداد ۳۲ بنتی ہے اور ملفوظی حروف میں نقاط کی تعداد ۱۵ ہے۔ اگر ان کو جمع کریں تو ۱۵+۳۲ = ۴۷ بنتے ہیں۔ جو اسم اعظم والی کے اعداد ہیں۔ اگر ان چودہ حروف کے باطنی حروف لیئے جائیں جو ۲۰ ہیں یہ ۲۰ عدد اسم ھادی کے ہیں ان چودہ حروف کے باطنی نقاط ۱۲ ہیں جس سے ظاہر ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے ان چہاردہ معصومین علیہم السلام کو والی بنایا۔ جو ھادی ہیں اور ان چہاردہ معصومین علیہم السلام میں ۱۲ امام ہیں۔ یعنی چہاردہ معصومین علیہم السلام ہی اللہ کا راز اور خزانہ ہیں اور یہی کلمات حروف مقطعات اسم اعظم کا جزو ہیں۔ اسم اعظم وہ ہوتا ہے جس کے پڑھنے سے کائنات میں ہل چل پیدا ہو جائے۔ اور اسم اعظم اسکو کہتے ہیں کہ جن کے ذریعے کائنات ما کان و ما یکون میں انسان تصرف کر سکتا ہے یہ سب کے سب حروف مقطعات اپنے اندر اسم اعظم کا جزو لئے ہوئے ہیں یہ حروف مقطعات اپنے اندر بذات خود بہت اسرار کے حامل ہیں۔ 

اگر ان چودہ حروف نورانی سے اسمائے الحسنیٰ لئے جائیں تو ا سے اللہ، ل سے لاریب، ر سے رحمن، ک سے کریم، ھ سے ھادی، ی سے یعطی، ع سے علی، ص سے صمد، ط سے طاھر، س سے سمیع، ح سے حی، م سے منعم، ق س قیوم، ن سے نور ہیں۔ ان ہی چودہ حروف نورانی کے ہر حرف کا تعلق ایک معصومؑ سے ہے یعنی چہاردہ معصوم پر یہ حروف تقسیم ہوتے ہیں۔

# عملیات-2

## حرف مقطعات قرآنی

یہ ایک سربستہ راز ہے اگر مجھے اللہ تعالیٰ کی ذات نے زندگی عطاء فرمائی تو اس راز کو افشاں کروں گا۔ ان ہی چودہ حروف نورانی سے متبرک کتاب (صحیفہ فاطمہ نور الکبیر) بطرز جفر و جامع لکھی جاتی ہے۔ اس کتاب کی کتابت میں مجھ خاکسار پر آل محمدؐ کا خاص جود و کرم رہا اور میرے استاد محترم قبلہ راجہ افتخار حسین کی زیر سرپرستی میں رہتے ہوئے کتاب لکھنے میں کامیابی حاصل کی۔ اس کتاب کی تعریف کرنے کی مجھ میں سکت نہیں اور نہ ہی جنتری کے صفحات میں اتنی گنجائش ہے۔ ان ہی حروف نورانی کے اعداد کا نقش قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ جس میں چاروں عناصر کا اجتماع ہے جو انسان کے جسم سے خاص مناسبت رکھتا ہے جو عناصر اربعہ کا جامع ہے یہ نقش بہت ہی عظیم ہے اور دنیا کے ہر انسان کے مزاج سے موافقت رکھتا ہے اس لوح کو ہر ستارے کے شرف و اوج، قران السعدین، نوروز عالم افروز میں تیار کر سکتے ہیں۔ اس لوح کے چند فوائد بیان کر رہا ہوں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس مومن یا مومنہ کے پاس یہ لوح ہوگی رزق و روزی فراغ ہوگی روپیہ مختلف حیلوں بہانوں سے آئے گا۔ ترقی ملازمت، ترقی کاروبار، رُکے ہوئے تمام کام انجام بہ خیر ہونگے، قسمت کھل جائے گی، خاص کر وہ بچیاں جو اپنے والدین کی دہلیز پر بیٹھی ہوں اور عمر بیتی جا رہی ہو ان کے لئے یہ لوح بے حد مفید ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

صراط علیؑ حق نمسکه




جس کے پاس یہ لوح ہو تو وہ صراط علیؑ حق نمسکه ۹۹ مرتبہ روزانہ اپنے ورد میں رکھے جو عامل یہ لوح تیار کرے تو اسے لوح تیار کرنے کے قواعد معلوم ہونا چاہیے۔ اگر کسی عامل نے حروف نورانی کی لوح تیار کی اور اس عامل نے حروف نورانی کی زکوٰۃ ادا نہ کی ہو، اگر اسے نقصانات ہوں تو میں بری الذمہ ہوں۔ لوح تیار کرنے کے بعد ۶۹۳ مرتبہ صراط علیؑ حق نمسکه پڑھ کر لوح پر دم کریں

اس لوح کے اندر چار مربع نقش ہیں ہر نقش مربع ایک عنصر سے تعلق رکھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات آپ پر مہربان ہو اور آپ یہ لوح تیار کر کے فوائد حاصل کریں تو میرے استاد محترم قبلہ راجہ افتخار حسین اور محترم علی فرزاد کیلئے صحت و سلامتی اور درازی عمر کیلئے دُعا کریں اور محترم آغا افتخار حسین مرحوم کیلئے دُعائے مغفرت کریں۔ مجھ ناچیز و حقیر کیلئے حصول علم اور ترقی علم کی دُعا کریں۔

**انمول تسبیح** شیخ بہائیؒ نے لکھا ہے کہ اگر کوئی صبح کی نماز کے سورۂ توبہ کی آیت بلا تکلم گیارہ مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے منہ اور بدن پر پھیرے تو اللہ کی امان میں رہیگا۔

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿۱۲۹﴾ (التوبہ:۱۲۹)

میرے لیے اللہ کافی ہے اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں میں اس پر بھروسہ کرتا ہوں اور وہی عرش عظیم کا رب ہے

☆ ہر پریشانی کے واسطے نمازِ فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ اس وظیفہ کو پڑھیں پریشانی دور ہوگی۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

تیرے لیے اُن سے اللہ کافی ہے اور وہی سننے جاننے والا ہے میرے رب میں مغلوب ہوں تو مدد فرما اور

وَاَنْتَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ

تو سب مدد کرنے والوں سے بہتر ہے

## آسمانی آفات و زلزلے سے محفوظ رہنے کی دُعا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۚ وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ۭ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا (پارہ نمبر ۲۲ سورۂ فاطر آیت نمبر ۴۱)

ترجمہ: بیشک خدا ہی سارے آسمان اور زمین کو اپنی جگہ سے ہٹ جانے سے روکے ہوئے ہے اور اگر (فرض کرو کہ) یہ اپنی جگہ سے ہٹ جائیں تو پھر اس کے سوا نہیں کوئی روک نہیں سکتا بیشک وہ بڑا بردبار (اور) بڑا بخشنے والا ہے

(رات کو سونے سے قبل ۲۱ بار پڑھیں اوّل و آخر درود شریف ۷ بار)

# قلزم حیات و تسخیر جنات

سید ندیم حیدر
زیدی الواسطی
(ماہر عملیات)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! تقریباً 7 سال کی طویل غیر حاضری بوجہ علالت عارضہ قلب کے بعد آپکی خدمت میں برسوں کی محنت کا ثمر ایک نایاب عمل لیکر حاضر ہو رہا ہوں۔ دعا ہے کہ اللہ بحق محمدؐ و آل محمدؐ ہمارے شفیق آغا افتخار حسین صاحب جو کہ داعی اجل کو لبیک کہتے ہوئے اس دار فانی سے کوچ کر گئے ہیں مالک ان کے درجات بلند فرمائے۔ اُنکے لیے سورہ فاتحہ کی درخواست ہے اور دعا ہے کہ یہ روحانیت کا سفر آغا علی فرزاد صاحب کی زیر نگرانی امامیہ جنتری کی شکل میں جاری و ساری رہے۔ آمین! یہ ایک نادر و شاہکار زمانہ عمل ہے جو کہ حروف مقطعات نورانیہ **کھیعص** اور **حمعسق** کے مطابق قرآن کریم کی 5 آیات سے ترتیب دیا گیا ہے جن میں اسم اعظم مخفی اور پوشیدہ ہے۔ **کھیعص** ہر حرف سے عمل کی ایک ایک آیت بالترتیب شروع ہوتی ہے اور **حمعسق** کے ایک ایک حرف پر ختم ہوتی ہے۔ ہر آیت کو پڑھنے کے لیے قرآن مجید کی سورۃ اور رکوع کا حوالہ ساتھ دیا گیا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| آیت نمبر1 ک | كَمَآءٍ اَنْزَلْنَاهُ مِنَ السَّمَاءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ | (سورہ کہف آیت 45 رکوع 6) | ح |
| آیت نمبر2 ہ | هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ | (سورۃ الحشر رکوع 3 آیت 22) | م |
| آیت نمبر3 ی | يَوْمَ الْاٰزِفَةِ اِذِ الْقُلُوْبُ لَدَى الْحَنَاجِرِ كَاظِمِيْنَ مَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ حَمِيْمٍ وَّلَا شَفِيْعٍ يُّطَاعُ | (سورۃ المومن رکوع 2 آیت 18) | ع |
| آیت نمبر4 ع | فَلَآ اُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ وَالَّيْلِ اِذَا عَسْعَسَ وَالصُّبْحِ اِذَا تَنَفَّسَ | (سورہ تکویر رکوع 2 آیت 14 تا 18) | س |
| آیت نمبر5 ص | صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِي الذِّكْرِ ۞ بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ عِزَّةٍ وَّشِقَاقٍ | (سورہ ص رکوع 1 آیت 1-2) | ق |

✪ مکان میں مقررہ وقت پر حصار کر کے پڑھا کریں۔ اگر دیسی تیل کا چراغ حصار کے اندر رکھیں اور بخور سلگا کر رکھیں اور دوران عمل اس کی طرف دیکھتے رہیں تو بہتر ہے۔



✪ اول و آخر 14-14 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ بعداز 41 یوم کے 73 یا 473 مرتبہ روزانہ پڑھیں تا کہ زکوٰۃ عمل قائم رہے۔ بہت ہی عجائب و غرائب نتائج برآمد ہونگے۔ عمل عروج ماہ قمری جمعرات یا جمعہ کی شب کو شروع کریں۔ **نوٹ** پرہیز جلالی و جمالی ضرور کریں۔ دوران عمل اگر روزہ رکھیں تو بہت افضل و اعلیٰ ہے عمل کے دوران جو عجائبات ظاہر ہوں ان کا ذکر کسی سے مت کریں۔ چالیسویں یا اکتالیسویں دن ایک جن جو جنات کا بادشاہ ہوگا لباس فاخرہ بشکل انسانی ظاہر ہوگا اور کہے گا کہ آپ نے مجھے کیوں تکلیف دی ہے جواب دیں کہ میں آپ سے یہ عہد لینا چاہتا ہوں کہ آپ میرے ہر حکم کی تعمیل فوراً بجالایا کرو گے۔

بادشاہ جنات قبول کرے گا اور آپ اس نشانی طلب کریں اس لیے کہ آپ میرے مطیع اور تابع ہو گئے ہیں وہ نشانی دے گا ✪ بعدہ اسکو بلانے کا طریقہ بھی پوچھ لیں وہ بلانے کا طریقہ بھی بتائے گا پھر وہ اجازت لیکر چلا جائے گا۔ وقت ضرورت بلا کر ہر جائز کام لے سکتے ہیں۔ ناجائز سے بچیں ورنہ نقصان کے ذمہ دار خود ہونگے۔ ✪ یہ قرآنی اور نورانی عمل تمام اعمال کا بادشاہ ہے اور جملہ عملیات کی مفتاح ہے اس سے ہر جائز اور حلال کام شرح کے مطابق لیا جاسکتا ہے۔ مثلاً مطلوب گریختہ، دزدیدہ اور گمشدہ کو حاضر کرنا، دشمن کو زیر کرنا، بیماری سے صحت ہونا، مقدمہ میں فتح پانا، امتحان میں کامیابی حاصل کرنا۔ الغرض جملہ امور دینوی میں مدد حاصل کی جاسکتی ہے۔

**فائدہ** اگر بغیر چلہ کئے اور زکواۃ دیئے روزانہ بعد از نماز عشا 473 مرتبہ بغیر پرہیز کئے پڑھتے رہیں تب بھی عجائبات ملاحظہ کریں گے۔

دوران عمل سورۃ الفاتحہ معہ تسمیہ اور سورۃ اخلاص مع تسمیہ 5-5 مرتبہ اور آیت الکرسی اور سورۂ شمس، سورۂ طارق ایک ایک مرتبہ پڑھ کر اپنا حصار کریں رات کو سوتے وقت بھی یہی حصار کریں۔

✹ یہ عمل نورانی ہے اس میں قطعاً کوئی ضرر نہیں جو حضرات یہ عمل نہیں کر سکتے وہ ان حروف مقطعات نورانی کی لوح بنوا کر اپنے پاس رکھیں اور جملہ فوائد سے مستفید ہوں۔ حروف مقطعات نورانیہ کی پانچوں آیات کے اعداد قمری 23085 ہیں یہ لوح مخمس طبعی میں تیار ہوگی جو کہ ستارہ زہرہ سے منسوب ہے۔ اسے نقش مقلب القلوب بھی کہتے ہیں۔ کل اعداد سے 60 تفریق کر کے 5 پر تقسیم خانہ اول میں حاصل قسمت رکھ کر مقررہ چال سے لوح پُر کریں۔ چونکہ ہر فرد کے نام اور مقصد کے اعداد اس میں شامل ہونگے تو لوح بھی ہر شخص کی علیحدہ علیحدہ بنے گی۔ تقسیم کے بعد اگر کسر واقع ہو تو کسر نمبر 1 آئے تو خانہ نمبر 21 میں، اگر کسر نمبر 3 آئے تو خانہ نمبر 16 میں، اگر کسر نمبر 3 تو خانہ نمبر 11 میں، اگر کسر نمبر 4 آئے تو خانہ 6 میں ایک کا اضافہ کریں۔ ہر بات تفصیل سے لکھ دی گئی ہے اگر کسی بات کی سمجھ نہ آئے تو فون پر رابطہ کریں۔ 03 111 888 668

مکمل لوح حروف مقطعات نورانیہ یہ بنے گی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۶۱۱ | ۴۶۱۷ | ۴۶۲۳ | ۴۶۲۹ | ۴۶۰۵ | کھیعص |
| ۴۶۲۴ | ۴۶۲۵ | ۴۶۰۶ | ۴۶۱۲ | ۴۶۱۸ | حمعسق |
| ۴۶۰۷ | ۴۶۱۳ | ۴۶۱۹ | ۴۶۲۰ | ۴۶۲۶ | کھیعص |
| ۴۶۱۵ | ۴۶۲۱ | ۴۶۲۷ | ۴۶۰۸ | ۴۶۱۴ | حمعسق |
| ۴۶۲۸ | ۴۶۰۹ | ۴۶۱۰ | ۴۶۱۶ | ۴۶۲۲ | کھیعص |
| | | | | | حمعسق |

چال مخمس بہم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۱ |
| ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ | ۱۴ |
| ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

# اسباب خیر و برکت ونحوست و فلاس

**خیر و برکت** ☆ مغرب کی اذان سنتے ہی گھر میں روشنی کرنا ☆ گھر میں داخل ہوتے وقت سورۂ قل ہو اللہ احد پڑھنا ☆ مومن کے واسطے غائبانہ دعا کرنا ☆ صبح سویرے اٹھنا ☆ نماز پنجگانہ اول وقت ادا کرنا ☆ عموماً باوضو رہنا۔ ☆ مسجد میں اذان سے پہلے جانا اور نماز باجماعت پڑھنا۔ ☆ ہر نماز کے بعد تسبیح پڑھنا اور تعقیبات نماز پڑھنا ☆ اپنے عزیزوں اور ہمسایوں کے ساتھ احسان کرنا ☆ مومن کی مدد کرنا ☆ بہت زیادہ استغفارہ کرنا۔ ☆ کھانا کھانے سے پہلے ہاتھ دھونا ☆ ہر وقت پاک صاف رہنا ☆ داہنے ہاتھ میں فیروزہ، یاقوت، یا عقیق کی انگوٹھی پہننا ☆ ہر روز صبح کے وقت سورہ یٰسین پڑھنا ☆ ہر روز رات کو سورۂ واقعہ پڑھنا ☆ ہر شب جمعہ حدیث کساء پڑھنا یا سننا ☆ ہمیشہ سچ بولنا ☆ گھر کو پاک صاف رکھنا۔ ☆ خدا کا شکر ادا کرنا ☆ فرش پر دسترخوان بچھا کر کھانا کھانا۔

**نحوست و افلاس** ☆ جھوٹی قسم کھانا ☆ فقیروں کو دھتکارنا ☆ غسل خانہ یعنی حمام میں پیشاب کرنا ☆ گھر کو گندہ رکھنا ☆ کھڑے ہو کر پیشاب کرنا ☆ طہارت نہ کرنا ☆ صبح کی نماز کے وقت سوتے رہنا ☆ حسد کرنا ☆ نحس جگہ پر وضو کرنا ☆ رات کو جھاڑو دینا ☆ مٹی سے ہاتھ دھونا ☆ قبر پر بیٹھنا ☆ رزق کا احترام نہ کرنا ☆ والدین سے گستاخی کرنا ☆ غیبت کرنا ☆ پکے راگ اور گانا اور سننا ☆ ساز بجانا اور سننا ☆ جوا کھیلنا ☆ ناپاکی کی حالت میں مسجد جانا ☆ مومن کو دھوکا دینا ☆ جھوٹ بولنا ☆ زنا ☆ برے لوگوں کی صحبت میں بیٹھنا ☆ صبح دیر سے سو کر اٹھنا ☆ کھڑے ہو کر کھانا کھانا ☆ کم تولنا ☆ غلہ یا عوام کی ضروریات کی چیزیں زیادہ منافع حاصل کرنے کے لیے ذخیرہ کرنا ☆ کھانے پینے کی چیزوں میں ملاوٹ کرنا اور ایسی اشیاء کا فروخت کرنا ☆ مغربین کے درمیان سونا ☆ دانتوں سے ناخن کاٹنا۔

# عمل لوح تسخیر

ڈاکٹر
سید افضال حسن
(ماہر علوم روحانی)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

یہ لوح تسخیر آپکی ہر خواہش اور جائز تمنا کی ضامن ہے۔ مثلاً میاں بیوی میں محبت کاروبار میں ترقی، حصول ملازمت تسخیر خلق، بند شدہ کاروبار کا کھل جانا، شادی کی مطلوبہ جگہ خواہش پوری ہو۔



حمد کے لائق رب العالمین انبیاء مرسلین صالحین شہدا اولیاء و ختم المرسلین محمد مصطفی ﷺ اور وارثان علم اہل بیت اطہارؑ پر درود و سلام ہو۔

قارئین امامیہ جنتری السلام علیکم! کئی سال کی غیر حاضری کے بعد ایک مرتبہ پھر آپکی محفل میں شرکت کر رہا ہوں 2022 آپ سب کو مبارک ہو ہمیشہ کی طرح اس سال بھی ایک مجرب عمل لوح تسخیر پیش کر رہا ہوں حصول مقصد کے لیے بے شمار کوشش کی جاتی ہے اس وقت روحانیت سے کام لینے کے لیے سورۃ توبہ کی آیت نمبر 128 اور اسم الہی یَا وَهَّابُ سے مدد لی گئی ہے

**لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُم بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ**

اس آیت اور اسم الہی میں رجوع خلق کی عظیم کشش موجود ہے۔ یہ لوح تسخیر علم جعفر کا کمال ہے۔ نقش پُر کرنے کی ترکیب یہ ہے پہلے چار خانوں میں اسم الہی یَا وَهَّابُ لکھیں اور ہر خانہ میں 22 ، 22 کے اضافے سے پُر کریں پھر اپنا نام معہ والدہ کے اعداد لے کر 5 سے لیکر 8 خانے تک، 22 22 کے اضافہ سے پُر کریں پھر خانہ 9 میں 999 عدد جو رفیع درجات کے ہیں لکھیں اور 12 خانہ تک 22.22 کے اضافہ سے پُر کریں اس کے بعد اوپر کے تینوں خانوں کے اعداد جمع کر کے 2898 عدد میں سے تفریق کریں جو باقی بچے اس کو خانہ 13 میں رکھ کر 16 تک 22.22 کے اضافہ سے پُر کریں۔ مثلاً افضال حسین بن حمیدہ کے نام سے یہ لوح بنانی ہے۔ طالب کے نام مع والدہ کے اعداد 1097 ہیں رفتار یہ ہے اوپر کے تینوں خانوں میں 206، 1141، 1021 انکو جمع کیا تو ٹوٹل یہ ہوئے 2368 اس میں سے 2898 تفریق کیا 530 آیا اس کو 13 خانہ میں رکھ کر 22.22 کے اضافہ سے پُر کریں۔ اس نقش میں خوبی یہ ہے کہ نام اور مقصد دونوں آجاتے ہیں اور نقش آیت کا پُر ہو جاتا ہے اور میزان 2898 آتا ہے جو آیت کے عدد ہیں۔ نقش مکمل کرنے کے بعد اس کے نیچے یہ عزیمت لکھی جائے گی جو نقش کے نیچے لکھی ہے۔ اس نقش نقش کو چاندی اور کاغذ پر زعفران سے لکھ سکتے ہیں اس نقش کی تیاری سے پہلے غسل کر کے لباس پاک صاف ہوا چھی خوشبو لگائیں اور کمرے میں اچھی اگربتی جلائیں۔ نقش دی گی چال سے پُر کریں جب نقش تیار ہو جائے تو 105 مرتبہ یَا عَزِيزُ پڑھ کر دم کریں اور پاس رکھیں سمجھ لیں کہ خدا کا ایک فضل ہاتھ آ گیا ہے۔ اس نقش کی برکت سے آپکو عروج حاصل ہوگا یہ نقش عمر بھر کام دے گا اس نقش کو پہننے کے بعد اسم الہی یَا عَزِيزُ کا کھلا ورد جاری رکھیں۔ نقش پہننے سے پہلے دو رکعت نماز شکرانہ پڑھے اور اللہ سے اپنے مقصد کی دعا کریں۔ کچھ شرینی منگوا کر معصوم بچوں کو بانٹ دیں۔ اس نقش کو اوج زہرہ، تسدیس زہرہ، قمر زہرہ کی تثلیث میں لکھ سکتے ہیں جس کا وقت آپ امامیہ جنتری میں دیکھ سکتے ہیں۔ میں نے ہر بات کی وضاحت کر دی ہے اس کے بعد بھی اگر طریقہ کا سمجھنے میں کوئی دشواری پیش آئے یا اپنے مسائل کے حوالے سے کوئی بات شیئر کرنا چاہتے ہیں تو امامیہ جنتری کے آفیشل نمبر 03 111 888 668 پر رابطہ کر سکتے ہیں

**درسگاہ**

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| 13/ ۵۳۰ | 10/ ۱۰۲۱ | 7/ ۱۱۴۱ | 4/ ۲۰۶ |
| 3/ ۱۸۴ | 8/ ۱۱۶۳ | 9/ ۹۹۹ | 14/ ۵۵۲ |
| 12/ ۱۰۶۵ | 15/ ۵۷۴ | 2/ ۱۶۲ | 5/ ۱۰۹۷ |
| 6/ ۱۱۱۹ | 1/ ۱۴۰ | 16/ ۵۹۶ | 11/ ۱۰۴۳ |

جبرائیل — عزرائیل

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ قَلْبَ وَاَحْضِرْ وَاَجْمِيعَ خلقك بِحَقِّ لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُم بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ

# تحفہ امامیہ برائے جمیع حاجات

زاہد حسین جعفری

03 111 888 668 imamiajantriofficial@gmail.com

**برائے اظہار تعزیت** آہ صد افسوس ہمارے پیارے محسن، رہبر مدیر اعلیٰ جناب آغا افتخار حسین صاحب مرحوم اس دار فانی سے رحلت فرما گئے ہیں۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ آسمان تیری لحد پہ شبنم آفشانی کرے۔ ہم سب قارئین ان کے بیٹے جناب آغا علی فرزاد صاحب اور انکے معاون خصوصی کو اظہار تعزیت پیش کرتے ہیں۔ اللہ بے نیاز خالق محمدؐ و آل محمدؐ کے وسیلہ سے ان کے کبیرہ وصغیرہ گناہ معاف فرمائے اور ان کے لواحقین کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ ان کی ملت جعفریہ کے لیے بہت ہی گراں قدر خدمات تھیں۔ اب انکے صاحب زادے آغا علی فرزاد کے کندھوں پر بھاری بوجھ آن پڑا ہے۔ امید ہے جناب علی فرزاد صاحب احسن طریقے سے سرانجام دیں گے۔ جناب آغا افتخار حسین مرحوم کے بلندی درجات کے لیے ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ سورۂ اخلاص مع اول و آخر تین، تین مرتبہ درود پاک تلاوت فرما کر اُن کی روح کو ایصال فرما دیں۔ اللہ ان کو مقام اعلیٰ علیین میں جگہ دے۔ آمین یارب العالمین۔



**دعا برائے شفائے کاملہ** یہ دعا سرکار امام زمانہ وارث کائنات حجت خدا امام العصر صاحب الزمان قائم آل محمد حضرت امام محمد مہدی علیہ السلام کی دعاؤں میں سے ایک ہے۔ خود مریض یا کوئی دوسرا تین مرتبہ پڑھے اول و آخر تین، تین مرتبہ درود پاک کے ساتھ پانی پر دم کر کے پلائے تو ان شاء اللہ شفائے کاملہ ہوگی۔ الٰہی آمین۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

بِسۡمِ اللّٰهِ شِفَآءٌ وَّلَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِكۡفَآءٌ اَذۡهِبِ الۡبَاسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشۡفِ اَنۡتَ الشَّافِيۡ لَاشِفَآءَ اِلَّا شِفَآءُكَ شِفَآءً لَّا يُغَادِرُ سَقَمًا

اللہ کے نام سے جو رحمن ورحیم ہے، بسم اللہ شفا ہے اور لا الہ الا اللہ کفایت ہے انسانوں کے پروردگار تکلیف دور فرما اور شفاء عطا فرما تو ہی شفا دینے والا ہے تیری شفا کے بغیر کوئی شفا نہیں ایسی کامل شفا عطا فرما کہ بیماری نہ رہے۔

**بندش کیا ہے کیسے لگتی ہے**

یہ بندش ایک ایسا خطرناک مرض ہے جس پر لگ جائے تباہ و برباد ہو کر رہ جاتا ہے۔ چلتے کاروبار ٹھپ ہو جاتے ہیں رشتوں کی بندش لگ جاتی ہے۔ اپنے پرائے ہو جاتے ہیں۔ منگنی، نکاح، طے شدہ رشتے ٹوٹ جاتے ہیں، بیماریاں گھیر لیتی ہیں، مکان دکان، گودام میں آگ لگ جاتی ہے مال، جانوروں کو نقصان ہوتا ہے۔

**بندش کیسے لگتی ہے** بہت سے لوگ بندش کے بارے نے سوچا اس مرتبہ بندش کے بارے میں وضاحت سے لکھوں ☆ جن گھروں میں آسیب ہوتے ہیں یا گھر میں آسیبی مریض رہتے ہوں بندش لگ جاتی ہے۔ ☆ کچھ لوگوں کے گھر ایسی جگہ پر ہوتے ہیں جہاں نیچے قدیمی قبرستان یا کسی بزرگ پیر فقیر کی قبر ہو یا مزار ہو یا جنات کا بسیرا ہو۔ جہاں پر ناجائز کام ہوتے ہوں وہاں بندش لگ جاتی ہے۔ آئے دن یہ لوگ کسی نہ کسی مصیبت پریشانی میں مبتلا رہتے ہیں، ناگہانی اموات، حادثات مکان کی چھت گر جانا اچانک مکان، دکان یا دفتر میں آگ لگ جانا کہتے ہیں کہ شارٹ سرکٹ کی وجہ سے لگ گئی ہے۔

## کشکول عمل

☆ کچھ لوگ کسی گھر میں غیر طبعی موت یا خودکشی یا ناجائز دفن کر دیتے ہیں تو اُن کے گھر میں بے سکونی آجاتی ہے پریشانیاں بڑھ جاتی ہے کہتے ہیں ایسی زندگی سے موت اچھی ہے۔ کچھ لوگ بغیر معلومات ہمزاد، موکلات، جنات کی تسخیر کا بڑا شوق رکھتے ہیں۔ عملیات کی کتابوں سے یا کسی سے اجازت لیے بغیر عمل شروع کر دیتے ہیں مناسب رہنمائی نہ ہونے کی وجہ سے ناکامی رجعت پاگل یا دیوانہ ہو جاتا ہے ☆ کچھ لوگ عام دم درود کرتے ہیں جبکہ وہ خود عملیات کے اصول وقواعد وضوابط سے قطعی ناواقف ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے پاس جب آسیبی مریض آتے ہیں دم درود کرتے ہیں تو خود پکڑے جاتے ہیں۔ جو مرض اُن کے اوپر مسلط ہوتی ہے اُن کے اثرات پڑ جاتے ہیں ☆ جس گھر میں صوم صلوۃ، نماز روزہ، صدقہ خیرات، قرآن پاک کی تلاوت، آئمہ طاہرین کے فرمودات پر عمل نہ ہونا ہو وہاں پریشانیاں اور مصیبتیں بڑھ جاتی ہیں۔

کسی ہمسائے کو ناجائز تنگ کرنا یا تکلیف دینا یا کسی کا حق کھانا مزید پریشانیوں کا باعث بنتا ہے۔☆ ستاروں کی وجہ سے بندش لگ جاتی ہے ساڑھ ستی شروع ہوجاتی ہے ساڑھ ستی سات سال کا عرصہ ہوتا ہے۔

لہٰذا میری ان حضرات سے گزارش ہے کہ ایسے کاموں سے اجتناب کریں جب تک صحیح رہنمائی نہ ہو۔ لہٰذا اجازت کے بغیر کوئی عمل یا تعویذ نہ لکھیں جس سے آپ کو نقصان ہو۔ تعویذ لکھنے کا ٹائم شرف یعنی نحس اکبر یا قمر در عقرب میں نہ لکھیں۔

الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓرٰ الٓمٓرٰ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰہٰ
طٰسٓمٓ طٰسٓ یٰسٓ صٓ حٰمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ قٓ نٓ
اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا

قوله — یاجبرائیل علیہ السلام — بسم اللہ الرحمن الرحیم — الحق

کھیعص یااسرافیل علیہ السلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۲۱۲۹ | ۲۱۲۱۴۳ | ۲۱۲۱۳۹ | ۲۱۲۱۳۶ |
| ۲۱۲۱۴۰ | ۲۱۲۱۳۵ | ۲۱۲۱۳۰ | ۲۱۲۱۴۱ |
| ۲۱۲۱۳۴ | ۲۱۲۱۳۷ | ۲۱۲۱۴۴ | ۲۱۲۱۳۱ |
| ۲۱۲۱۴۳ | ۲۱۲۱۳۲ | ۲۱۲۱۳۳ | ۲۱۲۱۳۸ |

حمعسق یاعزرائیل علیہ السلام

الملک — یامیکائیل علیہ السلام — وله

اسکے علاوہ 143 مرتبہ روزانہ سورۂ فاتحہ لوبان کی تازہ لکڑی پر دھونی دیں یہ عمل دکان میں بیٹھ کر کرنا ہے۔ دعائے ملائکہ یعنی اعوذ باللہ سے الرحیم سورۂ حشر کی آخری 4 آیات اور سورۂ رعد دکان کی خیر و برکت کے لیے چاروں کونوں میں لکھ کر داب دیں۔ آیت یہ ہے المر سے تلک آیت الکتاب سے یتفکرون لکھ کر دبا دیں۔ مزید پوچھا جا سکتا ہے۔

اسکے علاوہ سورہ المطففین پارہ نمبر 30 آیت نمبر 1 سے آیت نمبر 6 تک لکھ کر پیسوں والے بکس میں رکھیں۔ ان شاء اللہ دکان کی سیل (Sale) بڑھ جائے گی، مکان یا کسی قسم کی بندش ختم ہوجائے گی۔ ان شاءاللہ۔ سورۂ مائدہ اور سورۂ طلاق کا نقش دستیاب ہے۔

## رشتوں کی بندش کا توڑ، بند لیکھ کھولنا

جس کسی گھر پر بندش لگی ہو یا کسی لڑکے یا لڑکی پر حسد و عناد کی وجہ سے بندش لگا دی گئی ہو۔ نکاح و منگنی پکی ہو کر ٹوٹ جاتی ہو اس معاملے میں والدین سخت پریشان ہوں۔ یہ عمل سلطان الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرمان کے مطابق ہرن کی جھلی پر سورۂ احزاب کا نقش لکھ کر دیں بمعہ سورۂ الذاریات کی آیت نمبر 49 زعفران سے لکھ کر دیں۔ اگر بندش سخت ہو لوح زحل یا ندی پالش بمعہ دم شدہ مل سکتی ہے۔ میری دعا ہے۔ اللہ تعالیٰ چہاردہ معصومین علیہم السلام کے وسیلہ سے ہر مسلمان بھائی کے بیٹے، بیٹیوں کی جلد شادی ہو والدین سرخرو ہوں۔

اگر زیادہ سخت بندش لگی ہو تو سورۂ طٰہٰ سے ایک علیحدہ طریقہ ہے۔ 11000 مرتبہ یامعطی کا ورد ہر آدمی یا مستورات صوم صلوٰۃ کے پابند مل کر تلاوت کر سکتے ہیں۔ سخت سے سخت بندش کھل جائے گی۔

الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓرٰ الٓمٓرٰ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰہٰ
طٰسٓمٓ طٰسٓ یٰسٓ صٓ حٰمٓ حٰمٓعٓسٓقٓ قٓ نٓ
اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا

قوله — یاجبرائیل علیہ السلام — بسم اللہ الرحمن الرحیم — الحق

کھیعص یااسرافیل علیہ السلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۰۷ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۱۴ |
| ۸۸۸۱۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۹ |
| ۸۸۸۱۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۲۲ | ۸۸۸۰۹ |
| ۸۸۸۲۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۶ |

حمعسق یاعزرائیل علیہ السلام

الملک — یامیکائیل علیہ السلام — وله

## شرعی عذر سے بدکار خاوند سے طلاق لینا

اگر کسی صالح پاک دامن عورت کا نکاح فاسق ظالم یا شرابی سے جائے، نیک بخت عورت اپنے بدکار خاوند سے شرعی عذر کی وجہ سے طلاق لینا چاہتی ہو اور خاوند اس کو طلاق نہ دیتا ہو تو وہ عورت سورہ ممتحنہ پارہ نمبر 28 کو گیارہ مرتبہ روزانہ باوضو ہو کر تلاوت کرے۔ ان شاءاللہ کوئی صورت نکل آئے گی۔ ناجائز نہ پڑھیں ورنہ ذمہ دار خود ہونگے اسکے علاوہ سورۂ تحریم آیت نمبر 5 پارہ نمبر 28 چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر دونوں میاں بیوی کے نام لکھیں۔ پانی مکان کی چھت یا دیوار پر ڈال دیں نیچے نہ آئے۔ ان شاءاللہ جدا کر دے گا۔ نوٹ حفاظت طلاق کے لیے بھی عمل منگوایا جا سکتا ہے، شرعی عذر میں علمائے حقہ سے رابطہ کریں۔

**نظر بد** جس نظر بد کا بہت برا اثر ہوتا ہے یہ تیر کے وار سے بھی زیادہ اثر رکھتی ہے، نظر بد انسان کو الٹا کر رکھ دیتی ہے۔ انسان کو قبر کی دیواروں اور اونٹ کو حلال کر کے پکتے دیگ تک پہنچا دیتی ہے، حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا فرمان ہے اگر قبروں کو کھول کر دیکھا جائے تو اُن میں اکثر اموات نگاہ بد کی وجہ سے ہوئی ہوتی ہیں۔ بعض اوقات انسان کو اپنے گھر والوں کی بھی نظر لگ جاتی ہے۔ یہ نقش لکھ کر بچوں کے گلے میں ڈالیں۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو حضرت امام حسن علیہ السلام اور امام حسین علیہ السلام کے لیے لکھا تھا وہ ہمارے ہاں ہرن کی کھال پر مل سکتا ہے اسکے علاوہ حضرت امام حسن علیہ السلام کا فرمان نظر بد کی تاثیر روکنے کے لیے سورۂ قلم آیت نمبر 51، 52 پارہ 29 کو بھی لکھ کر بچے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ھا | ھا | ھا | ھا | ھا |
| ء | ء | ء | ء | ء |
| و | و | و | و | و |
| ط | ط | ط | ط | ط |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |

کے گلے میں ڈالیں ان شاء اللہ بچہ نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ وَاِنۡ یَّکَادُ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا لَیُزۡلِقُوۡنَکَ بِاَبۡصَارِہِمۡ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکۡرَ وَیَقُوۡلُوۡنَ اِنَّہٗ لَمَجۡنُوۡنٌ وَمَا ہُوَ اِلَّا ذِکۡرٌ لِّلۡعٰلَمِیۡنَ

## رزق و دولت و خاتمہ بندش

یہ دعا اسم اعظم کسی بھی حاجت کے لیے مجرب ترین اور آزمودہ ہے۔ گھر میں یا دکان کے چاروں کونوں میں پتھر پر لکھ کر دکان کے چاروں کونوں میں یا خالص زعفران سے لکھ کر لمینشن کروا کر گھر کے چاروں کونوں میں لگائیں یا شاپر میں لپیٹ کر دبائیں۔ رزق کی فراوانی ہوگی، بندش کا خاتمہ ہوگا، دکان کی سیل بڑھ جائے گی، بند کاروبار کھل جائے گا، لڑکے یا لڑکی کی شادی میں حائل ،مقدمہ میں کامیابی اور ملازمت میں کامیابی ہوگی۔ دعا یہ ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ حَسۡبِیَ اللّٰہُ وَ کَفٰی بِاللّٰہِ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ وَلَاحَوۡلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ اِنَّہٗ مِنۡ سُلَیۡمٰنَ وَاِنَّہٗ اَلَّا تَعۡلُوۡا عَلَیَّ وَاۡتُوۡنِیۡ مُسۡلِمِیۡنَ قَالَ عِفۡرِیۡتٌ مِّنَ الۡجِنِّ اَنَا اٰتِیۡکَ بِہٖ قَبۡلَ اَنۡ تَقُوۡمَ مِنۡ مَّقَامِکَ وَاِنِّیۡ عَلَیۡہِ لَقَوِیٌّ اَمِیۡنٌ فَاللّٰہُ خَیۡرٌ حٰفِظًا وَّہُوَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِیۡنَ۔

## بیٹا ہی پیدا ہو

تاجدار امامت کے چوتھے تاجدار حضرت امام زین العابدین سے ایک صحابی نے بیٹے کی پیدائش کے لیے دعا کی درخواست کی تو آپؑ نے فرمایا کہ اس دعا کو ستر (70) مرتبہ پڑھو ان شاء اللہ نیک فرزند پیدا ہوگا۔ لکھ کر گلے میں ڈالیں اور نام محمد یا علی پر رکھیں

| | |
|---|---|
| ۳۱ السلعو مھسعی<br>۲۲ ۹<br>۳۳<br>مسوا سوا عو عوا و | صط لالا و ھماہ اوہ<br>طع امرب خ دب و دہ<br>اطلاالک ۹۳ مادہ ۲ یط لالالا ۹ وت<br>مسوہ |

رَبِّ لَاتَذَرۡنِیۡ فَرۡدًا وَّاَنۡتَ خَیۡرُ الۡوٰرِثِیۡنَ وَاجۡعَلۡ مِنۡ لَّدُنۡکَ وَلِیًّا یَّرِثُنِیۡ وَیَرِثُ مِنۡ اٰلِ یَعۡقُوۡبَ فِیۡ حَیٰوتِیۡ وَیَسۡتَغۡفِرُلِیۡ بَعۡدَ مَمَاتِیۡ وَاجۡعَلۡہُ خَلۡقًا سَوِیًّا وَّلَا تَجۡعَلۡ لِلشَّیۡطَانِ فِیۡہِ نَصِیۡبًا اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡتَغۡفِرُکَ وَاَتُوۡبُ اِلَیۡکَ اِنَّکَ اَنۡتَ التَّوَّابُ الرَّحِیۡمُ۔



محترم قارئین کرام! السلام علیکم! تحفہ یا علی مدد۔ بذریعہ امامیہ جنتری آغا افتخار حسین صاحب کی یادوں کے ساتھ چند تحائف آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں قبول فرمائیں۔ اللہ پاک بوسیلہ محمدؐ و آل محمدؐ آغا صاحب سمیت تمام مومنین کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائیں۔ آمین

## ہر حاجت پوری ہو

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا سورۂ نوح (پارہ نمبر 29) کی تلاوت سے نہ پوری ہونے والی حاجت بھی پوری ہوجاتی ہے۔ کم از کم 41 دن ورد کریں۔

## بھاگا ہوا واپس

ایک نشست میں 800 مرتبہ سورۂ فاتحہ کسی بھی ولی، فقیر کے دربار ... میں بیٹھ کر ورد کریں ان شاء اللہ 8 ... گھنٹوں میں رپورٹ مل جائے گی۔ میٹھی ... نیاز لازماً تقسیم کریں اس عمل میں اول و ... آخر 11/11 مرتبہ درود شریف لازماً ... ورد کریں۔



## جن کی دعائیں قبول نہ ہوں وہ توجہ کریں

جو بہن اور بھائی کہتے ہیں میری دعائیں قبول نہیں ہوتی وہ حضرت امام محمد تقی علیہ السلام کی بتائی ہوئی یہ دعا صبح و شام 11 مرتبہ لازمی پڑھیں اور پھر اپنی حاجت طلب کریں۔ قبولیت دعا کے لیے ضروری ہے کہ والدین کی نافرمانی نہ کریں۔ حق غصب نہ کریں، کسی کو بے جا تکلیف نہ دیں وغیرہ۔

اَللّٰہُ اَللّٰہُ رَبِّیۡ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمُ لَآ اُشۡرِکُ بِہٖ شَیۡئًا

## ہمہ قسم جادو اور بندش ختم

صبح سویرے 27 مرتبہ سورۂ فاتحہ، 27 مرتبہ سورۂ فلق اور 27 مرتبہ سورۂ والناس گھر میں معتدل آواز سے دم کریں۔ جادو جنات اور بندش ختم ہوجائے گی۔ جن بیٹیوں کے رشتے میں بندش ہے یا رشتے آکر ٹوٹ جاتے ہیں یا رشتے آتے ہی نہ ہوں اُن بیٹیوں کو چاہیے باقی تمام سورتیں جو اوپر بتائی گئیں ہیں اُن کے ساتھ 27 مرتبہ سورۂ الکوثر پڑھیں 27 دن تک۔ امام علی علیہ السلام اور امام جعفر صادق علیہ السلام کے فرامین میں یہ عمل پیش کیا ہے قبول فرمائے۔ نیز رات کو گھر میں ہرمل کی دھونی لازماً کریں۔ ہر 3 دن بعد۔ فرمان معصومین علیہم السلام ہے کہ ہرمل کا ہر دانہ باموکل ہے اور اس میں شفاء ہے۔

# 2022 اور عدد 6 کی حکومت

قاری
منیر حسین محمدی
(ماہر عملیات)
03 111 888 668
imamiajantriofficial@gmail.com

محترم قارئین السلام علیکم! تمام حمد وثنا خالق کائنات کے لیے درود وسلام اللہ کے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی پاکیزہ آلؑ اولاد پر۔

تمام مومنین مل کر بارگاہ الٰہی میں دست دعا بلند فرمائیں کہ حق تعالیٰ امام زمانہ عج اللہ فرج الشریف کا جلد ظہور فرمائے۔الٰہی آمین!

مجھے نہایت افسوس سے یہ سطر لکھنا پڑ رہی ہے کہ ہمارے ہر دلعزیز، شفیق مہربان بزرگ بانی ادارہ، مدیر اعلیٰ امامیہ جنتری کے بانی آغا افتخار حسین ہمارے ہمراہ موجود نہیں رہے۔ دعا ہے خداوند متعال اُن کی مغفرت فرمائے اور جوار معصومین میں جگہ نصیب فرمائے۔ تمام مومنین سے التماس ہے کہ ایک سورۂ فاتحہ اُن کے لیے ایصال فرمادیں۔



مضمون کے آغاز سے قبل میں بتانا چاہوں گا کہ رواں برس امامیہ جنتری کی ٹیم کی جانب سے امامیہ جنتری کی پالیسی میں چند ضروری ترامیم عمل میں لائی گئی ہیں۔ اس ضمن میں افتخار بک ڈپو کی جانب سے امامیہ جنتری کی آفیشل ویب سائٹ www.imamiajantri.com لانچ کردی گئی ہے۔ علاوہ ازیں امامیہ جنتری آفیشل موبائل اپلیکیشن بھی صارفین کی خدمت کے لیے لانچ کردی گئی ہے جو کہ Android اور I-phone کے صارفین اپنے ایپ سٹور سے حاصل کر سکتے ہیں۔ اور آپ میرے اس مضمون کے علاوہ دیگر نئے مضامین امامیہ جنتری آفیشل ویب سائٹ کے روحانیت والے سکیشن میں (**الف ابجد**) میں جا کر پڑھ سکتے ہیں۔

اب چلتے ہیں مضمون ہذا کی طرف رواں برس 2022 جس کا مجموعہ 2+0+2+2=6 یعنی عدد 6 ہے تو یہ سال عدد 6 کے حامل افراد کے لیے مخصوص ہے لہٰذا اس مضمون میں عدد 6 پر ہی لکھنے کو ترجیح دی جا رہی ہے۔ جنتری میں جو برج کے ساتھ عدد ہوتا ہے یہ وہ عدد نہیں ہے بلکہ ہر نام کا ذاتی عدد ہے۔ آیئے دیکھتے ہیں کہ جن افراد کا عدد 6 ہوتا ہے وہ کن خصوصیات کے حامل ہوتے ہیں۔

**الف ابجد**

## عدد 6 کے مرد

☆ ایسے لوگ بہت باتونی قسم کے ہوتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگوں کو کھیل کود میں بہت دلچسپی ہوتی ہے۔ ☆ یہ لوگ دوست بناتے بھی ہیں اور بذات خود دوست بننے کے اہل بھی ہوتے ہیں۔ ☆ یہ لوگ اپنی ذہانت اور محنت سے اپنا مقام بناتے ہیں۔ ☆ ان میں پیسہ کمانے کی بھی صلاحیت ہوتی ہے۔ ☆ یہ دوسرے لوگوں کا تعاون حاصل کرنے میں بھی کامیاب ہو جاتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگ اچھے پاٹنر ثابت ہوتے ہیں۔ ☆ عام طور پر عموماً یہ لوگ خوش نصیب ہوتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگوں سے کسی بھی طرح کی خرید وفروخت فائدہ پہنچاتی ہے۔ ☆ ایسے لوگ اکثر و بیشتر بام شہرت تک پہنچ جاتے ہیں۔ اور ان کی مقبولیت عام ہو جاتی ہے۔ ☆ ایسے لوگ جھگڑے کو پسند نہیں کرتے صلح جو ہوتے ہیں اور درگزر کرنے کا مزاج رکھتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگ خوش طبیعت ہوتے ہیں اور دل جیتنے کا فن رکھتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگ دوسروں کی خاطر اپنا نقصان گوارا کر لیتے ہیں۔

☆ ایسے لوگوں کی شخصیت پرکشش ہوتی ہے۔ ☆ ایسے لوگوں میں انتظامی صلاحیت حس سے زیادہ ہوتی ہے۔

☆ ایسے لوگ اپنے ماتحتوں کے ساتھ حسن اخلاق کا معاملہ کرتے ہیں۔ ☆ ملک وقوم کی بھلائی ان کے پیش نظر ہوتی ہے۔ ☆ ایسے لوگ اپنی شہرت اور مقبولیت کے خواہش مند ہوتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگ اپنی خواہش کے مطابق مقبولیت حاصل کرتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگ اچھا کام کرنے والوں کی قدر کرتے ہیں۔

☆ ایسے لوگ نرم دل ہوتے ہیں اور یہ نرم دلی ان کے لیے نقصان دہ ہوتی ہے۔ ☆ ایسے لوگ اپنی قدر دانی سے خوش ہوتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگ ایک طرح کے بزدل ہوتے ہیں فیصلہ کرتے وقت ڈر جاتے ہیں، اکثر فیصلہ کر نہیں پاتے۔ ☆ ایسے لوگ نکتہ چینی کو برا مانتے ہیں اور نکتہ چینی سے مایوس ہو جاتے ہیں۔ ☆ عدد 6 والے اپنی قابلیت سے زیادہ محنت کر کے زیادہ معاوضہ حاصل کر لیتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگ اچھے اور برے ماحول کا اثر جلدی قبول کر لیتے ہیں۔ ☆ اپنے دفع میں بہت سست رہتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگوں کے چاہنے والوں کا حلقہ احباب وسیع ہوتا ہے۔

☆ایسے لوگ لڑائی میں حصہ نہیں لیتے ،لڑتے ہیں تو آخر تک جاتے ہیں۔

☆ ایسے لوگ ہرجائی ہوتے ہیں۔ ☆ ایسے لوگ چرب زبان ہوتے ہیں۔☆ ایسے لوگ اگر بحث کرنے پر آجائیں تو سب پر غالب رہتے ہیں۔☆ ایسے لوگ صلح پر جلد آمادہ ہوجاتے ہیں۔☆ ایسے لوگ اپنے فرائض ایمانداری سے سرانجام دیتے ہیں۔☆ایسے لوگ اپنے افسر کے سامنے سر اٹھانے کی جرات نہیں کرتے۔☆ یہ عدد محبت اور دوستی کا عدد ہے، سیر وسیاحت فطری نظاروں سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔

☆یَاسَمِیعُ یَاعَلِیمُ 330 مرتبہ پڑھیں تو کاروبار میں اضافہ ہوگا۔

## عدد6کی خواتین

☆ایسی خواتین اپنے والدین کے لیے لکی ثابت ہوتی ہیں۔

☆ایسی خواتین اپنے سسرال کے لیے بھی لکی ثابت ہوتی ہیں۔

☆ ایسی خواتین جس دفتر یا کمپنی میں کام کرتی ہیں وہاں بھی برکات کا نزول ہوتا ہے۔☆ ایسی خواتین ہردلعزیز ہوتی ہیں۔☆ایسی خواتین کو میوزک اور موسیقی سے خاص لگاؤ ہوتا ہے۔☆ ایسی خواتین کسی کے معاملے میں دخل اندازی نہیں کرتی۔☆ ایسی خواتین خوددار ہوتی ہیں، کسی کے آگے ہاتھ نہیں پھیلاتی۔☆ ایسی خواتین سیر وتفریح کی شوقین ہوتی ہیں۔☆ایسی خواتین دوسروں کی ذمہ داری قبول کرنے سے گریز کرتی ہیں۔☆ ایسی خواتین خود صاحب رائے ہوتی ہیں کسی کا مشورہ قبول نہیں کرتی۔☆ 6عدد کی خواتین تعلیم یافتہ ہوتو تعلیم وتدریس سے دلچسپی رکھتی ہیں۔☆ایسی خواتین کو ڈاکٹر یا ٹیچر بننے کا شوق ہوتا ہے۔

☆ایسی خواتین میں انتظام کی اچھی صلاحیت ہوتی ہے۔☆ایسی خواتین اپنے ماتحتوں پر بااحسن کنٹرول کرسکتی ہیں۔☆ ایسی خواتین اپنی ذمہ داریوں کو اچھی طرح ادا کریں گی۔☆ایسی خواتین دوسروں کی صلاحیتوں کی قدرداں ہوں گی۔☆ایسی خواتین کسی کی سفارش قبول کرنے میں پس وپیش سے کام نہیں لیں گی۔☆ایسی خواتین دوسروں کی غلطی کو درگزر نے میں دیر نہیں لگاتی۔☆ ایسی خواتین قابل بھروسہ ہوتی ہیں۔☆عدد 6 کی خواتین ان پڑھ ہوں تو، ایسی خواتین بہت ضدی ہوتی ہیں۔

☆ایسی خواتین گھریلو کاموں کو بہت دلچسپی کے ساتھ انجام دیتی ہیں۔

☆ایسی خواتین کی ازدواجی زندگی اگر متاثر ہوگی تو شوہر کے تمام کام متاثر رہیں گے۔☆ایسی خواتین کے شوہر اگران سے محبت کریں گے تو ان کا کاروبار خوب چلے گا۔☆ایسی خواتین صنعتی کاموں میں ماہر ہوتی ہیں۔

☆ایسی خواتین جن اداروں میں کام کریں گی تو وہ ترقی کریں گے۔

☆ ایسی خواتین بہت صابر طبیعت کی مالک ہوتی ہیں۔☆ ایسی خواتین تھوڑی آمدنی میں بھی گزارا کرلیتی ہیں۔☆ایسی خواتین اچھے اور بڑے کاموں کا اثر جلد قبول کرلیتی ہیں۔☆ ایسی خواتین وفاداری کے ساتھ خدمت کرتی ہیں۔

معزز قارئین کرام عدد 6 والے افراد کو چاہیے کہ 2022 سے فائدہ اٹھائیں یہ سال ان کا سال ہے کہ جب بھی مسائل کا شکار ہوں یا خدانخواستہ کوئی مشکل پیش آئے، پریشانی، بے روزگاری، قرض، دشمنوں کا خوف، ناکامی یا گھریلو انتشار کا شکار ہوں تو انہیں چاہیے کہ نماز کی پابندی کریں، صدقہ دیں اور اس آیت پاک

نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيبٌ ورد کریں۔

بعد نماز مغرب 6000 مرتبہ اول وآخر درود شریف 33-33 مرتبہ ان شاءاللہ۔ترقی، مقاصد میں کامیابی۔ ہر کام اسی سے ہوگا۔اسکے ساتھ نقش دفع سحر وجادو، نظر بد، گردش وبندش اور حصول مال، کاروبار فتحنامہ منگوا کر پہنیں ان شاءاللہ جلد کامیابی ہوگی۔ اپنے نام کے نگینے، رنگ موافق، دشمن ،اسمائے الٰہی کے ورد، شادی، کاروبار اور بہت کچھ معلوم کرنے کے لیے ہماری ویب سائٹ یا یوٹیوب چینل پر دیئے گئے نمبر پر رابطہ کریں۔

